شاخ میں بہت سے کُنے ہیں۔ تو اوپر سے کُنے باقی چھوڑ کر درمیان کے کُنے دور کردو۔ یہ احتیاط رکھو۔ کہ اُس کی شاخ کے چھلکے کو کچھ صدمہ نہ پہنچے۔ بعض لوگ اس خوف سے قلم لگانے کے وقت کُنے زیادہ اُتارتے نہیں ہیں۔ جب کُنیں پھوٹ نکلیں۔ تب آہستگی سے اُن کو اُتار دیا جائے۔ یہ عمل اس لئے کیا جاتا ہے۔ کہ پھوٹنے کی طاقت صرف اُن کنوں میں رہے۔ جو باقی رکھی گئی ہیں۔ اس سبب سے وہ جلد پھوٹ نکلینگی۔ جب قلم کے واسطے شاخ تراشو۔ تو ترچھی کاٹو۔ کہ مینہ کا پانی اور اوس اُس پر نہ ٹھیرے اور دھوپ بھی زیادہ اُس کو نہ لگے اگر برابر کاٹو گے۔ تو اُس پر پانی اور اوس گر کر ٹھیر سکیگی۔ اور دھوپ پڑیگی۔ تو نقصان ہو جائیگا۔ یہ تو ظاہر ہے کہ جب تخم بو یا جائے تو اُس سے درخت پیدا ہو جاتے ہیں۔ مگر جب ہم چاہیں۔ کہ ایک درخت کا پھل دوسری قسم کے درخت سے پیدا ہو۔ تو یہ کام تخم کے بونے سے نہیں ہو سکتا۔ جس درخت کا پھل لینا ہے۔ اور اُس کی قلم دوسرے درخت میں لگاؤ۔ اور ملک کی آب و ہوا بھی درخت یا پودے کے موافق ہو۔ جس کی قلمیں لگائی جائیں۔

اُن قلموں کے لگانے میں کئی فائدے ہیں:۔

۱۔ یہ کہ اصل درختوں یا پودوں کی کثرت ہو جاتی ہے۔

۲۔ پھل بھی جلد حاصل ہو جاتا ہے۔

۳۔ جن درختوں یا پودوں کا تخم کم پیدا ہوتا ہے۔ وہ قلم سے

لگ سکتا ہے ۔

۴۔ جو درخت ایسا ہے۔ کہ جس کے تخم دیر سے پیدا ہوتے ہیں۔ اگر اس کی نسل کو زیادہ کرنے کی ضرورت ہو۔ تو قلمیں لگا کر اُس کے درخت بڑھانے چاہئیں۔ مگر قلموں کے درختوں میں یہ نقص بھی ہے۔ کہ قلم سے جو درخت پیدا ہوتا ہے۔ اُس کی عمر تھوڑی ہوتی ہے۔ اور جو درخت تخم سے پیدا ہوتا ہے۔ اُس کی زیادہ ۔

۵۔ جو درخت قلم سے پیدا کئے گئے ہیں۔ اُن کے پھل اُن درختوں کے پھل سے بڑے ہوتے ہیں۔ جو تخم سے پیدا ہوئے ہیں۔ قلم لگانے کی یہ ترکیبیں ہیں۔ اوّل ڈالیوں کو زمین کی طرف جھکاؤ۔ اور اُس کا درمیانی جزو مٹّی میں دباؤ۔ جب اُس دبے ہوئے جزو کی جڑیں زمین میں جم جائیں۔ تو درخت سے اُس کو کاٹ کر علیحدہ کر لو اور جہاں ضرورت ہو۔ اُس کو لگا دو۔ اس کو قلم کہتے ہیں۔

دوم۔ ایک پتلی ڈالی کا چھلکا چاقو یا چھری سے نصف انچ کے برابر یا کچھ زیادہ چھلّے کی طرح اُتار کر مٹّی میں دبا دو۔ ذرا چھلکا اُتارنے میں احتیاط اور صفائی چاہئے۔ کہ لکڑی کو کسی طرح کی چوٹ یا صدمہ نہ پہنچے۔ اگر ذرا بھی لکڑی کو صدمہ پہنچ جائیگا۔ تو یہ کُل محنت برباد ہو جائیگی۔ اور چھلّے کی طرح چھلکا چڑھیں رس ہے اور اُس رس سے پودا بڑھتا ہے۔ اور وہ رس پودے کی جڑ سے ڈالیوں اور پتّوں میں پہنچ کر پھر چھلکے میں ہو کر باقی

بچا ہُوا۔ جڑیں آجاتا ہے۔ جب اس طرح یہ چھلکا اُتارا گیا۔ تو پودہ کی ڈالیوں کو اس رس کے پھیر دینے کا موقع نہیں ملتا۔ اس عمل سے باقی بچے ہوئے رس کا راستہ بند ہو جاتا ہے۔ چھلکے کا وہ رس کاٹی ہوئی جگہ میں یا اُس کے قریب جڑ نکال دیتا ہے۔ پہلے عمل سے یہ طریقہ اچھّا ہے۔ مگر اس طریقے میں اُس کٹے ہوئے اور دبے ہوئے چھلکے کو ہمیشہ پانی سے تر رکھنا چاہئے۔

بعض لوگ تو یہ عمل کر دیتے ہیں۔ کہ اوس کے اوپر کوئی برتن باندھ دیتے ہیں۔ اور اُس کے نیچے ایک چھوٹا سوراخ کر دیتے ہیں۔ کہ برابر اُس کا پانی اُس سوراخ میں سے ٹپکتا رہے۔ جب اُس کی جڑ اچھّی طرح پیدا ہو جائے۔ اور ہرا ہو جائے تو اصل ڈالی سے اُس کو تراش ڈالو۔ پھر جہاں چاہو۔ لگا دو۔

جڑ کے نکل آنے کی پہچان یہ ہے۔ کہ جو ڈالی دبائی ہے۔ وہ اُس طرف سے جدھر وہ بڑھتی ہے۔ موٹی اور چمکدار نہیں ہوتی۔ جب جڑیں پھوٹ کر زمین میں چلی جاتی ہیں۔ تو اُس طرف کی شاخ ہری اور چمکدار ہو کر جلد موٹی ہو جاتی ہے۔

سوم۔ جس ڈالی کا قلم لگانا ہے۔ اگر وہ ایسے موقع پر زمین سے اونچی ہو۔ کہ جھک نہ سکے۔ تو یہ عمل کرنا چاہئے۔ کہ ایک کونڈا میں مٹی اور کھاد سے خوب بھرو پھر اُس کو درخت سے باندھو۔ یا لکڑی کی تپائی اُس جگہ رکھ کر اُس پر کونڈا رکھ دو۔ پھر اُس

ڈالی کا چھلکا اُتار کر اُسی عمل سے زیادہ جس کا ذکر ابھی اوپر ہو چکا ہے اور پانی کا برتن بھی اُس کے اوپر سے باندھو۔ تاکہ اُس پر پانی ٹپکے۔ پھر جہاں سے چھلکا اُتارا گیا ہے۔ وہاں جڑیں پیدا ہو جائینگی۔ جب جڑیں نکل آئیں اور کونڈے میں پھیل گئیں۔ پھر شاخ کو پیڑ سے کاٹ کر جہاں مرضی ہو لگا دو ٭

چہارم۔ جیسا کہ اوپر ذکر ہو چکا ہے۔ کہ اگر ڈالی اونچی ہے تو کچھ مٹی کسی کپڑے میں ڈال کر اوس میں وہ ڈالی جس کا دبانا منظور ہو۔ باندھو۔ اور اوس پر اسی طریق سے پانی بھی ٹپکاتے رہو ٭ اگر ڈالی کم زور ہے۔ کہ وہ مٹی کے بوجھ کو سنبھال نہیں سکتی ہے۔ تو کوئی تپائی وغیرہ اُس کے نیچے رکھ دو۔ اس عمل سے چھلکا چھلنے کے طور پر جس کا ذکر دوسرے طریق میں لکھا گیا ہے۔ اُتار دو ٭ بعض درختوں کے پھل سے صرف ایک ہی تخم کا دانہ یا گٹھلی نکلتی ہے۔ عموماً اُن کا قلم نہیں لگ سکتا ہے۔ جس کے پھل میں بہت سے بیج یا گٹھلی ہوں۔

# دربیان درختوں کا پیوند کرنا

پیوند کرنے کا مطلب یہ ہے۔ کہ چھوٹی قسم سے بڑی قسم کا پیڑ یا پودا بن جائے۔ خصوصاً جو درخت یا پودے پھل کے لایق

رہیں)۔ اُن کے واسطے پیوند بتایا گیا ہے ۔ پیوند عموماً ایک ہی
جنسوں یا قسموں کے درختوں اور پودوں پر لگایا جاتا ہے ۔

سب سے اچھا موسم پیوند کرنے کا وہ ہے ۔ کہ جب بہار کا
موسم شروع ہو ۔ اس واسطے کہ ایسے وقت میں پودوں میں
گُنے اور کونپلیں نکل آتی ہیں اور اُن کی گُنوں اور کونپلوں میں
قوّت زیادہ ہوتی ہے ۔ اس لئے ایک پودے سے دوسرے
پودے پر بھی پیوند چڑھ سکتا ہے ۔ اور اچھی طرح بڑھنے کی طاقت
پکڑ سکتا ہے ۔ جب پیوند لگاؤ ۔ تو اِن باتوں کا بھی لحاظ رکھو ۔

اوّل ۔ کسی پیڑ یا درخت کی ڈالی جس کا پیوند دوسرے
پیڑ یا درخت کی ڈالی سے کرنا ہے ۔ اُس میں یہ دیکھ لو ۔ کہ دونوں کی
ڈالیاں موٹائی میں برابر ہیں ۔ اگر ایک کی پتلی پتلی اور دوسرے کی
موٹی موٹی ہوں تو پیوند اچھا نہ لگیگا ۔ جس درخت سے پیوند کرنا
ہو ۔ اُس کی ڈالیوں کو جن میں گُنے نکلی ہوئی نہیں ۔ کاٹ لو اور
قلموں کی طرح بھیگے ہوئے کپڑے میں دو تین روز تک باندھو
اس سے وہ فائدے ہو جائینگے ۔ ایک تو اُن کی گُنوں میں کسی قدر
پھوٹنے کی طاقت پیدا ہو جائیگی ۔ دوسرے اُس کا چھلکا اُتار کر
جو دوسرے درخت پر پیوند کرنا ہے وہ قلم کی لکڑی سے
علیحدہ ہو جائیگا ۔ اور اُتارتے وقت آسانی سے اُتر آئیگا ۔
اُن کو کوئی صدمہ یا چوٹ نہ لگیگی ۔

دوم۔ شاخوں کے کاٹنے میں یہ خیال ضرور رکھو کہ جو شاخ کاٹی جائے۔ اُس کی گنوں کے سرے کانٹوں کی طرح تیز نہ ہوں جن گنوں کے سرے کانٹوں کی طرح تیز ہوتے ہیں۔ اُن کی شاخیں نہیں پھوٹینگی۔ پیوند لگانے کے واسطے ایسی شاخیں ناقص ہیں۔ اب پیوند لگانے کا ڈھنگ بتلایا جاتا ہے۔

اوّل۔ جس پیڑ یا درخت پر پیوند لگانا ہو۔ خزاں کے دنوں میں اُس کو کاٹ ڈالو۔ پھر بہار کے موسم میں اُس کٹے ہوئے پیڑ یا درخت سے ڈالیاں پھوٹ کر نکل آئینگی۔ جب وہ ڈالیاں ایک انچ کے برابر لپیٹ میں ہو جائیں۔ تو اُن کو پھر اوپر سے کاٹ ڈالو تھوڑی تھوڑی رکھ لو۔ پھر اوس کے اوپر کی طرف سے ایک انچ کے برابر یا اس سے کچھ کم اُس کا چھلکا احتیاط سے اُتارو۔ جس سے اُس ڈالی کی لکڑی کو کسی طرح کا صدمہ یا نقصان نہ پہنچے اوس ڈالی کی مٹائی کے برابر دوسرے پیڑ یا درخت کی ڈالی جس میں گنے نکلی ہوئی ہوں۔ جس سے پیوند کرنا ہو۔ تراش لو۔ ڈالی کو کاٹتے وقت گنوں کے سروں کو بھی جانچ لو کہ پیوند کرنے کے قابل ہیں یا نہیں۔ پھر اُس ڈالی کی گنے والی جگہ سے اُسی کے برابر کے چھلکے کا چھلہ جیسا کہ پہلے درخت یا پیڑ کی ڈالی کے لئے عمل کر چکے ہو کھینچ کر نکال لو۔ اور پہلے درخت کی ٹہنی پر چڑھا دو۔ پھر اُس کو سن یا کچے ریشم کی تار سے باندھو۔ اس طرح پر کہ گنے کو صدمہ

نہ پہنچے۔ روشنی اور دھوپ اُس کے گُنے کو لگتی رہے۔ اور گُنے کی جگہ کو خالی چھوڑ کر اُس پر لیپ کر دو۔ لیپ کے بنانے اور استعمال کا نسخہ اس کے اخیر میں لکھا جائیگا۔ پھر جب گُنے اچھی طرح پھوٹ نکلیں۔ تو سن یا کچے ریشم کو کھول دو۔ پھر ایک سال تک یہ خیال رکھو کہ جو پیوند کے گُنے کی کونپلیں ہیں۔ وہی پرورش پائیں۔ باقی جو گُنے یا ڈالیاں اُس کے سوا نکلیں۔ وہ نوچ ڈالی جائیں۔ اس عمل سے بڑھنے کی طاقت کا حصہ صرف پیوند کے گُنوں کو پہنچے گا ٭

دوم۔ جس درخت سے پیوند کرنا ہو۔ اُس کی ڈالیوں کا اس طریقے پر کاٹو۔ جیسا کہ اوپر لکھا گیا ہے۔ جب دو تین روز گزر جائیں۔ تو اُس کے گُنے کے قریب سے چھلکا جس میں گنہ بھی ہو۔ ایسی ترکیب سے اُتارو کہ لکڑی کا کوئی جزو اُس کے ساتھ نہ ہو۔ اور چھلکا پورا پورا اُتر آئے اور گُنے کو کچھ صدمہ نہ پہنچے پھر دوسرے پیڑ کی ڈالی میں جس پر پیوند کرنا ہے۔ اُس میں احتیاط سے ایک تراش دو انچ کی لمبائی کے برابر دو۔ جو صرف چھلکے کو ہی کاٹے۔ پھر اُس تراش کو آدھے حصے سے زیادہ نیچے چھوڑ کر اُس پر آڑی لکیر کی طرح تراش دی جائے۔ دونو تراشوں کی یہ صورت ہو جائیگی ٭

پھر چاقو یا چھری کی نوک سے چھال کے ٹکڑوں کو کاٹ کے




مقام سے اُٹھاکر اُس میں پہلی
ڈالی کی شاخ کے کُنے کٹے ہوئے
اور کسی قدر چھلکے کے جزد جو
پہلے اُتارے ہوئے موجود ہیں
رکھ دو اس انداز سے کہ اُس کا کُنہ ط کی جگہ آجائے۔ پھر
چھال کے ٹکڑے اُس کے اوپر بچھا دو۔ اور کچے ریشم یا سن کے
ریشے وغیرہ سے باندھ کر اوپر اوس کے لیپ کردو۔ وہ کنہ
اس عمل سے پھوٹ کر نکل آئیگا ؛

سوم۔ بعضے درخت ایسے ہیں کہ جن کے کُنے ڈالیوں پر
نہیں ہوتے ہیں۔ ڈالیوں کے سرے پر ہوتے ہیں۔ اُن کا
پیوند کرنا ذرا مشکل ہے۔ اس کا آسان عمل یہ ہے کہ اگر دونو
پیڑ ایسے قریب ہیں۔ کہ اُن کی ڈالیاں آپس میں مل جائیں
یا کسی ترکیب سے کونڈے وغیرہ میں رکھ کر ایسا نزدیک
رکھ دیں۔ کہ جس سے ایک دوسرے کے ساتھ اون کی
ڈالیاں مل جائیں۔ پھر اگر ایسے پیڑ یا پودے کو پیوند کرنا
چاہو۔ تو اُن دونو درختوں کے برابر موٹائی کی ڈالیاں لیکر
اُن دونو کو ایسی ترکیب سے قلم کی طرح تراشو کہ جس
قدر ایک کاٹی جائے۔ اُسی قدر دوسری بھی۔ کہ اُن دونو کے
ملانے سے ایسا معلوم ہو جائے کہ وہ ڈالی ایک ہی تھی۔ پھر نصف

نصف اُن ڈالیوں کو کاٹو یا ایک کا اندر کو خم ہو اور دوسری کا
باہر کو وغیرہ وغیرہ۔ پھر اُن ڈالیوں کو سریش یا گوند لگا کر چپکا دو
اور کچے ریشم سے باندھو اور لیپ بھی کر دو۔ جیسا کہ پہلے طریق
میں ذکر ہؤا ہے۔ اور جب ضرورت ہو پانی بھی ٹپکا دو کہ کہیں
تراش خشک نہ ہو جائے۔ جب معلوم ہو کہ اب دونو شاخیں
جُڑ گئی ہیں۔ تو جس درخت کا پیوند لگانا ہو۔ اُس کی ڈالی رکھ لو
اور تھوڑی سی ڈالی اُس پودے کی کہ جس کا پیوند لگایا گیا ہے۔ چھلکا
بطور چھلے کے اُتار لو کہ اُس پودے کا رس جڑ کی طرف نہ جائے۔ جو
پیوند کیا گیا ہے۔ صرف وہ ہی پرورش پائے اور اوس کے پیوند کا
جوڑ جلد مل جائے۔ پھر جب جوڑ مل گیا۔ تو اُس جگہ سے جہاں سے
چھلے کے طور پر چھلکا اُتارا تھا۔ کاٹ ڈالو۔ سن یا کچے ریشم کو
کھول دو اور جس پر پیوند لگانا ہو۔ اُس ٹکڑے کو پیوند کے اوپر ہی
کاٹ دو۔ اس عمل سے بڑا فائدہ یہ ہے۔ کہ اگر چھوٹے ہوئے
درخت یا پودے کی شاخ سے پیوند کرو گے۔ تو کبھی کبھی
اسی سال میں پیوندی درخت کو پھل آجاتا ہے۔ لیکن اس میں
احتیاط اور صفائی چاہئیے۔ کہ کوئی پولا پن یا سوراخ دونو ڈالیوں
میں جن کو ملایا ہے۔ نہ پڑ جائے۔ اگر رہ گیا۔ تو ساری محنت
برباد ہو جائیگی ؛

چہارم۔ جن درختوں کی زمین پر بیل پھیلتی ہے۔ بعضے وقت

اُن کو بھی پیوندی کرنا ہو۔ اُس کے درمیان میں کسی جگہ سے ایسا چاقو یا چھری چلاؤ۔ کہ اُس کے دو حصّے اس موقع پر علیحدہ علیحدہ ہو جائیں مگر دونو طرف جڑے رہیں۔ یہ شگاف بہت زیادہ نہ ہو جائے۔ صرف اس قدر ہو جس میں سے دوسری بیل نکل جائے۔ پھر اُس دوسری بیل کو جس کا پیوند کرنا ہے۔ اس شگاف میں سے نکال دو اور پھر اُس کو اوّل کے مطابق سن یا کچّے ریشم سے باندھو۔ اور اُس پر لیپ بھی کر دو۔ جب دونو بیلیں اُس بیل کے شگاف کے موقع پر چمٹ جائیں۔ تو پہلی بیل کو پیوند کی جگہ سے کچھ آگے چھوڑ کر کاٹ دو اور دوسری بیل کو نیچے کی طرف سے تراش دو۔ اس سے پہلا ٹکڑا پہلی بیل کا اور دوسرا ٹکڑا پیوند والی بیل کا ہو جائیگا۔ جس سے ملاوی قسم کی ایک بیل بن جائیگی اور اس بیل میں پھل اُس بیل کا لگیگا جسکا پیوند کیا گیا ہو ؛

## درخت کو ایک جگہ سے اُکھاڑ کر دوسری جگہ لگانا

ترکاریوں اور جنسوں اور دوسرے درختوں کو کئی مطلبوں کے واسطے ایک جگہ سے دوسری جگہ اُکھاڑ کر لگاتے ہیں ؛

اوّل۔ جس جگہ ترکاریوں یا جنسوں یا دوسرے قسم کے درخت کو بہت گھنا بویا ہو۔ تو اُن کو گیلا کرنے کے واسطے کئی ایک درخت

وہاں سے اُکھاڑ کر دوسری جگہ لگا دینا جس قدر جگہ باقی درختوں کے
بڑھنے کے واسطے کافی ہو۔ اُسی قدر وہاں رکھ لینا۔ تاکہ بہت سے
درخت تھوڑی جگہ میں رکھنے سے اور خوراک کی کمی کے سبب
ضائع نہ ہو جائیں ؀

دوم۔ جہاں کسی درخت یا درخت کا قلم یا پیوند یا داب پہلے
لگائی ہوئی ہو۔ اور وہاں سے اُکھاڑ کر دوسری جگہ لگانا ؀

سوم۔ ذخیرے کے طور پر جب کوئی جنس لگائی گئی ہو۔
اُس کو اُس ذخیرے سے اُکھاڑ کر موقع مناسب پر بونا ؀

ذخیرے میں زیادہ گھنے درخت اس لئے لگائے جاتے ہیں۔
کہ تھوڑی جگہ میں حفاظت اور پرورش ہو سکے۔ یا اس لئے کہ ابھی
تک زمین زراعت کے لایق پورے طور پر تیّار نہیں ہے۔ پھر
جب زمین تیّار ہو جائے۔ تو اُن کو اُکھاڑ اُکھاڑ کر جو زمین تیّار
ہو گئی ہے۔ اُس میں لگا دئے جائیں ؀

چہارم۔ غیر جگھوں سے ترکاری یا جنس لائی جائے۔ یا دوسری
قسم کے درخت کا پیدا کرنا چاہو۔ تب بھی یہی عمل کیا جاتا ہے۔ مثلاً
جنگل سے یا کسی دور کے فاصلے سے کسی قسم کے درخت لاکر لگانا۔
اور اون کی پرورش کرنا ؀

پنجم۔ کسی درخت کے پھل یا ترکاریوں یا جنسوں کو اچھی
قسم کے بنانے کے واسطے ایک سے زیادہ مٹیّوں کا رس چوسنے

کے لئے ایک جگہ سے اُکھاڑ کر دوسری جگہ لگایا۔ کہ تیغی اور تر کاری اچھی اور موٹی پیدا کرے ۔ درختوں یا پودوں کے ایک جگہ سے اُکھاڑ کر دوسری جگہ میں لگانے کے وقت یہ لحاظ رکھو ۔

اوّل۔ جس درخت یا پیڑ کو ایک جگہ سے اُکھاڑ کر دوسری جگہ لگانا ہو وہ صحیح و سالم ہو۔ کسی قسم کی بیماری اُس کو نہ ہو کیونکہ اس عمل سے یہ جاننا چاہیئے۔ کہ وہ درخت یا پیڑ نئے سر سے پیدا ہوا ہے۔ اگر اس کو پہلے کسی قسم کا صدمہ پہنچا ہو۔ تو اُس کو ایک جگہ کے اُٹھائے جانے اور دوسری جگہ کے لگانے سے سرسبز ہونے کی امید نہیں رہیگی ۔ تندرست درختوں کی پہچان یہ ہے کہ اس کے پتّوں میں سبزی اور رنگت میں روشنی ہوتی ہے۔ اگر اچھے طور پر پتّے سبز اور رنگ اُس کا چمکدار ہو۔ تو اُن درختوں کو تندرست جاننا چاہیئے ۔ اگر دو چار سال کا درخت ہی جس کو ایک جگہ سے اُکھاڑ کر دوسری جگہ لگایا ہے۔ تو اُس کے تندرست ہونے کی یہ پہچان ہے۔ کہ اس کی لکڑی کا تھوڑا سا چھلکا اُتار کر معلوم ہو سکتا ہے۔ کہ وہ درخت ہونہار ہی یا نہیں۔ درخت کے اوپر کے چھلکے کے نیچے ایک اور چھلکا ہوتا ہی۔ جسمیں سبز عرق بھرا ہؤا دکھائی دیتا ہے۔ اور اس چھلکے میں نرمی اور چمک ہوتی ہے۔ ان علامتوں سے۔ درخت تندرست سمجھا جاتا ہے۔ اگر اس کے خلاف ہو۔ تو اُس کے چھلکے میں سبزی

اور روشنی نہیں ہوگی اور نہ اس میں رس (عرق) بھرا ہوا معلوم ہوگا۔ اس کے سوا جب درخت تندرستی کی حالت میں ہوتا ہے تو اُس کے جڑ کے قریب کا چھلکا صاف ہوتا ہے۔ اور شاخیں اس کی بھی مناسب انداز سے اور تعداد کی ہوتی ہیں۔

دوم۔ جو درخت ایک جگہ سے اکھاڑ کر دوسری جگہ لگائے جائیں۔ تو اُن کے کھودنے میں احتیاط چاہئے۔ اُن کی جڑوں کو کسی طرح کا صدمہ نہ پہنچے اور اُکھاڑتے وقت اُن کی جڑوں کی سوتوں کے ساتھ تھوڑی تھوڑی مٹی بھی آجائے۔ کہ اُن کے ساتھ چھوٹی چھوٹی باریک جڑیں بھی ہوتی ہیں۔ جو نظر نہیں آتی ہیں۔ اگر وہ ننگی ہو جائینگی۔ تو نقصان ہو جائیگا۔ اگر ترکاری یا کسی چھوٹی قسم کے درختوں کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لگانا ہے۔ تو سب سے اچھا طریقہ یہ ہے۔ کہ جس کیاری سے ذخیرے کے درخت اُکھاڑنے لایق ہو جائیں۔ پہلے اُس میں پانی دے دو۔ پھر آہستگی سے کھینچ کر نکال لو۔ اگر زمین بہت چکنی ہے۔ تو کھینچنے کے ساتھ درخت جڑوں سمیت نہ اُکھڑ سکینگے۔ اس لئے پہلے تھوڑے تھوڑے درخت پھاوڑے یا کھرپے سے اکھاڑ لینے چاہئیں پھر اُن کی جڑوں میں جو ضرورت سے زیادہ مٹی ہو۔ اُس کو جھاڑ دو۔ اور دوسری جگہ وہ درخت لگا دو۔ جب تک وہ درخت کسی دوسری جگہ نہ لگائے جائیں۔ تب تک اُن کو کپڑے میں لپیٹ رکھو یا کچھ

گھاس یا پتّوں سے اُن کو ڈھانپ دو۔ پھر اُنھیں تھوڑا [illegible] پانی دو۔ [illegible]
لگ کر اُس کی جڑیں سب کھ جائیں گی۔ اگر خشک موسم ہے۔ تو اُس
پر پانی بھی چھڑکو۔ اگر کسی درخت کو بہت کی مٹی کے سمیت اکھاڑ کر
دوسری جگہ لگانا ہے۔ تو مٹی کی چکنی کھودنی چاہیئے۔ اس کے
کھودنے میں بڑی احتیاط درکار ہے۔ مناسب ہے کہ پہلے درخت
کے چاروں طرف ایسا کھودو کہ اس کی جڑیں زیادہ نہ کٹ جائیں۔
اور جب چاروں طرف کھود چکو۔ تو نیچے سے اُس کو ایسے انداز کے
ساتھ اُٹھاؤ کہ نیچے کی اُس کی جڑ زیادہ نہ ٹوٹ جائے جب اُس کی
چکنی زمین سے علحدہ ہو جائے۔ تو اُس کو ایک طرف رکھ کر کسی
رسّی یا پتوں سے باندھو۔ کہ کہیں چکنی اُٹھانے وقت ٹوٹ
نہ جائے۔ پھر جتنا بڑا درخت ہوگا۔ اتنی ہی زیادہ احتیاط چکنی
کے نکالنے اور اُٹھانے میں ہوگی۔ اگر بڑے درخت ہیں اور
چکنی اُس کی نکالنی منظور ہے۔ تو یہ طریقہ وہاں برتنا چاہیئے
کہ درخت کے گرد جڑوں کا لحاظ کرکے مناسب اندازے کا
گول زمین میں کچھ گہرا کھودو۔ جس میں اس کی جڑیں باہر نہ نکلیں
اور اس کے اندر ہی اندر بڑھتی رہیں۔ اُکھاڑنے سے پہلے جب
اوس کو وہاں چکنی کے ساتھ نکالنا چاہو تو پہلے ایک طرف سے
کھودو۔ اور نیچے جڑوں تک کھودتے ہوئے پہنچ جاؤ۔ پھر اس
پیڑ کو ذرا ہلا دو۔ تو دوسری طرف کو وہ پیڑ کچھ جھک جائیگا۔

اس کے چھلنے کے سبب سے جو جگہ خالی ہو گی۔ وہاں مٹّی اور پتّے بھر دئے جائیں۔ پھر دوسری طرف بھی یہی عمل کیا جائے۔ اس طریقے سے سارا پیڑ چکتی کے ساتھ اُٹھ جائیگا۔ جب چکتی اوپر آگئی۔ تو اُس کا باندھنا بھی آسان ہو جائیگا۔ چھوٹے چھوٹے درختوں کو اگر ایک جگہ سے دوسری جگہ لگانا ہو۔ تو اُس بڑے اس عمل کی ضرورت نہیں ہے۔ جو زمین ریت والی یا کنکروالی ہو۔ اُس میں چکتی کا نکالنا مشکل ہے اور نہ چکتی وہاں سے نکل نہیں سکتی ہے۔ اس واسطے ایسی زمینوں میں چکتی کا نکالنا بے فائدہ ہے۔ البتّہ جو درخت دوسری جگہ لگ سکیں۔ تو اُنکو نکال کر دوسری جگہ لگا دو۔ چکتی کے ذریعے دوسری جگہ جب درخت لگائے جائیں۔ تو اُس میں یہ فائدہ زیادہ ہے۔ کہ ان درختوں کو اپنے اُکھاڑے جانے اور اُٹھائے جانے کا حال کم معلوم ہوگا۔ وجہ یہ ہے کہ جس مٹّی سے اُس کا بڑھاؤ ہوا ہی وہ مٹّی اُس کے ساتھ ہے۔ اور اس عمل سے جڑوں میں کچھ نقصان نہیں ہوتا۔ جہاں جڑیں آپس میں ملتی ہیں۔ ہر قسم کے درختوں کا دل اس جگہ ہوتا ہے۔ اور جس طرح آدمیوں اور حیوانوں کا دل اُن کے بدن میں نازک ہوتا ہے۔ ویسا ہی درختوں کے وجود میں ان کا دل نازک اور نرم ہوتا ہے اس لئے جب اُن کو اُکھاڑو۔ تو احتیاط رکھو کہ کسی طرح کا

صدمہ اون کے دل کو نہ پہنچے اور لگاتے وقت بھی اُن کے ملوں کا خیال رکھو۔ کہ کہیں زمین میں بے طرح دب نہ جائیں۔ جس جگہ اُکھاڑ کر اُن درختوں کو لگانا ہے۔ اُس زمین کی قسم کو بھی دیکھ لو۔ اگر کسی دوسری قسم کی مٹی ہوگی۔ تو درخت کے ایسے موقع پر گڑھے کھود کر پہلے اُس قسم کی مٹی بھر دو جو درخت کے لئے اچھی ہو۔ پھر درختوں کو اُن گڑھوں میں لگادو۔ تو اچھی طرح بڑھے گا۔ اگر چھوٹے چھوٹے درخت لگا دینے کے لگانے ہوں۔ تو ایک کھرپے سے زمین میں شگاف دو اور اُس جگہ درخت کو دھر کر اُسی طرح کھرپے کے دستے سے دبا دو اور دونو طرف سے جڑوں پر اُس درخت کی مٹی کو کوٹ دو کہ دھوپ۔ سردی اور ہوا سے اُن کی جڑیں محفوظ رہیں۔ اگر بڑے بڑے درخت ہیں۔ تو اُن کو گہرے کھود کر لگانا مناسب ہے۔ گڑھے ایسے اندازے کے ہوں۔ جن میں درخت کی جڑیں کھلے طور پر سما جائیں اور درخت کی مینڈ مٹی میں دبائی جائے تو وہ خشک ہو جاتے ہیں اس واسطے کہ مٹی میں دبانے سے اُن کے دل کو صدمہ پہنچتا ہے کئی درخت ایسے بھی ہوتے ہیں۔ کہ جن کی مینڈ اگر مٹی میں دبائی جائے۔ تو اُن کے دل کو کچھ صدمہ نہیں پہنچتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اگر ان کی مینڈ زمین میں دبائی جائے۔ تو اُن کی مینڈ سے اور جڑیں پھوٹ آتی ہیں۔ اگر درخت چکتی کے ذریعے لگائے جائیں۔ تو صرف چکتی کو ہی زمین میں گڑھا کھود کر دبا دینا کافی ہے ؛

جو درخت زمین سے کھینچ کر نکالے جائیں۔ اُن کی جڑیں گڑھے میں لگاتے وقت ایسے انداز سے رکھی جائیں کہ سب ایک ہی جگہ اکٹھی نہ ہو جائیں۔ بلکہ جس جس موقع یا طرف پھیلتی ہیں۔ اُن ہی طرفوں اور موقعوں پر رکھی جائیں۔ اس کے بعد نرم نرم دھان کی مٹی کوٹ کر دبانا اُن کا لازم ہے جس سے ہوا۔ سردی اور گرمی کا اثر جڑوں کو نہ پہنچ سکے۔ مگر جہاں سے پیڑ یا درخت کو صدمہ پہنچے۔ ورنہ اُس کے خراب ہو جانے اور جڑوں کے ٹوٹ جانے کا اندیشہ ہے۔ لگاتے وقت ہر قسم کے درخت سیدھے رکھنے چاہئیں۔ تاکہ اچھی طرح پر وہ سیدھے بڑھ سکیں جب ترکاری کے درخت لگائے جائیں تو اُن کو تھوڑا تھوڑا پانی بھی دیا جائے۔ کیونکہ پہلے جو رطوبت زمین سے اپنی جڑوں کے سوتوں کے راستے سے وہ درخت اپنی شاخوں اور پتوں کو پہنچاتے ہیں۔ وہ اُکھاڑنے اور اُٹھانے سے جڑیں ٹوٹ کر بند ہو گئی ہے۔ جب دوسری جگہ لگائے گئے ہیں۔ تو پانی سے اُس جگہ کو تر کر دیا جائے۔ تو جو جڑیں باقی رہ گئی ہیں۔ وہ پھر اُس عرق کو کھینچنے لگیں گی۔ بڑے بڑے درخت لگانے کے وقت یہ خیال کر لینا مناسب ہے کہ جڑیں اور شاخیں اُس کی ویسی ہی رکھی جائیں۔ جیسے کہ پہلی جگہ تھیں۔ اور جدھر جدھر اُن کی جڑوں اور ڈالیوں کا رخ ہو۔ اُن ہی طرفوں میں رکھنی لازم ہیں۔ اس

اس تمیز کے لئے اُکھاڑنے سے پہلے ایسے درختوں کی شاخوں میں کچھ نشان یا علامت کر دو تاکہ لگاتے وقت پہچان ہو سکے کہ اسکی جڑوں اور ڈالیوں کا کس طرف کو رُخ تھا۔ اس لحاظ کی وجہ جو ضروری ہے۔ یہ ہے کہ عموماً ہر ایک درخت جنوب کی طرف دھوپ کی گرمی زیادہ برداشت کر سکتا ہے۔ اور شمالی کی طرف سائے کو چاہتا ہے۔ اس واسطے اگر درخت کا پیڑ دھوپ والے سائے کی طرف ہو گیا۔ تو وہ درخت اچھی طرح نہ بڑھے گا۔ اسی طرح اُس درخت کا جزو جو سائے کی طرف کا ہے۔ دھوپ کی برداشت نہ کر سکیگا۔ اُن درختوں کو جو دھوپ میں پرورش پاتے ہیں۔ سائے کی جگہ اور جو سائے میں پرورش پاتے ہیں۔ دھوپ کی جگہ لگائے جائیں۔ تو اس میں سراسر نقصان ہو گا۔ جب ایک جگہ سے درخت دوسری جگہ لگائے جائیں۔ تو اُن کی قطار بندی کرنی چاہئے اور ہر ایک درخت کا درمیانی فاصلہ برابر رہے۔ تاکہ سب درختوں کو روشنی اور ہوا برابر لگتی رہے۔ جس سے اُن کے بڑھاؤ کی صورت ہے۔ اور اِن درختوں کا فاصلہ اس لحاظ سے رکھا جائے کہ جس مطلب کے واسطے وہ لگائے گئے ہیں۔ اگر پھل دار درخت ہیں۔ تو ایسے فاصلے سے لگائے جائیں کہ جب وہ درخت بڑے ہو جائیں۔ ایک دوسرے سے اُن کی ڈالیاں نہ ملیں۔ ورنہ چاروں طرف سے اُن کو دھوپ نہ لگیگی۔

اور نہ ہوا کا پورا گزر اُن میں ہوگا۔ اور نہ روشنی کی کامل تاثیر وہاں پہنچیگی۔ قطاروں میں درختوں کے لگانے سے کئی فائدے ہیں۔ ایک تو یہ ہے۔ کہ ہر قسم کی جنس اُن کے درمیان آسانی سے بوئی جاسکتی ہے۔ دوسری آبپاشی نالیوں سے اچھی طرح ہوسکتی ہے۔ تیسرے چھانٹتے وقت سہولیت ہوگی۔ دھان بھی ایک جگہ سے دوسری جگہ اُکھاڑ کر لگائے جاتے ہیں۔ اُن کے لگانے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ جس کھیت میں دھان بونے ہوں۔ اُس کھیت میں اچھی طرح ہل جوتو اور اُس کھیت کی مٹی نرم کرو اور اس قدر پانی سے بھر دو۔ کہ درختوں کی بلندی سے کچھ کم ہو۔ پھر ذخیرے سے چھوٹے چھوٹے درخت ہاتھوں سے اُکھاڑ کر مناسب فاصلے پر لگا دو۔ بعض قسم کی جنسوں کے درخت بہت گہرے پانی میں لگائے جاتے ہیں۔ جیسے سنگھاڑا وغیرہ ؛ اِن درختوں کے لگانے میں بجائے ہاتھوں کے پاؤں سے کام لیا جاتا ہے۔ اس عمل سے اگرچہ لگاتے وقت محنت زیادہ ہوتی ہے۔ مگر پیداوار بے شبہ زیادہ ہو جاتی ہے۔ اس عمل سے خراب قسم کی گھاس اور خودرو درخت پیدا نہیں ہوتے۔

## دربیان شاخوں کا چھانٹنا

پیڑ اور درختوں کو کئی مطلبوں کے لئے چھانٹتے ہیں۔ بعضے درخت کو تو باغوں کی خوبصورتی کے واسطے اور بعضے درختوں کی مختلف شکلیں بنانے یا فضول ڈالیاں نکال ڈالنے کے لئے یہ عمل کیا جاتا ہے۔ اس عمل سے درختوں کے نئے نئے جھاڑ بن جاتے ہیں اور عجیب شکلیں ہو جاتی ہیں۔ اور جو درخت کے گرد حفاظت کے واسطے لگاتے ہیں۔ اُن کو عموماً برابر بلندی رکھ کر اوپر سے کاٹ ڈالتے ہیں۔ اور جو صرف خوبصورتی کے واسطے لگائے جاتے ہیں۔ اُن میں سے کسی کی شکل گول اور کسی کی بیضوی وغیرہ ہوتی ہے۔ اور بھی شکلوں کے ہوتے ہیں۔ جو دیکھنے سے معلوم ہو سکتا ہے۔

ثمردار درخت میں ایسا عمل کم کیا جاتا ہے۔ اکثر پھولوں کے درختوں اور بیل بوٹیوں میں ہوتا ہے۔ جن مطلبوں کے واسطے چھانٹ کی جاتی ہے۔ وہ یہ ہیں۔

۱۔ عمارتی یا بیل دار درختوں کی چھانٹ اس سبب سے کی جاتی ہے۔ کہ کوئی شاخ اُس کی بکمی ہو گئی ہے۔ اگر وہ نہ کاٹی جائے۔ تو اُس درخت کی جڑ خراب ہو جائیگی۔

۲۔ یا جب دیکھا جائے کہ شاخیں اُس کی زیادہ ہو گئی ہیں کہ کل رس جو درخت کھینچیگا۔ وہ شاخوں میں چڑھ جائیگا۔ اور جڑ اوس کی پرورش نہیں پائیگی۔ اور شاخوں کے زیادہ ہو جانے

ثمر بھی کم لگیگا ؛

۳- بیل اور پھول کے بڑھانے کے لئے یا اچھی حیثیت کر بنانے کے واسطے ؛

۴- یا کوئی شاخ اُس کی ایسا زور پکڑ گئی ہے۔ کہ چوٹی کی شاخ کو کم زور کرتی ہے ؛

۵- یا دو شاخیں ایک ہی جگہ سے پھوٹ نکلی ہیں ؛

۶- یا درخت میں ایسی شاخیں نکل آئی ہیں جن سے وہ ٹیڑھا اور خراب ہو جائیگا۔ ایسی صورت میں اس کا چھانٹنا ضروری ہے یہ ہمیشہ یاد رکھنا چاہئے۔ کہ پیڑوں اور درختوں میں جو شاخیں ہوتی ہیں۔ وہ اُنکے جسم کی جزو ہیں۔ بے فائدہ اور بے موقع کوئی شاخ نہ کاٹی جائے۔ اگر ایسی کسی شاخ کے کاٹنے سے کچھ نقصان کم ہو اور دوسری شاخیں جن کا رکھنا منظور ہے۔ اور اُس کے کاٹنے سے وہ طاقت پکڑینگی۔ تو اُس کا کاٹنا لازم ہے۔ جن شاخوں کا کاٹنا چاہو۔ اُن کو اُسی وقت کاٹو۔ جب وہ چھوٹی چھوٹی ہوں جب جن درختوں کی قلمیں نہیں لگ سکتی ہیں۔ اُنکی چھانٹ کسی خاص صورت و ضرورت کے سوا ہرگز نہ کرنی چاہئے اور جن درختوں کی قلمیں لگ جاتی ہیں۔ اُن میں گھاؤ کے بڑھاؤ کی طاقت پہلے سے ہے۔ اِن کی شاخ جس جگہ سے کاٹی جائیگی وہ جلد بھر آئیگی ؛ جن درختوں کی قلمیں لگتی ہیں۔ اور جن کی

قلمیں نہیں لگتیں۔ اُن کا حال پہلے لکھ چکے ہیں ۔ جو درخت
ابھی تک چھوٹے چھوٹے ہوں۔ اُن کو چھانٹنا نہ چاہیئے۔
اس واسطے کہ اُن کی شاخیں اُن کے جڑ کے بڑھانے
اور موٹا کرنے میں مدد دینگی۔ جب کسی بڑے درخت کو دیکھو
کہ پورا اپنے قد کے برابر اور اپنی عمر کو پہنچ گیا ہے۔ تو اُس کی چھانٹ
بے فائدہ ہے۔ بلکہ نقصان دیگی ۔ جو پیڑ درخت کہ ابھی تک بڑھتے
جاتے ہیں۔ اگر ضرورت چھانٹنے کی پڑ جائے۔ تو اُن کا چھانٹنا
واجب ہے ۔ جن درختوں کو کسی خاص شکل کا بنانا چاہیے۔ تو جو
شاخیں کہ اُس شکل سے زیادہ ہوں۔ اُن کو کاٹ دیا جائے
کیونکہ وہ درخت صرف اُن ہی غرضوں کے واسطے لگائے گئے
ہیں ۔ اگر کسی پھل دار درخت کی ڈالی یا کسی عمارتی درخت کی
شاخ کسی بیماری میں مبتلا ہے یا کسی صدمے سے خراب ہو گئی ہے۔
اور وہ درخت کے بڑھنے یا اُس کی شکل میں خلل ڈالے گی۔ تو
اُس کا کاٹ دینا لازم ہے۔ اگر کسی درخت کی ڈالیاں زیادہ
ہیں۔ جو اُس کے بڑھاؤ اور پھیلاؤ کو روکتی ہیں۔ تو اُس کے
نیچے کی شاخیں چھانٹ دو۔ کیونکہ نیچے کی شاخیں چھانٹنے سے
اُس کی جڑ زیادہ رس کھینچے گی۔ اور پھیلاؤ میں پڑیگی۔ شاخ
تراشی کی بابت مختلف لوگوں کی جداگانہ رائے ہے۔ بعض کا
یہ قول ہے کہ درخت کی شاخیں صرف تین چار فٹ تک کاٹنی

چاہئیں۔ اس سے زیادہ ہرگز نہیں۔ بعض لوگوں کی یہ رائے ہے کہ نصف اونچائی تک اگر کسی درخت کی ڈالیاں ایسی نکلی ہیں کہ اُن کے بوجھ کے سبب سے درخت ٹیڑھا ہوگیا ہو تو وہ ڈالیاں کاٹ دی جائیں۔ تاکہ درخت سیدھا ہو جائے اگر کوئی شاخ اُس کی ایسی بڑھ گئی ہے۔ جو چوٹی کی شاخ سے اونچی چلی گئی ہے۔ اور وہ شاخ کو بڑھنے سے روکتی ہے۔ تو اُس کو بھی تراش دو۔ پھل دار درخت میں اس کا لحاظ کم کیا جاتا ہے۔ اگر کسی درخت کی شاخ کسی سبب سے کمزور ہوجائے۔ اور اُس کے سبب سے درخت بڑھ نہیں سکتا۔ تو اُس کو تراش کر اوس کے قریب کی شاخ کو سیدھا اُس کٹی ہوئی شاخ سے باندھ دو جس سے وہ سیدھی ہوجائے اور جب وہ سیدھی ہوگئی۔ تو چوٹی کی شاخ کا کام دیگی۔

یہ تینوں اخیر کے عمل عمارتی لکڑی کے واسطے کئے جاتے ہیں۔ تیز چاقو یا آرے سے پیڑوں کو چھانٹنا چاہئے۔ کلہاڑی سے اگر درختوں کی چھانٹ کی جائیگی۔ تو نقصان ہوگا۔ اگر چھوٹی چھوٹی شاخیں کاٹنی ہیں۔ تو تیز چاقو سے کاٹو ورنہ آرے سے اور یہ احتیاط رکھو کہ شاخ کے جدا ہونے کے وقت درخت کا چھلکا نہ اُتر جائے کہ اس طرح پر چھلکا اُتر جانے سے درخت کو نقصان ہوگا۔

کاٹنے کی ترکیب یہ ہے کہ پہلے تھوڑا نیچے کی طرف سے کاٹو۔ پھر اوپر سے کاٹنا شروع کرو۔ اور چھانٹنے کے وقت اس قاعدے پر بھی لحاظ رکھو کہ جس شاخ کو کاٹنا ہو جتنا لپیٹ ہو۔ اتنا فاصلہ چھوڑ کر کاٹو۔ اگر اس سے زیادہ چھوڑ کر کاٹی جائے گی۔ تو یہ نقص ہوگا کہ وہ لکڑی یا ڈنڈی سوکھ کر بدستور وہاں لگی رہیگی۔ اور جب درخت موٹا ہو جائیگا۔ اور اُس کے جڑ کی لکڑی کے اندر وہ ڈنڈی چلی جائیگی۔ تو جڑ کو کم زور کردیگی۔ اگر جڑ کے برابر سے شاخ کاٹی گئی۔ تو جڑ میں خالی پڑ جائیگی۔ اِن دونو حالتوں کے اندر عمارتی لکڑی میں نقص پیدا ہو جاتا ہے۔ دوسری ترکیب کاٹنے کی یہ ہے۔ کہ جس ڈالی کو کاٹا جائے۔ اُس کی تراش درخت کی طرف کو ترچھی ہو۔ اُس سے یہ فائدہ ہوگا۔ کہ بارش کا پانی اس کٹی ہوئی جگہ میں نہ ٹھیریگا۔ پھر اُسی وقت درخت میں زخم پیدا نہ ہوگا۔ ہر ایک درخت کی چھانٹ کے لئے اچھا موسم وہ ہے۔ جب کہ وہ پت جھڑ ہو رہا ہو یا جب کہ اُن درختوں کا رس اوپر کو جڑوں کے راستے چڑھنا کم ہو جائے اور اُن کی شاخوں اور پتوں میں نہ پہنچے۔ اگر اُسی وقت چھانٹ کی جائے۔ تو درختوں کا نقصان نہ ہوگا ؛



# دربیان درخت تمباکو

پہلے ہی پہل اس جنس کو امریکہ کے جزائر غرب الہند سے
کولینز نامی سیّاح جو مشہور جہاز ران تھا۔ اس طرح پر لایا
کہ سمندر میں جاتے جاتے اُس کا جہاز ایک جزیرے کے
کنارے لگ گیا۔ وہاں اُس نے اپنے ملّاحوں کو بھیجا
کہ جزیرے کی سیر کریں اور جو جو نئی چیزیں یا جنسیں دیکھیں
وہ لے آئیں۔ جب ملاح اُس جزیرے میں گئے۔ تو وہاں کی
لوگوں کو کیا دیکھا کہ تمباکو کے پتے اکٹھے کرکے پونی کی طرح

بنا لیتے ہیں۔ اور ایک طرف آگ لگا کر پیتے ہیں۔ اِن پتوں کو وہاں سے
لے آئے ۔ اول ملک یورپ میں جب اس کا پینا شروع ہوا۔
تو یورپ کے ملکوں کے بادشاہوں نے حکم جاری کئے کہ اس کو
کوئی نہ پئے۔ اور سخت ممانعت کی گئی۔ مگر اس کے استعمال کی
کثرت ہوتی چلی گئی۔ اس ملک میں یہ جنس اکبر بادشاہ کے
عہد میں غالباً پرتگیز لائے تھے۔ پھر جہانگیر بادشاہ کے زمانے میں
اس ملک میں اس جنس کے پینے کی کثرت ہونے لگی۔ تو اس نے
نہایت ہی سخت حکم جاری کئے۔ مگر اس کے خلاف اس کے پینے کا
رواج زیادہ ہوتا گیا۔ اب تو اس کے پتوں کے کھانے پینے۔
سونگھنے کی۔ ایسی زیادتی ہو گئی ہے کہ سوائے سکھوں کے کہ
اُن کو اس سے مذہبی ممانعت ہے۔ کوئی بھی اس سے خالی
نہیں۔ خصوصاً رذیل قوم کے لوگ اور مزدور تو اس کے بغیر
رہ نہیں سکتے۔ بلکہ عورتوں نے بھی اس کو شروع کر دیا ہے ۔
اس کے بونے میں بہت فائدے ہیں۔ اور اب اس کے
بونے کی قدر اور ضرورت بھی ہوتی جاتی ہے ۔

اس ملک میں تمباکو کی جنس اعلےٰ جنس میں شمار کی جاتی ہے
اگر یہ درست طور پر بوئی جاتی۔ تو زراعت والے اس کی
پیداوار سے مالا مال ہو جاتے۔ لطف یہ ہے کہ تمباکو کے
بونے میں اگرچہ محنت زیادہ ہوتی ہے۔ مگر اس کی فصل

تھوڑے عرصے میں تیار ہو جاتی ہے۔ صرف اس کے بونے جوتنے اور تیاّ ہو جانے اور کاٹنے میں چار مہینے لگتے ہیں۔ اور محنت کرنے کا نتیجہ جلد مل جاتا ہے۔ جس قدر عمدہ تمباکو ہوگا۔ اُسی قدر زیادہ قیمت پر فروخت ہوتا ہے ؎

اس کے بونے کے واسطے وہ زمین اچھی ہے جس میں شور کلر ملا ہو۔ اسی سبب سے زمیندار لوگ قصبوں اور شہروں کی پُرانی دیواروں کے کلّر اکٹھا کرکے تمباکو کی زمین میں ڈالتے ہیں ؎ اس کی بہت سی قسمیں ہیں۔ مگر اس ملک میں چار قسموں کا زیادہ مشہور رہے۔ دیسی۔ بلخی۔ دھتورا۔ مانگر۔ گو بھی جدا جدا ناموں سے مختلف مقاموں میں یہ بھی قسمیں پکاری جاتی ہیں ؎ دیسی تمباکو کے پتّے لمبے زیادہ اور چوڑی کم ہوتے ہیں مگر بڑے بڑے اور اُوپر کو کچھ زیادہ اُٹھے ہوئے ہوتے ہیں اِن پتوں کی رنگت دوسری قسموں کے پتوں سے سیاہی مایل سبز ہوتی ہے ؎ بلخی تمباکو بھی اس قسم کا ہوتا ہے۔ صرف اتنا فرق ہے۔ کہ اس کا پتّا دیسی تمباکو کے پتّے سے زیادہ چوڑا ہوتا ہے۔ اور نیچے کو زیادہ پھیلتا ہے۔ پھول نکلنے سے پہلے کونپلیں نوچ ڈالتے ہیں۔ ہر ایک پتّے میں شگوفہ نکلنا شروع ہوتا ہے۔ اگر یہ شگوفے نوچے نہ جائیں۔ تو درخت کم زور ہو جاتے ہیں۔ اِن کا کڑواپن جاتا رہتا ہی ؎

دھتورا تمباکو کی ڈنڈی موٹی ہوتی ہے۔ اور بہت اونچی بڑھ
جاتی ہے۔ یہ قسم نہایت کڑوی ہوتی ہے۔ اس تمباکو کے
استعمال سے پہاڑی لوگوں کے گلے پھول جانے سے
محفوظ رہتے ہیں۔ گوبھی تمباکو۔ اس کے پتّے چوڑے
چوڑے ہوتے ہیں۔ پھول گوبھی کے پتوں کی مانند۔ اسی سبب سے
اس قسم کے تمباکو کا یہ نام رکھا گیا ہے۔ یہ قسم تھوڑے عرصے
سے اس ملک میں آئی ہے۔ اس کی کاشت کے لئے
سیاہ رنگت کی اراضی تھوڑی جو ذرا چکنی ہو۔ اچھی ہوتی ہے۔
اسی واسطے نہر یا تالاب کے کنارے کی زمین اس تمباکو کے
بونے کے واسطے عمدہ ہے۔ ایسی زمین میں نباتی و معدنی کے
ضروری اجزا موجود ہوتے ہیں۔ جس زمین میں یہ تمباکو بونا ہو
اُس کو ہل چلا کر نرم اور بھربھرا کرنا چاہیئے۔ اگر ایسی زمین پہلے ایک
فصل خالی رکھی جائے۔ تو مناسب ہے کہ اس میں کھاد ڈالی
جائے۔ اور اچھّی طرح پر تیّار کی جائے۔ کسی قسم کی گھاس
اس میں نہ رہے۔ سب سے اچھّی کھاد اس جنس کے واسطے
لکڑی کی راکھ ہے۔ اور اُس میں اس راکھ کے وزن کے
برابر آنگن یا سڑک وغیرہ کی گرد جو پاؤں کے نیچے آ آ کر
باریک ہوگئی ہو۔ ڈالی جائے یا جس قدر نباتاتی مادہ اُس
کھاد میں ملایا جائے۔ اُسی قدر اس جنس کے پتّے بہت اچھے

اور مضبوط ہو نگے ۔ چونکہ تمباکو کا بیج بہت چھوٹا ہوتا ہے اور جو پہلا شگوفہ اس میں نکلتا ہے۔ وہ بہت نازک ہوتا ہے۔ اس لئے پہلے اس کا ذخیرہ لگایا جائے۔ جب اس کے درخت پانچ چھ انچ اونچے ہو جائیں۔ اور اُن میں چھ سات پتے نکل آئیں۔ تو ذخیرے سے اُکھاڑ کر دوسری جگہ لگانا چاہئے جس زمین میں اس جنس کا ذخیرہ لگانا ہے۔ اوّل وہاں اچھے ہل چلانے چاہئیں۔ پھر اُس میں کیاریاں بنائی جائیں جو آٹھ فٹ لمبی اور چار فٹ چوڑی ہوں۔ جس میں پانی دینے کے وقت سہولت ہو ۔ ایسا ہی دوسری زمین میں عمل کرنا چاہئے جہاں پر ذخیرے سے اکھاڑ کر یہ جنس لگائی جائیگی۔ اس کا ذخیرہ عموماً دسمبر یا جنوری کے مہینے میں بویا جاتا ہے۔ اور اپریل یا مئی کے مہینے میں یہ جنس کاٹی جاتی ہے ۔ بعضے ضلعوں میں اس کے بعد بھی بوتے ہیں۔ اور جولائی کے شروع میں یا اخیر جون میں کاٹتے ہیں ۔ پہاڑی علاقوں میں تو جون یا جولائی میں بو کر ستمبر یا اکتوبر میں کاٹتے ہیں ۔ اس کے بونے کے لئے عمدہ بیج چاہئے۔ تاکہ پیداوار بھی اچھی ہو۔ ایک ایکڑ میں چھ چھٹانک بیج ڈالا جائے۔ یا ایک کنال میں تین تولے کے حساب سے ۔ جب ذخیرہ لگایا جائے۔ تو کل تخم چار پانچ مٹی میں بویا جائے۔ بونے کے وقت اس تخم کی کچھ ٹکری

کی راکھ اور کچھ آنگن یا گلیوں کی گرد قریب نصف کے شامل کر لی جائے۔ اس کا خالی بیج بونے کے وقت یہ اندیشہ ہے کہ کہیں زیادہ بیج ایک ہی جگہ نہ بکھر جائے۔ چونکہ بیج باریک ہوتا ہے۔ اس عمل سے اندازے کے مطابق ہر جگہ بکھرے گا۔ بیج بونے کے بعد تھوڑی کھاد جو صاف کی ہوئی ہو یا وہی صحن وغیرہ کی راکھ اس پر ڈالی جائے تاکہ بیج چھپ جائے۔ بعض لوگ بوتے ہوئے اپنے ہاتھ سے اس کا بیج زمین میں ملا دیتے ہیں۔ اس عمل سے بھی وہی مطلب حاصل ہو جاتا ہے۔ بونے کے بعد تھوڑا سا پانی آہستگی سے دیا جائے۔ اگر پانی زور سے دیا جائے گا۔ تو سارا بیج پانی سے بہ کر ایک جگہ اکٹھا ہو جائیگا۔ پھر جب ذخیرے والی جگہ خشک ہونے کے قریب ہو۔ تو پانی دیا جائے۔ پندرہ دن کے اندر اس کے درخت زمین سے پھوٹ کر نکل آئینگے۔ اس عرصے میں جو گھاس اُس کے اندر پیدا ہو جائے۔ اُس کو احتیاط سے نکال دینا چاہیئے۔ تمباکو سردی کے دنوں میں بویا جاتا ہے۔ جہاں سردی زیادہ ہو۔ وہاں۔ اس کے بچاؤ کی تجویز کرنی چاہیئے۔ ہوا وغیرہ کے بچاؤ کے واسطے ٹٹیاں کھڑی کردی جائیں۔ جب ذخیرے کے درخت پھوٹ آئیں اور پتے دو تین نکل آئیں۔ تو درانتی کی نوک سے آہستہ آہستہ نلائی

کی جائے۔ خراب قسم کی گھاس نکالی جائے۔ اگر اس کے کھیت میں کلر نہ ہو۔ تو تھوڑی تھوڑی کلر کی ملی ہوئی مٹی اُس پر ڈالی جائے۔ اور پانی بھی دیا جائے۔ اسی طرح پر کبھی کبھی دو تین بار کلر کی ملی ہوئی کھاد ڈالی جائے اور ذخیرے کھیت سے دو دفعہ نلائی کر کے گھاس نکالی جائے ؛

جب اس کے درخت کا قد پانچ یا چھ انچ ہو جائے۔ تو جو زمین پہلے تیاری کی ہوئی ہے۔ اُس میں درخت انھوں نے اُکھاڑ کر قطاروں میں لگانے چاہئیں۔ ہر ایک درخت کا درمیانی فاصلہ ایک ایک فٹ کا ہو ؛ لگاتے وقت ساتھ کے ساتھ لوٹے سے تھوڑا تھوڑا پانی جڑوں میں دینا لازم ہے۔ دوسرے دن پھر پانی دیا جائے۔ پھر جب زمین میں آل آجائے۔ اُس وقت پھر پانی دینا چاہئے۔ پھاگن کے مہینے میں تیسرے چوتھے دن۔ چیت کے مہینے میں تیسرے دن اور بیساکھ میں بعض اوقات روز مرہ پانی دینے کی ضرورت ہوگی۔ اس اثنا میں جب کھیت میں آل آئے چار بار نلائی کرنی ہوگی۔ یہ نلائی مہینے کے اول دنوں میں اور آخر دنوں میں نہیں کی جاتی۔ بلکہ درمیان کے دنوں میں ؛

نلائی کرتے وقت اگر تھوڑی تھوڑی کھاد بھی ڈالتے جائیں تو پودے اچھی پرورش پائینگے ؛

جب نلائی کر چکیں اور کھاد ڈال دی جائے۔ تو پانی کی بھی ضرورت ہو گی۔ نلائی کرتے وقت تھوڑی تھوڑی مٹی ہر ایک درخت کی جڑوں کے پاس جمع کر دینی چاہیئے۔ تاکہ درخت سیدھے کھڑے رہیں۔ اور اچھی پرورش پائیں۔ اس بات کی بہت احتیاط چاہیئے۔ کہ کسی قسم کا کیڑا اُس کو نہ لگ جائے۔ اگر کیڑا لگنا شروع ہو جائے۔ تو اُس کو مار ڈالنا چاہیئے۔ اگر کھیت میں کچھ درخت خشک ہو جائیں۔ تو اُن کی جگہ اور درخت نئے پیڑ اکھاڑ کر لگائے جائیں۔ چیت کے مہینے میں اس کو ایک بیماری ہو جاتی ہے۔ جس سے پتے سکڑ جاتے ہیں۔ یہ بیماری اس کی فصل کا نقصان کر دیتی ہے۔ جب اُس کو درخت میں دس بارہ پتے نکل آئیں۔ تو اُوپر سے اُس کی کونپل توڑ ڈالنی چاہیئے اور پتوں کے نیچے جو شگوفے پھوٹ آئیں۔ وہ بھی توڑ ڈالے جائیں۔ اس عمل سے جو پتے موجود ہیں۔ وہ خوب تیار ہو جائینگے۔ اور پوری پرورش پائینگے۔ عام طور پر اس کے درختوں میں سولہ پتے سے زیادہ نہیں ہوتے۔ چوٹیاں نوچنے اور شگوفے توڑنے کا کام پانی دینے سے پہلے کیا جائے جب پتوں پر زرد سی رنگت چھا جائے۔ اور اُن پر جھریاں پڑ جائیں۔ تو سمجھنا چاہیئے۔ کہ فصل تیار ہو گئی۔

ایک علامت اس کے پک جانے کی یہ ہے کہ اُس وقت

بہت کڑوی بو اُس کے درخت سے آتی ہے ۔ جب یہ علامتیں پائی جائیں ۔ تو اُس کا کھیت کاٹ لو ۔ دو دن تک کٹے ہوئے درخت کھیت میں ہی پڑے رہیں ۔ تیسرے دن سورج کے نکلنے سے پہلے جمع کر لیا جائے ۔ اور جمع کئے ہوئے درختوں کا چکتا باندھ کر اُس کو کپڑے یا بوری سے ڈھانپ دینا چاہئے ۔ اس عمل سے اُن کٹے ہوئے درختوں کو خوب گرمی پہنچیگی ۔ جب دو دن گذر جائیں ۔ تو تیسرے دن اس چکتے کو کھول کر پھیلا دینا چاہئے ۔ اور ایک دھوپ دے کر دوسرے دن کی صبح کے وقت سورج نکلنے سے پہلے وہ درخت کٹے ہوئے پھر ایک جگہ اکٹھے کر کر چکتا باندھ دیا جائے ۔ پھر دو دن کے بعد رات کے وقت وہ چکتا کھول کر خوب ہلایا اور جھاڑا جائے ۔ اور سورج کے نکلنے سے پہلے اُسی طرح پر باندھا جائے ۔ اور اُس کو پھر بورے یا کپڑے سے ڈھانپ دیا جائے ۔ تیسرے دن پھر وہاں سے ہلا جلا کر دوسری جگہ لگانا چاہئے ۔ ایسا عمل جو چند بار کیا جاتا ہے ۔ اُس سے ڈنڈی نرم ہو جاتی ہے ۔ چکتے کے باندھنے سے یہ بھی فائدہ ہے ۔ کہ وہ اپنے ہی عرق میں بھگ کر خوب درست ہو جاتا ہے پھر درختوں کو درمیان سے چیر چیر کر رسّی کی طرح بانٹ لیتے ہیں ۔

جو زمیندار اس جنس کو جلد بیچ ڈالتے ہیں ۔ وہ اسی طرح

پر چلتا لگا رہنے دیتے ہیں۔ کہ تمباکو خشک ہوکر وزن میں کم
نہ ہو جائے۔ اور جو اپنے گھر کے برتاؤ کے واسطے رکھتے ہیں
وہ اُس کو سکھا لیتے ہیں ٭ برسات کے دنوں میں اس جنس کو
خشک رکھنا چاہئے۔ اگر اس جنس کو سیل بوج جائیگی۔ تو
اُس کا کڑواپن کم ہو جائیگا۔ اور حقہ پینے والے پھر اُس کو کچھ
سمجھیں گے۔ اگر یہ جنس پُرانی ہے۔ اور کڑواپن اس میں
باقی ہے۔ تو پرانا تمباکو بشرطیکہ اس میں کڑواہٹ ہو۔
نئے سے زیادہ قدر پاتا ہے۔ کیونکہ پُرانے تمباکو کی کڑواہٹ
مضر نہیں ہوتی ٭ بعض لوگ تمباکو کا بونا اپنی کسر شان سمجھتے
ہیں یہ اُن کی غلطی ہے۔ جب اور چیزیں بوتے ہیں۔ تو اُسکے
بونے میں کیا بُرائی ہے۔ یہ جنس تو اعلیٰ جنسوں میں سے ہے
اور زیادہ مول دلاتی ہے۔ جو زمیندار حقہ پیتے ہیں۔ اوس کے
مول لینے سے بچ جائینگے۔ چبانے۔ پینے۔ سونگھنے میں اسکا
زیادہ برتاؤ ہے۔ اس کے خشک پتے۔ پان۔ چونے۔ کتھے
میں ڈال کر کھاتے ہیں۔ اور بعضے بغیر چونے و پان وغیرہ کے
کھا جاتے ہیں۔ حقہ پینے والے اس میں شیرہ ملاکر اور کوٹ کر
گوڑاکو بنا کے پیتے ہیں۔ پہاڑی علاقوں میں تو شیرہ کیسا ہے بیچے
وہاں خشک ہی پی جاتے ہیں۔ باریک پیس کر ہلاس بنایا جاتا ہے
جس کے دانتوں میں درد ہو۔ وہ اس کے پتوں کو دانتوں

پر ملتا ہے۔ تو دانت اچھے ہو جاتے ہیں۔ غرض کہ تمباکو بلغم دور کرنے والا سمجھا جاتا ہے۔ مگر در اصل جس قدر بلغم جسم سے نکالتا ہے۔ اُس سے زیادہ پیدا کرتا ہے۔ اس واسطے تمباکو پینے والے جب زیادہ بوڑھے ہو جاتے ہیں۔ تو وہ بلغم سے زیادہ خراب ہوتے ہیں ؛

# دربیان پوست خشخاش

اس سے نشہ ہوتا ہے۔ اس لئے زمینداروں کو اسے استعمال نہیں کرنا چاہئے۔ مگر اس کی کاشت سے زمینداروں کو آمدنی اچھی ہو جاتی ہے۔ کیونکہ تھوڑی سی محنت اور تردد سے اس کی بہت پیداوار ہوتی ہے۔ افیون بھی پوست سے ہی بنتی ہے۔ اس کی تجارت کا سلسلہ چین وغیرہ کے ساتھ جاری ہے۔ اگر اس کی کاشت میں ترقی ہو جائے۔ تو ملک کی دولت بھی بڑھیگی ؛ یہ معلوم نہیں ہے کہ آیا یہ جنس باہر سے اس ملک میں آئی یا یہاں کی اصلی پیداوار ہے۔ سب سے زیادہ فائدہ اس میں یہ ہے کہ تھوڑے عرصے میں تیار ہو جاتی ہے۔ اور محنت کا نتیجہ جلد مل جاتا ہے ؛ یہ جنس دو مطلبوں کے واسطے بوئی جاتی ہے۔ یا تو افیون نکالتے ہیں۔ یا پوست رکھ لیتے ہیں

پوست سے جو دانے نکلتے ہیں۔ اُن کو خشخاش کہتے ہیں۔ خشخاش طاقتور دوا ہے۔ عمدہ غذا ہے۔ اس کا ذکر آخیر میں کیا جائیگا۔ خشخاش کے دانے دونو صورتوں میں حاصل ہو جاتے ہیں۔ خواہ پوست کے ڈوڈے رکھے جائیں یا پوست سے افیون نکال لی جائے۔ البتہ جن پھولوں سے افیون نکال لی جاتی ہے۔ اُس میں خشخاش کم نکلتی ہے۔ اور جن درختوں میں سے افیون نہ نکالی جائے۔ اُس سے خشخاش کے دانے زیادہ نکلیں گے۔ اس کے واسطے پولی زمین چاہئے۔ جو زیادہ سرخ رنگت کی نہ ہو۔ بلکہ سفیدی مایل ہو اور اس میں ریت کی ملاوٹ بھی کم ہو۔ اور سخت بھی زیادہ نہ ہو۔ عموماً پوست گاؤں کے گرداگرد والی زمین میں بوئی جائے کیونکہ وہ زمین طاقتور ہوتی ہے۔ اُس میں کھاد خودبخود زیادہ پڑتی رہتی ہے۔ جس زمین میں یہ جنس بوئی جاتی ہے۔ اُس میں فصل خریف عموماً نہیں بوئی جاتی۔ خریف میں زمین خالی چھوڑی جاتی ہے۔ پوست کی چند قسمیں ہیں۔ مگر اس کے بیج سے اس کی قسمیں پہچان میں نہیں آئیں۔ جب اس درخت میں پھول نکلتے ہیں۔ تو اُن کے مختلف رنگوں سے اُن کی پہچان ہو جاتی ہے۔ یہ جنس باغوں میں پھولوں کے واسطے بھی بوئی جاتی ہے۔ اور سیاہ رنگت کے ہوتے ہیں۔

اس کے پھولوں کی پنکھڑیاں گلاب کے پھولوں کی طرح ہوتی ہیں۔ اور اُس کے پھل بہت چھوٹے چھوٹے ہوتے ہیں ٭ آبی اور بارانی قسموں کی زمین میں یہ جنس ہو جاتی ہے پہاڑی علاقوں میں تو یہ جنس سیلاب اور بارانی زمین میں بغیر پانی دینے کے پیدا ہو جاتی ہے۔ اس جنس کے بونے کے واسطے بھادوں یا اسوج کے مہینے سے ہل چلانے شروع کریں۔ پانچ چھ دفعہ ہل جوڑنے کی ضرورت ہوگی۔ سہاگہ بھی پھیرا جائیگا۔ غرض کہ کھیت کی مٹی بہت باریک کی جائے ٭

پہاڑی علاقوں میں (جیساکہ اس جنس کے بونے کے واسطے یہاں ان میں زمین جوتی جاتی ہے) ایسے ہل نہیں چلاتے ہیں۔ مگر وہاں تھوڑے ہل چلانے سے وہی فائدہ ہو جاتا ہے۔ جو دیس میں زیادہ ہل چلانے سے نکلتا ہے ٭ جس زمین میں پوست بونا ہو۔ اُس میں پہلے باریک اور گلی ہوئی کھاد ڈالنی چاہئے۔ بوٹے ہوئے بہت سی کھاد کی ضرورت پڑتی ہے۔ اگر باریک اور گلی ہوئی کھاد نہ ملے۔ تو جیسی کھاد مل جائے۔ ویسی ہی ڈالنی مناسب ہے۔ مگر وہ کھاد اس کے درختوں کو پورا فائدہ نہیں دیگی وجہ یہ ہے کہ اُس کے دانے چھوٹے اور باریک ہوتے ہیں۔ اور جب کھاد موٹی ہوئی تو اُس کے درخت اچھی طرح سے کھاد کا عرق نہ کھینچ سکینگے۔ جب تک

کھاد کے اجزا بہت باریک نہ ہونگے۔ اوس درخت کی پرورش کے واسطے کار آمد نہیں ہو سکتے؛

کاتک کے مہینے میں شروع پندرھویں تاریخ تک پوست بویا جاتا ہے۔ پہاڑی علاقوں میں کبھی کبھی پوس اور ماگھ کے مہینوں میں بوتے ہیں۔ جس روز اسے بونا ہو اُس سے پہلی رات کو تھوڑے سے پانی میں اس کے بیج کو بھگو کر کسی برتن میں رکھ دیتے ہیں۔ پانی صرف اس قدر ڈالا جائے۔ کہ اس کے دانے جذب کرلیں۔ رات کے وقت اسی طرح پر چار پہر تک بھیگا رہے۔ پھر صبح کے وقت بویا جائے بوتے وقت بیج میں مٹی یا ریت یا راکھ ملائی جائے۔ اور کھیت میں دو تین دفعہ تھوڑا تھوڑا سا بیج ڈالا جائے۔ اس کا بیج ایک چھٹانک سے لے کر ڈیڑھ چھٹانک تک فی کنال ڈالتے ہیں۔ جو فی ایکر دس چھٹانک ہو جاتا ہے۔ جس کھیت سے افیون نکالنی ہو۔ اُس میں بونے کے بعد چار چار فٹ کے فاصلے پر ایک سیدھی آڑ ہل سے نکال دی جائے۔ اُس سے یہ فائدہ ہوگا۔ کہ افیون نکالتے وقت آسانی ہوگی۔ اور معلوم رہیگا۔ کہ کن درختوں کے درمیان کے درختوں سے افیون اُتاری گئی ہے۔ گویا یہ ہل کی آڑ قطار کا کام دیگی؛ جہاں کوئیں وغیرہ سے پانی دینے سے

واسطے کیاریاں بنائی جائیں۔ وہاں وہی مطلب اُن کیاریوں سے حاصل ہو جاتا ہے۔ تین چار دن میں اس کا بیج زمین سے پھوٹ کر نکل آتا ہے۔ جب تین چار پتے نکل آئیں۔ تو نلائی کی جائیگی نلائی کرنے میں احتیاط چاہئے۔ کیونکہ اس کے درخت بہت نرم ہوتے ہیں۔ کسی نوکدار اوزار درانتی وغیرہ سے اس کی نلائی کی جائے ٭ جو پوست ماگھ یا پھاگن کے مہینوں میں یا اُس کے بعد بویا جائے۔ اُس کی نلائی چیت کے مہینے میں کرنی چاہئے۔ پھر جب درخت ایک ایک فٹ سے زیادہ ہو جائیں۔ تو تیسری دفعہ بھی نلائی کرنی مناسب ہے۔ اس کے بعد پھر کوئی نلائی نہیں ہوتی ٭ اس جنس کو متوسط مقدار کا پانی دیا جاتا ہے۔ چار پانچ دفعہ سے زیادہ پانی دینے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اگر یہ کسی نہر کی کنارے بویا جائے۔ اور نہر سے پانی دیا جائے۔ تو بہت احتیاط رکھنی چاہئے۔ کہ ضرورت سے زیادہ پانی نہ دیا جائے۔ اس کے درخت نرم ہوتے ہیں۔ اس نرمی کے باعث زیادہ پانی جذب نہیں کر سکتے۔ اور نہ زیادہ دھوپ سہ سکتے ہیں۔ میدانی ملک میں اس جنس کے درختوں میں پھاگن کے دنوں میں پھول لگنے شروع ہو جاتے ہیں۔ اور چیت کے مہینے میں پھل آجاتے ہیں۔ اور چیت کے اخیر کاٹ

لیتے ہیں۔ پہاڑی علاقوں میں اس جنس کا درخت بیساکھ کے مہینے میں پہولنا شروع ہوتا ہے۔ اور اس مہینے کے اخیر یا جیٹھ کے شروع تک افیون نکالنے کے واسطے پھل تیار ہو جاتے ہیں۔ اس میں پھل لگ جائیں۔ تو اُس کو جانوروں سے بچانا چاہئے۔ طوطے اس کے پھل کو کتر ڈالتے ہیں۔ البتہ زیادہ بارش کے سبب سے اُس کے پھل کسی قدر خراب ہو جاتے ہیں۔ افیون کے نکالنے کا طریق یہ ہے کہ جب پھل کے اوپر سے پھول گر جائیں اور چار پانچ دن گزر جائیں پھر شام کیوقت اُن کو ایک لوہے کے اوزار سے جو ہنے کی شکل کا ہوتا ہے ایکطرف میں تین شگاف دیتے ہیں۔ ان شگافوں کا درمیانی فاصلہ نصف انچ سے کم ہوتا ہے۔ رات کے وقت اُن شگافوں کی جگہ سے عرق نکل کر پوست کے پہلو یعنی پشت پر جم جاتا ہے۔ پھر صبح کے وقت لوہے یا لکڑی کی چمچے سے اُس جمی ہوئی رس کو اُتار لیتے ہیں۔ وہ اُترا اور جما ہوا عرق اُس درخت کے پھل کا افیون کہلاتا ہے اور اس جمے ہوئے عرق کے اُتارنے کا عموماً یہ قاعدہ ہے کہ جس وقت افیون کے نکالنے کا موقع آتا ہے۔ وہ تھوڑا مکھن یا گھی اُس اوزار کی نوک کو لگانے کے واسطے دے دیتے ہیں۔ بارش کے دنوں میں پھلوں میں عرق نہیں نکلتا۔ اگر کچھ نکلتا بھی ہے تو دھویا جاتا ہے۔ اس واسطے اگر آسمان پر گھٹا چھا گئی ہو۔ تو ایک دو دن کے واسطے افیون کا نکالنا بند کر دیتے ہیں۔ اگر بارش بند نہ ہو۔ اور اُسی بارش میں افیون نکالی جائے۔ تو وہ افیون علیحدہ رکھی جاوے۔ یہ افیون ناقص قسم کی ہوگی۔ دوسری اچھی قسم کی افیون کیساتھ اگر یہ افیون ملادی گئی۔ تو باقی افیون بھی ناقص ہو جائیگی۔ جب اس طریقہ سے افیون پھلوں سے نکال لیجائے۔ تو اُسکے آدھ آدھ

سے بنی پڑیاں بناکر پوست کی خشک پتوں سے لپیٹ دی جائیں۔ اور
اونچی سیلی جگہ میں رکھیں جہاں ہوا بالکل نہ لگے۔ گرمی اور ہوا کے
سبب افیون خشک ہو جاتی ہے۔ جن درخت میں سے افیون نہیں
نکالتے ہیں۔ اونکے پھل جب خشک ہو جاتی ہیں۔ تو اُن کو کاٹ کر سکھا لیتے ہیں
جب پھل خشک ہو جاتی ہیں۔ تو توڑ کر خشخاش نکال لیتے ہیں۔ جن پھلونمیں سے
افیون نہیں نکالی گئی۔ اُن کو اسی طرح رکھ لیتے ہیں۔ خریدار محض خشخاش مول لے
لیتے ہیں پھر گھر یا دوکان پر لیجا کر ایک باریک لوہے کی سلائی سے ان پھلونمیں سوراخ
کرکے خشخاش نکال لیتے ہیں۔ اور خالص پھل بیچنے کے واسطے رکھ لیتے ہیں۔
یا فروخت کر دیتے ہیں

## در بیان درخت گانجہ

درخت زمین سے پانچ فٹ اونچا اور شاخیں کثرت سے ہوتی ہیں اور پتے چھوٹے چھوٹے
ہوتے ہیں مگر بعض بعض کسیقدر لانبے پھول وپھنکڑیاں ہو کر ایک ایک شاخ میں
لپٹا ہوا غلاف کیطرح سے بھی ہوتا ہے اور پھولونسے جو عرق نکلا کرتا ہے اوسکو جما کر اوسکا
چرس بھی بناتی ہیں اور اوسکی زراعت کیواسطے کوی نیا طریقہ نہیں ہے اچھی زمین
دمانس ہو اور تاکر سے نرم کی ہوی ہونا اوس زمین تخم معمولی طریقہ سے بو دیا جاوے
اگر زراعت زیادہ ہو تو کھاد وغیرہ کثرت سے دیا جائے اگر گانجہ باغچوں میں لگایا جائے
تو پانی اور کھاد زیادہ دیکر حسب ضرورت نلائی کیا جاوے تو زراعت کو ترقی ہو گی ؛

از جریدۂ اعلامیہ ۱۶ مہر ۱۳۱۹ ف جز اول صفحہ ۵۸۴

قواعد کاشت و فروخت گانجہ و دیگر اشیا تیار کردہ گانجہ د نوٹ

بموجب دفعہ (۳۰) قانون ابکاری نظامان بابتہ ۱۲ ف

عالیجناب سر مہاراجہ بہادر یمین السلطنتہ مدار المہام سرکار عالی باجلاس کمینٹ کونسل قواعد بہ باب کاشت و فروخت گانجہ و دیگر اشیاء تیار کردہ گانجہ اندرون ممالک محروسہ سرکار عالی نافذ فرماتے ہیں ؛

یہہ قواعد ممالک محروسہ سرکار عالی کے جملہ حصوں سے متعلق ہوں گے جسمیں صرفخاص و جاگیرات اور جملہ اقسام کے دیہات شامل ہیں اور اون کا نفاذ یکم آذر ۱۳۲۰ف سے عمل میں آئیگا قواعد ہذا میں اشیاء منشی سے مراد کوئی منشی پینے کی یا ایسی چیز ہے کہ جو درخت گانجہ کے کسی جزو سے تیار کی جائے اور اوس میں گانجہ چرس بھنگ اور ہر ایک تیاری اور اوسکا مرکب شامل ہے ۔

نوٹ) غرض خلاصہ کیفیت یہہ ہے کہ گانجہ کی کاشت اور اوس سے اشیاء منشی کی تیاری کی ہرگز اجازت نہو گی بغیر الابروئے لائسنس کے کاشت و فروخت نہو گی سرکار عالی بہ سررشتہ مال مجاز ہے ملاحظہ ہو جریدہ اعلامیہ ۱۶ اسفندار ۱۳۱۹ف جز اول صفحہ (۵۸۴)

# نسخہ جات درخت ہمہ اقسام

اول ہر ایک درخت کو کھدائی یعنے جڑمیں سے مٹی کھود کر قدیم مٹی نکال دیں اور دو دن چھوڑ کر عمدہ کھاد یعنے ایرو ڈالکر نئی مٹی سے بھر دیں اور ہر درخت کے پتے تمام یا کچھ کچھ نکالدیں اور پانی دوسرے روز حسب ضرورت دیا کریں اگر درختوں میں کیڑہ پڑ گیا ہو تو تفصیل ذیل نسخے ہر ایک درخت کو دیا کریں ؛

مچھلی چھوٹی یک سیر۔ بکری کی بیٹ یک سیر۔ چونہ کھانیکا کلیاں ۴ عدد۔ سیندھی
۲ سیر۔ ڈکے مالی۔ ۱ تولہ۔ پنج۔ ۱ تولہ۔ ہنگ ۴ ماسہ۔ ایجوان ۵ تولہ۔ تمبا کو
نرساپوری یک تولہ۔ جملہ اشیار کو کسی ایک مٹی کی گھڑی میں بھر کر چھوڑ دیں
بعد پندرہ روز کی نکالیں یہانتک تمام اشیار میں کیڑی پڑجاوی ہر ایک درخت کی
جڑ میں دیا جائی اوپر سے مٹی ڈالدیں بعد ۱۲ دن کی پانی دینا چاہئے خدا چاہا تو
پھل پھول دونا ہوگا۔ اگر درختوں میں کیڑا ہو تو کرنج کا تیل درخت کو
برمے سے روزن کرکے تیل خوب چھوڑدیں فوراً کیڑہ درخت سی باہر نکل آویگا
ماردو۔ نسخہ دیگر جس درخت میں کیڑہ ہو برمے سی روزن کرکے ایک تولہ پارہ
ڈالیں اور پانی دوسری روز دیا کریں۔ اگر ناریل میں کیڑہ ہو اور پھل نہ آتا ہو
کھاری سونمک دو سیر اور دہی ۵ سیر یہہ دونوں ایک برتن میں ملاکر درخت کے
اوپر یعنے کلیان کی پھول میں یہہ دونو چیزونکو ڈالدیں۔ پھل زیادہ پیدا ہونگے۔
نسخہ درخت انبہ۔ تمباکو ۸۰ تولہ۔ ہنگ ۴۰ تولہ۔ کافور خوشبو ۲۰ تولہ۔ گڑ ۲۰ تولہ
الائچی ۲۰ تولہ۔ تمام ایک جائی کوٹ کر پانی میں ڈالکر ایک مہینہ تک سڑنی دیں
بعد ایک مہینہ کے جس درخت کو کیڑی لگتے ہوں پھل گرتا ہو جڑونکو کھود کر یہہ
پانی کو دیں اپنی موسم میں آم بہت ہونگے۔ جسوقت پھول آنا شروع ہو تو
ہڈی باریک پیکر دودہ گوفی درخت ۲ ۲ ثار لیکر دودہ گاو ۵ سیر میں شریک کرکے
پھول والی درخت انبہ کے جڑ و نیمیں دیں بعد تھوڑا پانی ڈالیں۔
درختونکے کیڑونکا علاج۔ ایک حصہ کروسن تیل دسٹی یا گیاسکا تیل ما اور پانچ حصہ دودھ
انکو خوب ملالیں اور ایسے پودونپر گلاب یا شن یا پچکاری سے چھڑکیں جنپر کیڑے لگے ہوئے ہوں۔ اس ترکیب سے

## آلات کشت کاری روزمرہ







ڈبہ جہان جبر



## آلات کشتکاری روزمره



# آلات کشت کاری ولایتی و ملکی ۹


















# آلات کشت کاری متعلق باغات













# آلات کشت کاری متعلق باغات



# طریقہ کیاری بندیان




نمونہ باغ شاہی
راستہ باغ
مشین گھاس تراش

# طریقہ باغشاہی وچمن بندی











گل دلہن ولایتی


چمن بہار


گل فریب




گل


گل سوزن


گل عشق


گل ڈالی ولایتی


گل نغمه ولایتی


گل تاره


گل رعد ولایتی


گل یوسف

گل کنول



گل یاقوت



گلِ عباسی



درخت باغی





ولایتی گیند



درخت فرنگ



سوسن پھول ولایتی



درخت بیگونی



درخت ڈِس کور

گل مونیس



گل پلونیه



گلاب سُرخ





درخت بیلی

درخت ریشمی نار



درغت بهادریا



درخت شبو ولایتی





گلِ جان



درخت گل بہار



گل بوج



درخت گل سوسن



زرد گلاب



ولایتی نرگس



سفید گلاب



ولایتی موگرہ



گل ہزارہ قدوس



درخت دورنگی



گل اسٹریہ



گل ولایتی تُراہ



درخت بہار دل



گلِ رالی زات



درخت لیٹو



درخت حرمز



گل موج دریا



گل سوسن جان

گل فردوش



درخت چمن




گل شاد


درخت گل بوی


درخت بجزنی سوج


گل دل


گلِ جانِ بہار


درخت بازه ره


درخت گل گلاب


درخت زرما


گل چمن بادِ بہار


گل باغی


گل چاند


گل سوش

۷۸۶

# ضمیمہ

# زراعت آصفیہ

جسکو

کنیزہ حاجی پادشاہ عرف حاجی بیگم ساکن حیدرآباد دکن

نے

عام فایدہ کیلئے بہت جانفشانی سے ازروئے طب جمع کرائی گئی ہے
شایقین ملاحظہ فرماوین اور نفا اوٹھاوین

## شکل درخت سماق یہ ہی

لکھا ہے کہ پھل اسکا مقوی معدہ اور قاطع صفرہ ہے اور ضماد اسکا دافع ورم ہی اور سیاہی
اور نشان زخم کو بدن سے زایل کرتا ہی اور درد ناخن کو مفید اور حقنہ اوسکا بواسیر کو نافع ہے

درخت سماق



## شکل درخت سمرہ یہ ہی

یہ درخت جنگلی ہے ذکر اسکا اشعار اہل عرب مین اکثر ہے اسکے درخت سے رطوبت مثل خون
کے نکلتی ہے اہل عرب کہتے ہین سمرہ نے حیض کیا ہی مصنف نے لکھا ہے کہ اس درخت کی
کوئی خاصیت معلوم نہین ہوئی واللہ اعلم




## شکل درخت سندرس کی ہی

یہ درخت ملک روم مین ہوتا ہے مشہور ہے گوندا سکا مثل کہربا کی روشن اور کاہربا ہوتا ہے چوب اوسکی زہر ہے اوس سے روغن نکلتا ہے اوسکو روغن جوانی کہتے ہین خاصیت اوسکی یہ ہے کہ جیسے خون گرتا ہے کشتی گیر واسطے خود نمائی اور سبکی اور تقویت کی استعمال کرتے ہین شیخ نے لکھا ہے کہ دخان اوسکا بواسیر کو خفیف اور بواسیر کو خشک اور دردو دندان کو موقوف کرتا ہے اور قوۃ باہ کو زیادہ اور خفقان کو زائل کرتا ہے۔

درخت سندرس



## شکل درخت شبابیہ

شباب ایک درخت ہی کہ پتے اوسکے مثل چہوٹی مچہلی کے ہوتے ہین اور طول مین بقدر ایک انگشت کے پہل اوسکے تین تین ایک خوشہ مین ہوتے ہین مثل بڑی گولی کے بشکل فندق کے اور ہر دانہ مین تین تخم ہوتے ہین سیاہ رنگ فارسی مین اوسکو ماہودانہ اور حب الملوک بہی کہتے ہین شیخ نے لکہا ہی کہ دانہ اسکے اسہال لاتے ہین اور درد مفاصل درد عرق النسا اور نقرس اور استسقا کو نافع ہے اور پتے اوسکے اگر مرغ کے شوربے کے ساتھہ پکا کر کہاوین قولنج کو نافع ہے

درخت شباب



## شکل درخت شاہلبوطیہ ہی

یہ درخت ملک شام مین اکثر ہوتا ہی پہل اوسکا مضف جوز کے مشابہ ہے خوش ذائقہ ہوتا ہے اور سیاہ رنگ ذائقہ مین مثل فندق کے ہوتا ہے شیخ نے لکہا ہے کہ پہل اسکا زہر باد کو نافع ہے اور جسکے بدن سے خون زیادہ نکلتا ہو اوسکو بہی مفید ہے ۔

درخت شاہبلوط



## شکل درخت صندل ہے

یہ درخت ملک ہند مین دو قسم کا ہوتا ہے سفید اور سرخ شیخ نے لکھا ہے کہ چوب صندل سفید کا ضماد گلاب کے ساتھ درد سر اور خفقان کہ تب مین عارض ہوتا ہے دونوں کو مفید ہے اور اگر تناول کرین تو بھی مفید ہوگا اور بعض نے لکھا ہے کہ صندل سرخ کا ضماد حمرہ اور صداع کو نافع ہے




## شکل درخت صنوبر یہ ہے

یہ درخت مشہور ہے ملک روم مین اکثر ہوتا ہی لکڑی اوسکی روغن دار ہوتی ہے
آگ دکہانے سے مثل شمع کے روشن ہوتی ہے جب اوسکی لکڑی سے پوست
جدا کرکے آگ پر رکہتے ہین اوسمین سے رطوبت نکلتی ہے اوسکو قطران کہتے ہین
شیخ نے لکہا ہے کہ اسکے دخان اور خاک سے ہوام دفع ہوتے ہین اگر اوسکے پوست
کو سرکہ مین جوش کرکے کلی کرین تو درد دندان کو نافع ہے پیسے اوسکے زخمون کو

مفید ہین سگوفونکا مرہم بادفتق کو نافع ہے پہل اوسکے شیرین اور میٹہی ہوتے ہین
اور درد اعصاب اور سعال کو نافع اور اگر جوز یا انجیر یا خرمے کے ساتہہ تناول کرین تو
گزیدہ عقرب کو نافع ہے۔




## شکل درخت صرویہ ہی

یہ درخت عظیم مثل درخت بلوط کی ہوتا ہے پہاڑون ملک مین مین پیدا ہوتا ہے۔
پہل اسکے عنا فید ہین خوشہ اوسکی مثل خوشہ بطم کے ہوتے ہین اور پتے اوسکے سرخی مائل ہوتے
ہین جوشاندہ اونکا سعال کیواسطے نہایت مفید ہی درد ہین اور سختی کو بہی نافع ہی گوند اوسکا
مانند لادن کے اور خوشبودار ہوتا ہی عورتین خوشبو مین داخل کرتی ہین۔

درخت صرو



## شکل درخت فادانیا یہ ہے

یہ درخت ملک روم مین ہوتا ہے اور ملک ہند مین بہی ہوتا ہے اسکی لکڑی کو عود الصلیب کہتے ہین شیخ نے لکہا ہے کہ لکڑی اس درخت کی سیاہ داغ بدن سے دور کرتی ہے اور نقرس اور صرع کو بھی مفید ہے حتی کہ اگر اسکی لکڑی مصروع پر باندہین تو صرع دفع ہوا اور جب لکڑی کہول ڈالین پھر صرع عود کر آوے اسکے پھل کا نچوڑ دیوانگی اور صرع کو مفید ہے اگر پندرہ دانہ اسکے شراب کیساتھ تناول کرین کابوس کو کہ ایک قسم کی صرع ہے دور کرے۔

درخت واوانیا



**شکل درخت پنبہ پو**

یہ درخت بنام اور رنعاک انگور سے مرکب کیا گیا ہے لکڑی اوسکی مشتعل ہوتی ہے
اگرچہ تر ہو بخلاف اور لکڑیو نکے کہ تر مشتعل نہین ہوتی ہین شیخ نے لکھا ہی کہ پھل
اسکا گزیدہ ہوام کو مفید ہے اگر اسکے روغن کو آنکھہ مین لگا دین زردی زائل ہو لا
مدامت ضرور ہے اور بعض لوگو نے لکھا ہے کہ ثمر اسکا مقوی باہ اور دافع سعال
بلغمی ہے اور اگر اسکے پوست کا بخور کرین جوین اگر کپڑے مین پیدا ہونگی ہلاک
ہوجاوینگی۔




## شکل درخت فلفل یہ ہی

یہ درخت ہندی ہے ناحیہ ملیبار مین ہوتا ہی درخت اسکا عظیم ہوتا ہے اور اوسکی نیچے ہمیشہ
پانی رہتا ہی اسکے درخت مین خوشہ لگتے ہین جب ہوا سخت چلتی ہے خوشہ پانی پر گرتے
ہین اسیوجہ سے پوست اوسکا شگافتہ ہوتا ہے لوگ پانی پر سے اوسکو اوٹھا کر جمع کرتے ہین
جو چاہتا ہے وہان سے لیلیتا ہے کوئی شخص اوسکا مالک نہین ہے جاڑے گرمی
ہمیشہ پھل اس مین رہتے ہین جب آفتاب بلند ہوتا ہی پتے گردسی خوشہ کو چھپا لیتے ہین
تاکہ خشک نہووے اور جب گرمی آفتاب کی کم ہوجاتی ہے پتے اوسکے گرد سے ہٹجاتے ہین
تاکہ ہوا اسمین اپنا اثر کرے ایک شخص اپنا مشاہدہ بیان کرتا ہی کہ درخت فلفل مثل درخت انار
کے تہا اور پتے نمین دوشاخین برابر تہین کہ درازی اونکی بقدر ایک انگشت کے تھی

اوسمین فلفل لگی تھی جالینوس نے لکھا ہی کہ جو غنچہ اولا درخت فلفل سے پیدا ہوتی ہی ابعد ازان اوس
دانہ پیدا ہوتا ہی اوسکو دار فلفل کہتے ہین - دار فلفل گزیدہ ہوام کو مفید ہی خواہ تناول کرین
یا ضماد اور مقوی باہ ہی دار فلفل ہمراہ جگر بز کے شبکوری کو نافع ہی شیخ نے لکھا ہی کہ دار فلفل
بورہ ارمنی کے ساتھہ بہق یعنی سپیدی جسم کو نافع ہی اور زفت کیساتھہ خنازیر کو تحلیل کرتا ہی
اور مادہ منی کو کم کرتا ہی اور بعض لوگون نے لکھا ہی کہ اگر عورت بعد مباشرت کی اپنی پاس رکھے
تو اوسکو حمل نرہے گا




## شکل درخت فندق ہی

یہ درخت مشہور ہی لکہا کہ اگر اسکی لکڑی سے عقرب کے گرد دائرہ کہینچین تو بچہو اوس دائرہ

سے باہر بجائیگا حکیم بقراط نے لکھا ہو کہ پہل اسکا مقوی دماغ ہے شیخ نے لکھا ہو کہ اگر فندق
کو سلائی مین لگا کے آنکھونمین لگاوین سبزی چشم اوس سے زایل ہوے اور بعض نے لکھا ہے
کہ گزیدہ مار کو مفید ہو خصوصاً سداب اور انجیر کے ساتھہ اور اگر فندق کو اپنے پاس
رکھین گزند بچہو سے محفوظ رہین اور اگر فندق کو بریان کر کے پیسین تو ضماد اوسکا داء الثعلب
کو نافع ہو اور بال نکل آوین اور پیسکر شہد کے ساتھہ کھاوین سعال کہنہ کو مفید ہو اور
اگر بعد شراب کے بطور نقل کے تناول کرین نشہ غالب نہو گا اور اگر اوسکو پیسکر زیت
کے ساتھہ زیت کی لکڑی سے آنکھہ مین لگاوین سبزی چشم بسیاہی مبدل ہوگی اور اگر
اوسکو کھانے پر مداومت کرین تیز فہمی حاصل ہوگی۔

درخت فندق



## شکل درخت فلنجمشک ہے

یہہ درخت مشہور ہے پھل اسکے مانند فلفل کے ہوتے ہین اوس سے حضض بناتے ہین
اور حضض دو طرحکا ہوتا ہے ہندی اور مکی شیخ نے لکہا ہے کہ اگر لکڑی اسکی پیکر
سر پر رکہین بال قوی ہووین اور اگر اسکی شاخ کو سرکہ مین جوش دیکر طحال پر ضماد کرین
نافع ہوا ور حضض اوسکا داغہای بدن کو زائل کرتا ہے اور زخم بن دندان کو فائدہ بخشتا
اور درد چشم اور تاریکی چشم کو دفع کرے اور بواسیر کو بہی نافع ہے اور حضض ہندی
گزیدہ سگ کو نہایت نافع ہے۔

درخت فلنجمشک



## شکل درخت حرمل یہ ہے

فارسی مین اسکو سپند کہتے ہین بو اسکی تیز ہوتی ہے شیخ نے لکہا ہے کہ اسپند اوجاع
مفاصل کو نافع ہے اور اوسمین نشہ مثل شراب کے ہوتا ہی اگر اسکو طلا کرین اور کہا
وین تو قولنج کو نافع ہے حکیم دیسقوریدس نے لکہا ہے کہ اسپند ماکیان کے پتّہ
کے ساتھہ قوت بصر اور عرق البول کو نافع ہے تخم اسکا اگر سرکہ مین ملا کر مکانمین قلعی
کرین تو اوس مکان مین مکہی نہ آویگی -

درخت حرمل



شکل درخت حسک ہی

یہ گہانس زردی مائل ہوتی ہے اور اسمین کانٹے ہوتے ہین چہر اس سے گرند کرتے

ہین مقوی باہ ہے سنگ مثانہ کو پارہ پارہ کرتی ہے عسر البول اور قولنج کو نافع ہے شراب کے ہمراہ اثر زہر کو دور کرتی ہے اگر اسکو جوش کرکے مکان مین لگاوین مچھر مکان سے دور ہون اور اگر اسکو یا اسکے خار کو سانپ کے مکان مین رکھین تو سانپ گریز کرینگے

درخت حسک



## شکل درخت حرشف یہی

یہ گھانس حار رطب ہوا اسکو فارسی مین کنگر کہتے ہین شیخ نے لکہا ہی کہ طلا اسکا داء الثعلب کو نافع ہی اور عصارہ اسکا جون کو ہلاک کرتا ہے اور ادرار بول کرتا ہے اور مسہل ہے

درخت عشر شوشہ



## شکل درخت حلبہ ہو

یہ گھانس مشہور ہے لکھا ہے کہ اگر اسکے تخم کو زمین ملاکر بودین تو اوسکی درخت مین
کیڑہ نہ لگیگا اور اگر اسکے تخم سے سر دھووین تو جون سر کی مرجاوینگی اور جو شوشہ ملا
اوسکا آواز کو صاف کرتا ہے اور اگر وقت دردزہ عورت کو دین وضع حمل مین
آسانی ہوگی شیخ نے لکھا ہے چہرہ کو صاف کرتی ہے اور روغن کے
ہمراہ طلا بالون کو نافع ہے اور آثار زخم کو دور کرتا ہے اور جہائین
کو دفع کرتا ہے الا منہ مین بوی بدپیدا کرتا ہے اور ادرار کو بھی مضر ہے۔

درخت حابه



## شکل درخت حمص یہ ہی

یعنی نخود اگر اسکو خام تناول کرین منہ مین بو پیدا ہوگی شیخ نے لکھا ہے کہ کہانا اسکا
چہرہ کو صاف کرتا ہے اور اسکے روغن کا طلا تقویۂ باہ کو مفید ہے اور آٹا اسکا خارش
اور زخم ہائے خبیثہ کو نافع ہے اور آب نخود درد دندان و صفائی آواز کو مفید ہی
اور جوشاندہ اسکا بچہ مردہ کو شکم سے دفع کرتا ہے اور قوت باہ زیادہ
کرتا ہی لکھا ہی کہ اگر نخود کو سانپ کی سوراخ مین ڈالین تو سانپ سوراخ سے نکلجائے گا

درخت چمی یعنی حمص



نقشۂ کل درخت حمصا قوقی ہیا ہو

ضماد اسکا مارگزیدہ کو نافع ہے اور عصارہ اسکا ضعف بینائی کو مفید ہے شیخ نے لکہا ہے کہ ضماد اسکا گزیدۂ ہوام اور عصارہ اسکا صرع اور وجع حلق اور خناق کو مفید ہے اور برگ اور تخم اسکا قوت باہ کو زیادہ کرتا ہے صاحب حملی کو تین ورق یا تین دانہ اسکے نافع ہین اور تپ ربع کو بہی مفید ہے اور بعض نے لکہا ہے کہ تخم اسکا زخم پیدا کرتا ہے مگر گزیدۂ ہوام کو سودمند ہے ۔

درخت حنظ قوقی



## شکل درخت حنظل یہ ہی

یہ گھانس نہایت تلخ ہوتا ہے ہرن اسکو بہت عزیز رکھتا ہی اور درندے اس سے گریز کرتے ہین اگر ورق تازہ اسکا خون جاری پر رکھین خون بند ہوجائیگا اور مالیخولیا اور صرع کو نافع ہے پہل اسکا اگر پانی ملا کر مکان مین لگاوین تو اوس مکان مین مچھر نہ ہونگے اور اگر ہونگے تو ہلاک ہوجائینگے اگر حنظل کو صاحب جذام یا داء الفیل لگاوے تو نافع ہے درد نقرس اور عرق النسا کو بہت مفید ہی جڑ اسکی مار گزیدہ اور عقرب گزیدہ کو نافع ہے بعض کہتے

ہین کہ یہ تریاق ہے زنگی اسکو پوشیدہ رکہتے ہین اور ہوام کو اس سے شکار کرتے ہین لکہا ہے کہ کسی شخص کو بچہو نے چار جگہ ڈنگ مارا بقدر دو درہم کے اوسکو خنظل کہلا دیا درد وسوزش مین اوسکو سکون ہوا۔

درخت خنظل



شکل درخت حنظہ یہ ہی

یعنے گیہون کعب الاحبار نے لکہا ہے کہ جب حضرت آدم علی نبیا وعلیہ السلام زمین پر تشریف لائے حضرت میکائیل علیہ السلام تہوڑے گیہون لائے اور کہا کہ یہ رزق

تمہارا اور تمہارے اولاد کا ہے اٹھو اور زمین کو بوو اور اوسمین بیج تخم ڈالدو اس
زمانہ مین یہ گیہون بیضہ شتر مرغ سے بھی چند حصہ زیادہ تھا بعد ازان زمانہ کفر مین بقدر
چند بیضہ مرغ کے ہوگیا پہر بعہد عزیر کے وہ گیہون بقدر بیضہ کبوتر کے ہوگیا اور زمانہ
عزیز علیہ السلام تک بقدر چند نخود کے رہا لکہا ہے کہ بونیکے وقت جو دانہ بیل کے
سر پر پڑتا ہے وہ اُگتا نہین ہے جاحظ نے لکہا ہو کہ جسکے شکم مین کیڑے پڑے ہون
وہ خوشے اسکے کہائے کیڑے اوسکے ہلاک ہونگے اسکے دانہ اور کیڑے کا
ضماد چہرے کو صاف کرتا ہے اگر اسکو عضو گزیدہ سگ دیوانہ پر لگادین تو مفید ہو گندم خام
کہانے سے کیڑے شکم مین پیدا ہوتے ہین اور سرکے کہ ہمراہ ضماد اسکا داغہاے زخم کو مفید ہو
اور خمیر اسکا دمامیل کو پختہ کرتا ہے اور آب نمک کے ساتھہ ضماد اسکا قوبا کو دور کرتا ہے ۔

درخت گیہون



## شکل درخت حی العالم یہ ہے

یہ گہانس مشہور ہے گو پیدہ ریشا کے واسطے اسمین خاصیت عجیب ہے




## شکل درخت خانق النمر یہ ہی

یہ گہانس زہر قاتل ہے استعمال اسکا شرباً و ضماداً ممنوع ہے اگر اسکو بچہو کے قریب لی جاوین بچہو فوراً گریز کرتا ہے بواسیر اور مسون کو پختہ کرتی ہی تو اسکی ناخوش ہوتی ہے

درخت خالق الثمر



## شکل درخت خبازی یہ ہی

فارسی مین اسکو نیرک کہتے ہین پتی اسکی شب کو منضم ہوتی ہے اور دن کو کہلجاتی ہے
اسکے پتون کا ضماد جرب اور خارش اور جوین کو دفع کرتا ہے اور گزیدہ مگس پر ضماد اسکا
فی الحال درد کو ساکن کرتا ہی خصوصًا زیت کی ہمراہ زیادہ تر نافع ہے اور اگر نمک کے ساتھ
چبا کر بوا سیر پر لگا دین تو مفید ہو تخم اسکے اگر زہر خوردہ پانی
مین بہگو کر اوس سے چند مرتبہ قے کرے اثر زہر دفع ہوگا
اور گزیدہ ریتلا کو نافع ہے ۔

درخت فیبازی



## شکل درخت خزیق یہ ہے

پتی اوسکی گہانس کی برگ سے بہت مشابہ ہے اور ساق اسکی زمین سے کم بلند ہوتی ہے
مانند عنا قیہ کے ہوتی ہے لکہا ہے کہ اگر باغ مین شاخ خزیق لگا دین تا مجہہ باغ کے
ہلاک ہونگے اور اگر گندہک کے ساتھہ گوشت کر چیونٹی کے بل مین ڈالدین تو
چیونٹیان وہان سے گریز کرینگی اور اگر خزیق سیاہ کو گندہک کے ساتھہ پیسکر گوشت پر
چہڑکین اور اوس گوشت کو درندون کو دین جو درندہ اسکو کہا لے گا شکار مین آ جائیگا
اور اگر کوئی شخص بقدر دو درم اوسکو کہا لیوے اولا اوسکو اسہال پیدا ہوگا بعد ازان
تشنج اعضا حتی کہ انہین عوارض مین ہلاک ہو جائیگا اور ضماد اسکا ثالیل اور بہق کو دفع کرتا ہے

اور اگر اسکی استعانت سے استفراغ کرین برص کو مفید ہے اور اگر اسکو سرکہ مین پکا کر کان مین ڈالین تو درد گوش مین سکون ہوگا اور قوت سامعہ زیادہ ہوگی اور اگر سرکہ مین ملا کر کلی کرین تو درد دندان کو مفید ہو شیخ نے لکھا ہے کہ اگر قریب انگور کے خربق لگادین تو پہل اوس انگور کا اسہال لادیگا۔

درخت خربق



شکل درخت خردل یہ ہی

یعنی رائی اسکو عصارۂ عنب مین ڈالین تو وہ عصارہ جوش نکرے گا اور زمانۂ دراز تک حالت اصلی پر رہیگا محمد بن زکریا نے لکھا ہے کہ اگر رائی کو سانپ کے سوراخ مین ڈالین

تو سانپ ہلاک ہو جائیگا شیخ نے لکہا ہے کہ اسکو دخان سے تمام حشرات الارض بہاگتے
ہین اور چہرہ صاف ہوتا ہے اور داغہائے کہنہ اور خون مردہ عضو سے دفع ہوتا ہے
اور خردل بری تپ ربع اور جرب اور داء الثعلب اور توبا اور وجع مفاصل اور عرق النسا
کو نافع ہے عصارہ اسکا اگر کان مین ٹپکا دین درد گوش کو مفید ہے اور اگر کلی کرین خرس
کو دافع ہے فہم کو تیز کرتا ہی اور رحم کو پاک کرتا ہے اور قوت باہ کو زیادہ —

درخت رائی



شکل درخت خس یہ ہی

فارسی مین اسکو کاہو کہتے ہین لکہا ہے کہ اگر اسکے تخم کو قبل بہنیکے ناخواہ مین رکہین تاکہ

اُس مین بوے تا نخواہ آجاوے بعد ازان بو دین تو اسمین کرلی کہ زہر وغیرہ پیدا ہوتی
خس بارد ہوتی ہے حتی کہ تشنگی کو دفع کرتی ہے اور شہوت جماع کو قطع کرتی ہے
جن عورتون کے مرد بلاد دور دراز مین ہوئین اگر اسکو ہمیشہ استعمال
کرین شہوت اونکی محو ہو جاوے گی اور خواب اوسپر طاری ہوتا اسلئے کہ دماغ مین تازگی
ہوتی ہے اسیوجہ سے وہ بڈہا کہ اونکو نیند کم آتی ہے اوسکا استعمال نعت وغیرہ کے
ساتھ کرتے ہین تا کہ برودت اوسکی کم ہو جاوے شیخ نے لکہا ہے کہ مداومت اسکی کہانیکی
آنکہہ کو تاریک کرتی ہے اور دودھ پستان مین زیادہ پیدا کرتی ہے اگر شراب خوار اسکو
تناول کرے تو شراب کی اسپر تاثیر نکرے گی اگر اسکے تخم بطور سفوف استعمال کرین
احتلام سے نجات پاوین اور اگر پیکر عقرب گزیدہ کو زخم پر چہڑکین تو نافع ہو —

درخت کاہو



## شکل درخت خشخاش کی ہے

اسکو فارسی مین کوکنار کہتے ہین تخم اسکا سفید اور سیاہ ہوتا ہے سفید خواب لاتا ہے اور نوازل سینہ کو مفید ہے اور شہد کے ساتھ مادہ منی کو زیادہ کرتا ہے اور سیاہ سے نیند زیادہ آتی ہے جس شخص کو نیند نہ آتی ہو اگر اسکو پیشانی پر لگاوین تو نافع ہو پھول اوسکے آثار تخم کو جلا دیتا ہو عصارہ اسکا افیون ہے اوسمین نشہ ہوتا ہی صاحب صداع کو ضماد اسکا نفع دے -

درخت خشخاش



## شکل درخت خصی الثعلب ہی

یہ ایک گہانس ہوتی ہے شیرین اوسکی پہل کو خصیۃ الثعلب کہتے ہین تشنج اور فالج کو دافع اور قوت باہ کو نافع ہے اور قایم مقام گوشت سقنقور کے ہی حضوصًا شراب کہ ساتہہ ۔

درخت خصی الثعلب



شکل درخت خصی الکلب یہ ہی

یہ گہانس مثل خصی الثعلب کے ہی پہل اسکے دو طرح کے ہوتے ہین ایک فوقانی دوسرے تحتانی ایک خالی ہوتا ہے دوسرا بہرا اورام بلغمی کو تحلیل کرتا ہے اور زخمونکو صاف کرتا ہی شیخ نی لکہا ہی کہ مین نے اسکو ملک شروان مین دیکہا ہے باشندے وہان کے کہتے تہے کہ خشک پہل اسکا قوت باہ زیادہ کرتا ہے بعد تازہ خلاف اسکے ہی اور بعض نے لکہا ہی کہ بواسیر کو نافع ہے ۔

درخت خطمی الکلب



شکل درخت خطمی یہ ہی

یہ گہانس مشہور و معروف ہے پہول اسکا سرخ اور کبہی سفید ہوتا ہے شیخ نے لکہا ہے کہ سرکہ کے ہمراہ بہق پر لگاکر اگر دہوپ مین بیٹہین تو نافع ہو اور خنازیر پر بہی ضماد اسکا کبریت کے ساتہہ نافع ہے اور بعض نے لکہا ہو کہ داغہائے جسم کو ضماد اسکا مفید ہو اور جوشاندہ اسکا عسر ولادت اور عسر البول کو نافع ہو اب گل خطمی ہے اگر بال دہوئین تو بال نرم ہونگے

اور بمقدار ایک مثقال اگر اسکو تناول کریں تو قولنج کو نافع ہو ۔

درخت خطمی



شکل درخت تخم یہ ہے

یہ گیاس معروف ہے اگر اسکو کیسہ مین رکھین تا کہ سیاہ اور بو دار رہوے
تو خضاب اس کا بالون کو سیاہ کرے گا خضا اس کا
خوب ہوتا ہے ۔




## شکل درخت خیارہ ہے

یعنی کبیر الکہا ہے اگر چاہین کہ خیارا اور کدو وغیرہ مین تخم نہو تو چاہیئے کہ شاخین اوسکی زمین مین دفن کرین اور کسیقدر اوسکو کہلا رکہین بعد ازان جب وہ بلند ہو پہر اوسکو دفن کرین تین مرتبہ اسیطرح عمل کرین بعدہ شاخین جب بلند ہون اونکو قطع کرین پہر جب شاخین نئی زمین سے نکلین گی اوسمین جب پہل لگینگے اوسکے اندر پہلونمین تخم ہونگے اور اگر چاہین کہ درخت اسکا جلد بار آور ہو چاہیئے کہ ایام سرما مین کسی ناوے مین بو وے دن بہر میدان مین رہے خواہ دہوپ ہو یا باران سامنے رکہین اور وقت شب مکان سایہ دار مین رکہین جب ایام سرما گذر جاوین اوسکو ناوے سے نکالکر زمین مین لگادین جب اوسمین پتے نکلین اوپر کے پتے توڑ ڈالین ثمر دیگا

سبسے پہلے پیدا ہونگے اور اگر چاہین کہ اسکے درخت مین کیڑا نہ پیدا ہو توکسیقدر
دانخواہ اسکے تخم مین ملادین پہل اسکا حمیات محرقہ کو نافع ہے اور ادرار بول کرتا ہی
اور کثرت استعمال اسکا تشنگی کو پیدا کرتی ہے اور اگر پیس کر چہرہ پر لگادین تو رنگ
کو صاف کرتا ہے -

درخت کہیرا



شکل درخت کہیری یہ ہی

اسکو منشور کہتے مین لکہا ہے کہ رنگ اسکا مختلف ہوتا ہی اگر سرخ اور زرد اور سفید سے
ایک ایک شاخ لیکر مانند گیسو کے بیٹہین بعد ازان اوسکو بو دین پہل اسکا سرخ اور زرد

اور سفید ہوگا سونگہنا اوسکا دماغ رطب کو نافع ہے اور تحلیل ریاح غلیظ کرتا ہے
اور پینا اسکا ادرار بول کرتا ہے اور بچہ مردہ کو شکم سے نکالتا ہے

درخت خیری



## شکل درخت دفلی یہ ہے

اسکو فارسی مین خرزہرہ کہتے ہین یہ گہانس بری اور بحری ہوتی ہے برگ بری کے مشابہ برگ بقلۃ الحمقا کے ہوتے ہین مگر اوس سے کچھ باریک اور شاخین دراز اوسکی اور زمین پر منبسط ہوتی ہے اور بحری کنارے حوض اور چشمہ وغیرہ کے پیدا ہوتی ہے شاخین اوسکی زمین سے بلند ہوتی ہین اور پتے اوسکے مانند برگ بید کے

ہین اور خار اوس کے پوشیدہ ہوتے ہین اعلی ساق اوسکی اسفل شاخ سے غلیظ تر ہوتی ہے پہول اوسکے مثل گل کے ہوتے ہین پہل اوسکا سخت ہوتا ہی اور اندر پہل کے ریشے مانند بال کے ہوتے ہین شیخ نے لکہا ہی کہ اسکے پتون سے مچہر گریز کرتے ہین اور تمام حیوانات کے واسطے زہر قاتل ہے حکیم بلیناس نے کتاب خواص مین لکہا ہے کہ بعض سلاطین جب اپنی دشمنوکی مقاومت سے عاجز ہوئے حکم کیا کہ جو اور بعض ماکولات کو ورق دفلی مین جوش دین اور جب قریب لشکر اعدا کے پہنچین اوس جو اور ماکولات کو وہین چہوڑ دین تا لشکریان اعدا اوسکو لوٹ لین جب اوسکو تناول کرینگے یا اپنی چارپایون کو دینگے سب ہلاک ہونگے چنانچہ ایسا ہی کیا لشکریان اعدا سب ہلاک ہوے اور یہ بادشاہ پہر گیا اور جو لوگ باقی تہے اونپر حملہ آور ہوا اور اسیر کیا۔ شیخ نے لکہا ہے کہ اگر اسکو جوشاندہ سے مکان مین قلعی کرین تو مکان کی مچہر وغیرہ ہلاک ہونگے اور اگر دفلی کو تانبے پر گہسکر اوس سے چہری وغیرہ کو تیز کرین تو نہایت تیز ہوگی اور مدت دراز تک کند نہوگی اور اگر مکان مین گڑہا کہود کر اوسمین دفلی کی پتی بہرین تمام مکان کے پچہر وہان جمع ہونگے اور اگر چوہون کے سوراخ مین ڈال دین سب چوہے ہلاک ہو جاوینگے اور خفاش دفلی سے بہاگتی ہے۔

درخت خرزہرہ



## شکل درخت رازیانج یہ ہی

یعنی سونف یہ گہانس صحرائی اور بستانی ہوتی ہے سونف تازہ بستانی عورتون کے
دودہ کو زیادہ کرتی ہے اور ادرار بول اور حیض بہی کرتی ہے اور دافع سدہ اور
مانع آب نزول ہے اور صحرائی سنگ مثانہ کو پارہ پارہ کرتی ہے اور حمیات کہنہ کو
نافع ہے اور محلل ریاح اور شراب کے ساتہہ دافع سم ہوام و سگ دیوانہ اور مقوی
بصر ہے دیمقراطیس نے لکہا ہے کہ ہوام بستانی سونف کو قوت بصر کے واسطی کہاتے
ہین اور سانپ بعد ایام سرما کے جب زمین پر آتے ہین اپنی آنکہہ کو درخت سونف کو رگڑ

تے ہین تاکہ قوت باصرہ زیادہ ہو اسو جہہ سے کہ ایام سرما مین اکثر زمین کے نیچے
تاریکی مین سیر کرتے ہین

درخت سونف



## شکل درخت ریباس یہ ہی

یہ گھانس کوہستان مین پیدا ہوتی ہے اور پتھر سے اوگتی ہے بعض لوگ کہتے ہین
کہ تاثیر رعد سے ہوتی ہی چنانچہ اکثر لوگون نے یہ حکایت کسرای بادشاہ سے بیان کی
اور تعلت ریباس کی خصوصیت کی بادشاہ نے حکم کیا کہ پہار پر پانی چھڑکین اور طبل بجاو
تا ریباس پیدا ہووے شیخ نے لکھا ہے ریباس مانع طاعون ہو اور دافع مستی خمر ہے اور

اسکے عصارہ کا سرمہ مقوی بصر ہے اور متلی کو دفع کرتی ہے ۔

درخت ریباس



## شکل درخت ریحان یہ ہی

فارسی مین اسکو شاہبرم کہتے ہین اہل فارس کہتے ہین یہ گہانس ملک ایران مین نہ تہی
زمانۂ نوشیروان مین پیدا ہوئی ہے ایک روز بادشاہ دادہی کیواسطے بیٹھا تہا ناگاہ
ایک سانپ اوسکے تخت کے نیچے سے نکلا احضار مجلس نے قصد اوسکی ہلاکی کا کیا
بادشاہ نے منع کیا اور کہا شاید یہ بہی دادخواہ ہو اوسوقت سانپ چلا گیا لوگ اوسکے

تعاقب مین چلے گئے ایک کنوئین کے کنارے پہونچا اور اوسکے اندر گیا اور پہر آیا جو لوگ اوسکے تعاقب مین گئے تہے کنوئین کو دیکہنے لگے اوسمین ایک سانپ مردہ دیکہا اور اوسکی پیٹہہ پر ایک بڑا بچہو بیٹہا تہا اون لوگون نے نیزہ سے اوس بچہو کو اوٹہا لیا اور بادشاہ کے پاس حاضر کیا اور کیفیت سانپ کی بیان کی دوسرے برس اوسیوقت معینہ پر پہر وہی سانپ حاضر ہوا اوسکے منہ مین تہوڑے دانے بابسیا تہے اونکو تخت پر ڈالکر چلا گیا بادشاہ نے اونکے بونیکا حکم کیا اوس سے شاہسپرم پیدا ہوئی بادشاہ کو زکام اور اجتماع فضلات دماغ سے نہایت تکلیف تہی استعمال اوسکا مفید ہوا شیخ نے لکہا ہے کہ ریحان بواسیر اور رعاف وغیرہ کو نفع ہے اگر تخم اوسکے خون شتر مین ملاکر بغل مین لگاوین بدبوے بغل دفع ہوتی ہے ۔

درخت ریحان



# شکل درخت زعفران یہ ہی

یہ گھانس مشہور ہے کشمیر مین پیدا ہوتی ہے جڑ اسکی مثل پیاز کے ہوتی ہے اور پھول اسکا زعفران ہے جڑ اوسکی کوٹ کر عصارہ اوسکا کہ مانند دودہ کے ہوتا ہے نکالکر اوسکا آٹا بناتے ہین اور روٹی پکاتے ہین اور تناول کرتے ہین جو شخص زعفران زار مین جاتا ہے ہنسی اوسپر غالب ہوتی ہے شیخ نے لکھا ہے کہ زعفران خواب لاتی ہے اور خوشرنگ کرتی ہے اور پردہ چشم کو مجلی اور نوازل کو مانع ہے اور زعفران کا سرما زردی چشم کو نافع ہے اور ادرار بول اور قوت باہ زیادہ کرتی ہے اگر عورت پر وضع حمل مین دشواری ہو زعفران پینے سے آسانی ہوتی ہے اور بعض نے لکھا ہے کہ زعفران دل کو خوش اور قوی کرتی اور زیادہ ایک درہم سے زہر قاتل ہے جس مکان مین زعفران ہوتی ہے حشرات الارض وہان سے گریز کرتے ہین حکیم بلیناس نے لکھا ہے کہ جب عورت کو وضع حمل مین دشواری ہوتی ہے دس درہم زعفران اگر ہاتھ مین لے فی الحال وضع حمل کرے گی تخم اسکا چہرہ کو صاف کرتا ہے اور چشم کو روشن

درخت زعفران



شکل درخت ساوج ہندی

یہ گہانس ہندی ہے پتے اور شاخین [illegible] ان کے ہوتی ہین اور اسمین پہول بہی ہوتا ہے لکہا ہے کہ لوگ ہند [illegible] یہ گہانس [illegible] پانی سے ظاہر ہوتی ہے اور اسکو جڑ سے کچھہ تعلق نہین ہوتا ہے بعض [illegible] ملک ہند مین جب تالاب وغیرہ خشک ہو جاتے ہین وہان کی زمین جلا دیتے ہین اور [illegible] ساوج پیدا ہوتی ہے اور اگر وہان لکڑی جلاتے ہین تو ساوج نہین پیدا ہوتی ہے فوائد اسکے بہت ہین خصوصًا امراض چشم مین نہایت نافع ہے شیخ نے لکہا ہے کہ اگر اسکو جامہ مین رکہین تو کیڑے اوسمین نہ پیدا ہونگے اور اگر زبان کے نیچے رکہین منہ مین خوشبو پیدا ہوتی بعض نے لکہا ہے کہ یہ گہانس درد دل کو نافع ہے

درخت ساوج



# شکل درخت سنداپتہ ہو

یعنی چولائی جس مقام پر چولائی ہوتی ہے سانپ وہان نہین رہتا ہے اور چولائی قوت باہ زیادہ کرتی ہے اگر زن حاملہ چولائی کو بھی کہائے فی الحال وضع حمل کرے اور اسکی بیخ دہونی اسکی کرین بچہ شکم مین مرجاویگا اور یہ کہانس گزیدہ سگ دیوانہ کو مفید ہے اور خوشبو اسکی صاحب صداع اور مرگی کو نافع ہے اور اگر عورت کی دودہ مین ملاکر سرمہ کرین تاریکی چشم زائل ہوا اور اگر پانی سے جس مکان مین قلعی کرین مچہر اوس مکان کے ہلاک ہوجائینگے شیخ نے لکہا ہے کہ چولائی نطرون کی ساتہہ اگر مسون وغیرہ پر لگاوین تو مفید ہوا اور بو سے لہسن وپیاز کو بھی چولائی دفع کرتی ہے اور داء الثعلب و خنازیر کو نافع ہے اور ربینا اور ضماد اسکا فالج اور عرق النساء اور وجع مفاصل کو شہد کے ساتہہ مفید ہے اور تمام سمیات کے دافع ہے اور بعض نے لکہا ہے کہ چولائی انگور کیساتہہ مدقوق کو سودمند ہے۔

درخت چولائی



# شکل درخت سلق یہ ہی

یعنی چقندر لکہا ہے کہ اگر زمین مین گوبر گائی کا ڈالین بعد ازان اوس مین چقندر بودین تو جڑ اوسکی مضبوط اور ذایقہ اوسکا معقول ہوگا بیج اوسکی داء الثعلب اور داغہا ے جسم کو نافع ہین مگر چاہیئے کہ اول ان داغون کو آب نطرون سے دہو لے اگر چقندر سر پر رکہین تو بال کے سیاہ اور گہونگر والے ہون گے شیخ نے لکہا ہے کہ عصارہ اسکا مسون کو دور کرتا ہے اور جہر کو ہلاک اور بہیڑی کے پتہ کے ساتہہ لقوہ کو مفید ہے ۔

درخت چقندر



# شکل درخت سمسم یہ ہی

فارسی اسکی کنجد اور ہندی تل ہے شیخ نے لکھا ہے کہ عصارہ اسکی پتی اور شاخون کا بالون کو دراز کرتا ہے اور تخم اسکا سبزی کو دفع کرتا ہے اور خون مردہ کو زائل اور شقاق کو نافع ہے اور قبض ہی لاتا ہے خصوصاً جب مقشر ہو اور آب کنجد ادرار حیض مین فائدہ عظیم رکھتا ہے حتی کہ بعض کے نزدیک خوف اسقاط حمل ہے اور کنجد بریان تخم خشخاش اور تخم السی کے ہمراہ اگر تناول کرین قوت باہ اور مادہ منی زیادہ ہو۔

درخت تل



# شکل درخت سنبل یہ ہی

یہ گھانس خوشبودار ہوتی ہے خوشہ اسکا چھوٹا ہے اگر منہ مین رکھین خوشبو آتی ہے اور سینہ کو پاک کرتا ہے اور خفقان کو زائل خون فاسد کو رحم سے نکالتا ہے اور سرمہ اسکا مانع نوازل اور مقوی دماغ ہے ۔

## درخت سنبل



## درخت سوسن یہی

یہ گھانس خوشبودار ہے اسمین شاخ اور پتے ہوتے ہین پھول اسکا مختلف الالوان ہوتا ہے زرد و سفید آسمان گون گزندہ ہوام کو نافع ہے خوشبو اسکی خواب خوب لاتی ہے اگر اسکو کوٹ کر دانہ اٹھانے جسم پر لگاوین تو داغ دفع ہونگے اور اگر سرکہ کے ساتھ سر پر رکھین دافع صداع ہے

اور جوشاندہ اسکا عضو سوختہ کے واسطے اور سرکہ کے ہمراہ خارش کیواسطے مفید ہے
اور اگر کوٹ کر شہد کیا تھ بھق اور جرب پر لگاوین نافع ہو اور اگر اوس سے منہ دہووین تو رنگ
چہرہ کا صاف ہو شیخ نے لکھا ہے کہ روغن سوسن آسمان گونی کا بچہ مردہ کو شکم سے دفع
کرتا ہے اور بواسیر کو نافع ہے اور اگر شکم پر لگاوین تو درد شکم کو مفید ہو اور اسیطرح جس رنگ
کی سوسن کی جڑ ہو یہی خاصیت رکھتی ہے لکھا ہے کہ اگر سوسن کو کسی برتن مین رکھین اور سر اوسکا
مضبوط بند کرین تمام سال تازہ رہتی ہے اور جب اوسکو نکالین او لا اوسکو آفتاب مین رکھین
تاکہ وہ کہل جاوے اور جڑ سوسن آسمانگونی کی ہڈی پر گوشت پیدا کرتی ہے اور خواب لاتی ہے
اور صداع کو زائل کرتی ہے

درخت سوسن



شکل درخت عنبر بیدیہ ہی

درخت شاہترہ



## شکل درخت شبت یہی

یہ گہانس مشہور ہے لکہا ہے کہ اگر ایک سال زمین کو جوتکر آبپاشی کرین اور اوسمین کچہہ بودین دوسری برس تک اوس زمین مین شبت خودبخود پیدا ہوگی اسکے تخم سے تاریکی چشم پیدا ہوتی ہے شیخ نے لکہا ہے کہ شبت نیند لاتی ہے اور ضماد اسکا بواسیر کو نافع ہے اور تخم اسکا فواق امتلائی کو نافع ہے اور مادہ منی کو کم کرتا ہے اور بواسیر کو دفع حکیم بلیناس نے لکہا ہے کہ اگر کوئی شبت کو بستر کے نیچے رکہے تو خواب مین نہ ڈرے ۔

درخت شبت



شکل درخت شبرم

یہ گہاس مشہور ہی باغستانمین پیدا ہوتی ہی شاخین اوسکی باریک اور پتی اوسکی طرخونکی پتی کے مشابہ ہوتی ہی شیخ نے لکہا ہی کہ یہ گہاس قاطع مادہ منی اور مضر قوت باہ ہی اگر اس گہاس کو دودن دانتونپر رکہین باآسانی دانت گرجاوینگے دو درم اس گہاس سے زہر قاتل ہی

(درخت شبرم)



## شکل درخت شجرۂ مریم یہ ہی

اسکو بخور مریم بہی کہتے ہین شیخ نے لکھا ہے کہ زکام بارد اور نزول آب چشم کو نافع ہے جڑ اسکی فواق کو مفید ہے اور اسقاط حمل کرتی ہے ۔




## شکل درخت شعیر یہ ہی

یعنی جو حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ نے روایت کی ہے کہ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالی نے جو کو گیہون سے پیدا کیا ہے تفصیل اسکی یہ ہے کہ جب جبرئیل علیہ السلام آدم علیہ السلام کے پاس گیہون اللہ تعالی کے حکم سے لائے اور

کہا یہ وہی چیز ہے کہ اختیار کیا تونے اوسکو خدا کی جنت پر یہ رزق ہے تیرا اور تیری اولاد کا پس آدم
علیہ السلام نے لیا ایک قبضہ اوس سے اور حوا علیہ السلام نے لیا ایک قبضہ اوس سے پس جو گیہون
کہ آدم علیہ السلام نے بوئی اوس سے گیہون پیدا ہوئے اور جو گیہون کے حوا علیہ السلام نے بوئے
اوس سے جو پیدا ہوئے شیخ نے لکہا ہے کہ اگر جو کو سرکہ مین جوش کرکے طلا کرین جرب اور
نقرس کو مفید ہے اور آب شعیر سونف کے ساتہہ پستان مین دودہ زیادہ کرتا ہے ۔

درخت جو یعنی شعیر



## شکل درخت شقائق النعمان یہ ہے

یعنی لالہ لکہا ہے کہ لالہ صحرائی کو زمین پیدا ہوتا تہا اہل عرب اسکو خد العذاری کہتے تہے نعمان ابن المنذر
ایک مرتبہ اوسطرف جانکلا اور کہا کہ جسنے اس مین سے پہول توڑے ہین اوسکے ہاتہہ توڑ دیں
لوگون نے نعمان کی طرف اوس لالہ کو منسوب کیا اور اس سبب سے کہ اوسکو نہایت پسند تہا

شقائق النعمان کہنے لگے یہ لالہ آفتاب کیساتھ پھرتا ہے دنکو پتے اسکے کھلے رہتے ہین اور شب کو باہم ملجاتے ہین سرمہ اسکا تاریکی چشم کو دافع ہے شیخ نے لکھا ہے کہ لالہ پوست جوز کیساتھ خضاب ہے اور جرب اور قرحت کو نافع اگر لالہ کو معہ شاخون کے جوش کرکے استعمال کرین دودھ زیادہ پیدا ہوتا ہے اور بعض نے لکھا ہے کہ خون حیض کو جاری کرتا ہے اور اگر اسکو ناک مین سونگہین تاریکی چشم اور تنقیہ دماغ اور بیاض عین کو نافع ہو




## شکل درخت شلجم

لکھا ہے کہ جب تخم شلجم اور تخم کرنب پر تین سال گذرتے ہین تخم شلجم سے تخم کرنب اور تخم کرنب سے شلجم پیدا ہوتا ہے لکھا ہے کہ اگر کسی ظرف کو گھانس سے پر کرین اور اوسمین تخم شلجم بو دین اور اوپر سے

اوس مین گوبر ڈالکر زمین مین دفن کرین شلجم بقدر وسعت اوس ظرف کے پیدا ہوگا اور اگر شلجم کو پیشاب گاؤ اور آب زیتون اور خاک بلوط مین بو دین تو اوسکے درخت مین کیڑہ نہ پیدا ہوگا شلجم مطبوخ شہوت پیدا کرتا ہے اور اگر شلجم کو پکا کر نقرس پر یا شگاف پر کہ بسبب سردی کے بدن مین ہو جاتے ہین لگا دین تو نافع ہو صاحب علت انبہ کے گلو مین شلجم لٹکا دین تو نافع ہو

درخت شلجم



## شکل درخت شنخاریہ ہی

اسکو خس الحمار بہی کہتے ہین پتّے اسکے جڑ سے ملے ہوتے ہین حجم جڑ اور پتّونکا بقدر یک انگشت کا ہوتا ہے اور رنگ اوسکا سیاہی مائل شیخ نے لکہا ہے کہ اگر بہق پر طلا کرین نافع ہو اگر زن حاملہ اپنے پاس رکہے اسقاط حمل کرین ضماد اسکا اورام صلبہ و نقرس اور عرق النسا کو مفید ہے ۔

درخت شنجار



## شکل درخت شوکران یہہ

ویسقوریدس نے لکہاہے کہ شاخ اس گہاس کی مانند شاخ سونف کی ہوتی ہے اور پتی اسکی مثل برگ قناود کے ہوتے ہین اور پہول اسکا سفید اور تخم اسکا مثل تخم انیسون کے ہوتا ہے اکثر ملک عراق مین درمیان کانٹون کے پیدا ہوتی ہے شیخ نے لکہا ہے کہ اگر شوکران کو بعد حجامت کے جس مقام مین طلا کرین تو بال وہان پر نہ پیدا ہون گے اور اگر پستان دختر پر لگا دین تو پستان بزرگ نہ ہووین اور ضماد اسکا نقرس کو نافع ہے اور عضو منی کو بہی مفید ہے اور دافع احتلام ہے ولیکن کہانا اسکا زہر قاتل ہے ۔

درخت شوکران



## شکل درخت شونیز یہ ہی

یعنی سیاہ دانہ محمد بن زکریا نے لکہا ہے کہ اگر اسکے جوشاندہ سے مکان مین قلعی کرین
تو مچہر وہان کے ہلاک ہونگے اور اگر صابون مین ملا کر چہرہ پر ملین تو چہائین دفع ہو
حکیم بلیناس نے لکہا ہے اگر سیاہ دانہ اور تلقند کو باہم ملا کر مکان مین بخور کرین تو مچہر وہان پیدا
نہ ہونگے شیخ نے لکہا ہے کہ تائیل منکوس اور بہق اور برص کو طلا اسکا نافع ہے اور کلی اسکی
درد دندان اور زکام کو مفید ہے خصوصاً چوب صنوبر کے ہمراہ اگر ابتدار آمد نزول مین
سیاہ دانہ کو روغن سوسن آسمانگونی مین ملا کر ناس لین تو نافع آمد ہو ہوام اسکے دخان سے
گریز کرتے ہین کثرت اسکی زہر قاتل ہے۔

درخت سیاہ دانہ



## شکل درخت شیح یہ ہی

فارسی مین اسکو درمنہ ترکی کہتے ہین یہ گہانس اندر سے خالی ہوتی ہے پتی اسکی
سرو کی پتی سے مشابہ ہے شیخ نے لکہا ہے کہ درد شکم اور حب القرع کو یہ گہانس
مفید ہے اور خاک اسکی زیت کے ساتہہ دار الثعلب کو نافع اور
یہ گہانس گوشت زیادہ کرتی ہے اور برودت ناقصہ کی دافع ہی

اور گزیدہ عقرب اور تیلا کو مفید ہی۔

درخت شلیم



شکل درخت شلیم یہ ہے

یہ قسم گیہون کی ہے الا گیہون سے دانہ اسکا چھوٹا ہوتا ہے اسکے آٹے کو ردان کہتے ہین اگر اسکے آٹے کو خمیر کرکے اوس مقام پر رکھین کہ جہان کانٹا رہگیا ہو تو کانٹا اوس مقام سے نکل آویگا اور اگر شراب مین ملاکر حقنہ مین لگادین تو مفید ہو اور تخم کتان کے ساتھہ اورام اور خنازیر کو تحلیل کرتی ہے اور بعض نے لکھا ہے کہ یہ گھاس مسکر ہے اور دوران سر پیدا کرتی ہے




## شکل درخت صعتر یہ ہو

اسکو فارسی مین کلیدارو کہتے ہین جسکو درد سر یا درد دندان ہو اگر اسکو چبا دے تو نافع ہو
اور حب القرع کو بہی مفید ہے لکہا ہے کہ خارپشت اور نیولہ کو جب بڑے سانپ کاٹتے ہین
وہ علاج اپنا صعتر بری سے کرتے ہین



## شکل درخت طرخون یہ ہی

یہ گہانس مشہور ہے اگر اسکو چباوین تو ذائقہ کسی شئے کا منہ مین نہ معلوم ہوگا حتی کہ اگر کوئی شئے تلخ اوسوقت کہالیگا تو تلخی اوسکی نہ معلوم ہوگی شیخ نے لکہا ہے کہ یہ گہانس ورم حلق کو پیدا کرتی ہے اور قوت باہ کو ضعیف طرخون کوہی کی جڑ کو عاقرقرحا کہتے ہین درد دندان کو جوشاندہ اوسکا سرکہ کے ساتہہ نافع ہے اور دندان متحرک کو بہی مضبوط کرتی ہے اگر قبل نوبت تپ و لرزہ کے اسکو بدن مین ملین تو نافع ہے اور اگر عضو گزیدہ پر بہی چباکر رکہین تو بہی مفید ہے -

درخت طرخون



## شکل درخت عنبران یہ ہے

فارسی مین اسکو کافور اسرم کہتے ہین یہ گہانس خوشبودار ہوتی ہے شیخ نے لکھا ہے زکام بارد کو
نافع ہے اور مجلی چشم ۔




## شکل درخت عدس کی ہے

یعنی مسور لکہا ہے کہ مسور تخم کے ساتہہ بوتے ہین گے اوسکی موافقت کرتا ہے اگر چاہین کہ
مسور جلد تیار ہو لیں چاہئے کہ مسور کو سرگین آلودہ کر کے بودین شیخ نے لکہا ہے کہ مسور
آٹہ کیساتہہ اگر نقرس پر لگاوین تو نافع ہوا اور بکثرت استعمال اسکا تاریکی چشم اور جذام پیدا کرتا ہے
اور بعض نے لکہا ہے کہ اگر اسکو سرکہ کے ساتہہ جوش کر کے شقاق پر رکہین تو نافع ہوا اسکے
کہانے سے خوشی ہوتی ہے اور ریاح پیدا ہوتی ہے اور نیند آتی ہے پانی اسکا خناق

کو نافع ہے ۔

درخت منثور



## شکل درخت غظام یہ ہے

عصارہ اس گھانس کا نیل ہے کلف اور بہق کو زائل کرتا ہے اور داء الثعلب کو نافع ہے اور زخموں کو اچھا کرتا ہے اور کانٹے کو جسم سے دور کرتا ہے اور شکر کے ہمراہ سرفہ اطفال کو مفید ہے مردہ کو شکم سے دفع کرتی ہے اور خون حیض کو جاری اور خون نفاس کو قطع کرتی ہے ۔

درخت غظام



## شکل درخت لوف یہ ہے

پتی اسکی زخمہائے خرابکو نافع ہے اور جڑ اسکی کلف اور بہق وغیرہ کو مفید ہے اور شہد کیتہا مقدوی باہ ہے اگر اسکو بدن پر لگاوین سانپ قریب نہ آویگا۔

درخت لوف



## شکل درخت لیلوفر ہے

یہ گھانس خوشبودار ہوتی ہے شگوفہ اسکا شب کو پانی کے اندر رہتا ہے اور دن کو پانی سے اوپر نمود رہتا ہے حکیم بلیناس نے لکھا ہے اگر نیلوفر کو سایہ مین خشک کرکے جلاوین تو نہ جلیگا شیخ نے لکھا ہے کہ سونگہنا اس کا خواب لاتا ہے اور مسکن صداع حار اور قاطع شہوت ہے اور مادہ منی کو خراب کرتا ہے تخم اسکا مقوی باہ ہے اور دافع بہق اور دار الثعلب ہے۔


درخت لیلوفر

## شکل درخت ماش ہی

تنبیح ذالکہا ہے قوت باہ کو مضر ہے اوضماد اسکا درد دندان کو ساکن کرتا ہے الا دندان کو ضعیف کرتا ہے


درخت ماش

# شکل درخت مازریون سیاہ

اس گھانس مین زہر ہے ایک قسم اسکی بڑی ہوتی ہے اور ایک قسم چھوٹی مثل برگ زیتون
کے ہوتی ہے جسکے رنگ مین سیاہی غالب ہوتی ہے اوس مین سمیت غالب ہوتی ہے
اور سب قسمین اسکی بہق اور کلف کو مفید ہین اور کبریت کی ساتھہ سریع التاثیر ہے شیخ
نے لکھا ہے کہ اگر شراب کے ہمراہ ہوام گزیدہ تناول کرین نافع ہو اور اگر اوسکو آٹے
مین بے پانی کے مخلوط کرین اور اوسکو سگ یا موش یا خنزیر کہائے تو ہلاک ہو جائے
بقدر دو درم کے زہر قاتل ہے اور بعض نے لکھا ہے کہ مچھلی بھی پانی مین اس سے ہلاک
ہوتی ہے اور حب القرع کو دفع کرتی ہے اگر ایک دو درم مستسقی کو کہلاوین اوسکو
اسہال عظیم ہوگا اور عارضہ دفع ہوگا الا یہ علاج خطرناک ہے قاضی ابو علی تنوخی نے
ایک حکایت عجیب لکھی ہے کہ ایک شخص مبتلای استسقا تھا اعزہ اوسکے اوسکو بغداد
مین علاج کیواسطے لیگئے وہان اطبا اوسکے علاج سے عاجز ہوئے بیمار کو جب امید
صحت کی نرہی لوگون سے کہا کہ مجکو مطلق العنان کردو جو چاہون تناول کرون پس وہ
مریض اپنے دروازہ پر بیٹھا اور جو دوکاندار اودہر سے نکلتا اوس سے اشیاء
ماکولات خریدا کرتا اور کہاتا اتفاقاً ایک روز ایک شخص ملخ بریان بیچتا ہوا نکلا اوسنے
بہت ملخ خرید کرکے تناول کین بعد ایک ساعت کے اوسکو اسہال شروع ہوا تین روز
تک کثرت اسہال رہی تخمیناً تین سو مرتبہ کے اجابت ہوئی بعد ازان اسہال موقوف
ہوا اور شکم کیفیت اصلی پر آگیا اور عارضہ سے صحت پائی بعض اطبا نے اوس سے دریافت
علاج کیا اوسنے کیفیت ملخ خوری کیا بیان کی طبیب نے کہا کہ مین مشتاق ملاقات ملخ

فروش ہوا جب اوس سے ملاقات ہوئی طبیب نے پوچہا کہ تونے شکار ملخ کو صحرا
مین کیا تہا اوسنے نام اوس صحرا کا بیان کیا طبیب اوسکے ہمراہ اوس صحرا کو گیا دیکہا
کہ اوس زمین مین مارزیون لگی ہے اپنے نزدیک تشخیص کیا کہ ملخ کے کہانیسے کچہہ قوت
مارزیون کی ضعیف ہوئی بعد ازان پختہ ہونے سے اور ضعیف ہوئی اور شافی مطلق کو
اس مریض کی صحت منظور تہی اوسکے واسطے یہ تدبیر فرمائی ۔




## شکل درخت ماہودانہ یہ ہے

اسکو حب الملوک بہی کہتے ہین پتی اسکی مثل چہوٹی مچہلی کے ہوتی ہے پہل اوسکے ایک خوشہ مین تین
ہوتے ہین رنگ اوسکا سیاہ ہوتا ہے نقرس اور استسقا و درد مفاصل اور عرق النسا اور قولنج
کو نافع ہے اگر اوسکے پہل کو ماکیان ضعیف کو ساتہہ پکاکر شوربا اوسکا تناول کرین اسہال پیدا

ہووے او مادہ صفرا اور بلغم دفع ہو۔

درخت ماہودانہ



**شکل درخت ماہیزہرج یہ ہے**

شاخ اس گہانس کی باریک ہوتی ہے اور پتی اسکی مانند ترخون کے او درخت اسکا مثل
درخت شب رم کے اور رنگ اسکا زرد مائل بہ تیرگی ہوتا ہے یہ گہانس بہی زہر
دار ہے اگر اس گہانس کو کسی حوض مین ڈالدین مچھلیان اوسکی
مست ہوکر پانی کے اوپر نکل آوے گی وجع مفاصل اور عرق النسا
اور نقرس کو نافع ہے۔

درخت مابین مرچ



## شکل درخت مرزنجوش یہ ہے

یہ گہاس مشہور ہے خوشبودار ہوتی ہے شیخ نے لکہا ہے کہ صداع اور شقیقہ کو نافع
ہے اور جوشاندہ اسکا استسقا اور عسر البول کو مفید ہے اور سرکہ کے ساتہہ اگر زنبور
گزیدہ کو ایک درم پلادیں تو درد موقوف ہو اور روغن اسکا فالج کو سودمند ہے اور
مرزنجوش خشک شہد کے ساتہہ اگر آثار زخم پر لگادیں تو مفید ہے ۔

درخت مرزنجوش



شکل درخت ناردین یہ ہی

اسکو سنبل رومی کہتے ہین یہی اسکی مثل برگ عصفر کے ہوتی ہے اور شاخین اوسکی زرد رنگ اور ہموار ہوتی ہی اسمین ساق اور پہل اور پہول نہین ہوتا ہے اگر سرمہ مین ملا کر آنکہہ مین لگاوین پلکین پیدا ہونگی اور اگر تناول کرین ادرار بول اور حیض ہو اور بقدر ایک درم کے فالج اور لقوہ کو نافع ہی



(درخت ناردین)

# شکل درخت تانخواہ یہ ہی

یعنی اجوائن یہ گہانس مشہور ہے لکہا ہی کہ یہ گہانس چار مہینے تازی رہتی ہی اور آٹہ مہینہ خشک جو شخص اسکے کہانے پر مداومت کرے خون اوسکے بدن مین بہت پیدا ہوگا اگر بکریونکو چارپایونکو یہ گہانس کہلاوین تو نر اونکو بہت قوی ہونگے اور مادہ اونکے بچہ بہت جنینگی اور دودہ اور بال اونکے زیادہ ہونگے اور جون اونکے بدن مین نہ پیدا ہوگی اور اگر درخت خرمہ کے نیچے نانخواہ لگادین تو درخت خرمہ کا پاک و صاف ہوگا اور ہوام گزیدہ کو نافع ہے حکیم بلیناس نے لکہا ہے کہ نانخواہ کو اکثر دیکہنا رنگ کو زرد کرتا ہی شیخ نے لکہا ہے کہ نانخواہ برص اور بہق کو مفید ہے اور شہد کے ہمراہ اگر موضع خون جاری پر ضماد کرین نافع ہو اور جوشاندہ اسکا عقرب گزیدہ کو سودمند ہے اگر تخم اوسکے پانی سے دہو دہو کر پینا اور اسکا ہوام گزیدہ کو مفید ہے ۔

## درخت اجوائن



## شکل درخت نرجس ہے

یعنی نرگس حدیث شریف مین آیا ہے کہ ہر شخص کے سینہ اور دل کے درمیان مین ایک شاخ ہوتی ہے برص یا جذام یا دیوانگی سے ہمین دفع ہوتی ہی وہ شاخ مگر نرگس کے سونگھنے سے پس چاہیے کہ نرگس سونگہین اگرچہ سال مین ایک مرتبہ ہو سکے حکیم جالینوس نے لکھا ہی کہ جسکے پاس دو روٹی ہون چاہیے کہ ایک روٹی کے عوض مین نرگس خرید کرین اور ایک روٹی تناول کرے اسلئے کہ روٹی غذائے تن ہی اور نرگس غذائے روح ہے لکھا ہی کہ جو شخص نرگس کو بضرب شدید تراشے یا اوسمین دو خار زور سے چبہوئے بعد ازان اسکو بووے تو نرگس دو چندان پیدا ہوگی لکھا ہی کہ اگر کسی شخص کی نظر مجامعت کے وقت نرگس پر پڑے تو شہوت اوسکی بستہ ہوگی اگر کوئی شخص بصل نرگس کو اور چشم ضفدع کو اوس وقت کپڑے مین باندہے کہ طلوع جوزا ہو اور جوزا اوسکا ناظر ہو بعد اوس کپڑے کو اگر عورت خفتہ کے سینہ پر رکہین تو وہ عورت اپنا حال مخفی حالت خواب مین بیان کر دیگی اگر نرگس کی جڑ کو زخم پر رکہین وہ زخم دونو جانب سے ملجاویگا اور گوشت اوسپر پیدا ہوگا اور ضماد اوسکا داء الثعلب کو مفید ہے شیخ نے لکھا ہے کہ بصل نرگس غار وغیرہ کو عضو سے دفع کرتی ہے اور شہد اور آرد شیلم کے ساتھ زیادہ تر سریع التاثیر ہے پہول اسکا کلف اور بہق کو دفع کرتا ہے اور صداع کو بھی مفید ہی اور اوسکے کہانے سے قی آتی ہے اگر چار درم نرگس شہد کے ہمراہ عورت حاملہ کہاے بچہ اوسکے شکم سے خروج کرے خواہ زندہ ہو یا مردہ

درخت نرگس



## شکل درخت نسترن یہ ہو

فارسی مین اسکو نسترن کہتے ہین یہ گہانس صحرائی اور بستانی ہوتی ہے شیخ نے لکہا ہو کہ یہ گہانس کان کے کیڑونکو دفع کرتی ہے اگر بستانی ہو اور مسکن درد دندان ہے اور صحرائی صداع کو مفید ہو اگر طلا کرین اگر اسکو تناول کرکے قی کرین خواق کو نافع ہو۔



(درخت نسترن)

## شکل درخت لغناع یہ ہی

یعنی پودینہ شیخ نے لکھا ہے کہ یہ گہانس مقوی معدہ اور مسکن ہچکی اور مبہی ہے اور شکم کے کیڑے اس گہانس سے ہلاک ہو جاتے ہین اگر عورت قبل جماع کے اسکو اندر فرج کے رکہے تو وہ عورت حاملہ نہوگی اور ضماد اسکا دافع صداع ہے اور اگر گزیدہ سگ پر لگاوین نافع ہو عصارہ اسکا سرکہ کے ہمراہ سیلان دم کو مفید ہے اور آب انار کے ساتہہ ہیضہ کو مفید ہے ــ

درخت پودینہ



## شکل درخت ہلیون یہ ہی

شیخ نے لکھا ہے کہ اگر اسکی بیج جوش کرکے تناول کرین درد پشت اور عرق النسا اور قولنج ریحی کو نافع ہو اور اسکی جڑ کا جوشاندہ عسر البول اور عسر الحمل کو نافع ہے

اور بہی ہے اور شراب کے ساتہہ جو شانندہ اسکا گزیدہ رتیلا کو مفید ہے اور تخم اسکا درد دندان کو نافع ہے اگر عورت اسکو فرج کے اندر رکہے اور ادرار بول اور حیض کو نافع ہو مصنف کتاب نے ایک حکایت عجیب لکہی ہے کہ کوہستان ازبل مین ایک مقام مبنت ہلیون ہے حاکم وہان کا ہر سال ہلیون کی شراب تیار کرا و تحایف کو ساتہہ بادشاہ کو بہیجتا ایک مرتبہ کسی قافلہ کے ساتہہ اوسنے شراب باحتیاط تمام روانہ کی اثنائے راہ مین وہ قافلہ لٹ گیا اسباب غارت مین ڈاکہ زنون نے صندوق شراب کے دیکہے گمان کیا کہ شہد ہے بخوشی اوسکو نوش کیا معًا اونکو اسہال شروع ہوا کثرت اسہال سے طاقت حس و حرکت کی منقطع ہوئی کوئی مسافر اوسکے طرف سے گذرا اونکا یہ حال دیکہکر شاہ ازبل کے پاس حاضر ہوا اور اونکی کیفیت بیان کی بادشاہ نے اونکو طلب کیا وہ سب مثل مردہ کے حاضر کئے گئے خلقت اونکو گرد جمع ہوئی اور اونکو دیکہکر خندہ کرتی تہی اور کہتی تہی کہ یہ سب ہلیون کے نشہ سے بدمست ہین الحاصل اون سبکو شفاخانہ مین رکہا بعض مر گئے اور بعض زندہ رہے حاکم نے اونکو رہا کیا اور کہا کہ ان کی یہی سزا تہی۔



(درخت ہلیون)

## شکل درخت ہند بایہ ہو

یعنی کاسنی یہ گہانس تلخ ہے اوسکے دو قسمین ہین بری اور بستانی پتی کاسنی بستانی کی عریض ہوتی ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا ہے کہ اسکی ہر پتی مین ایک قطرہ ہے آب جنت سے شیخ نے لکہا ہے کہ مرہم اسکا رمد حار اور نقرس کو نافع ہے کاسنی بری کا سرمہ بیاض چشم کو مفید ہے اور اسکی جڑ کا ضماد مار گزیدہ اور زنبور گزیدہ اور ابرص اور صاحب تپ رابع کو مفید ہے -

درخت کاسنی



## شکل درخت ورس ہو

یہ گھانس ایک سال بونے سے بیس برس تک پیدا ہوتی ہے دانہ اسکا تلخ سنگ کے مشابہ ہے خوشہ اسکا ہفت ہوتا ہے غلاف اسکا شق ہوجاتا ہے اور دانے ایسکے منتشر ہوجاتے ہیں یہ گھانس کلف اور بہق کو نافع ہے اگر طلا کریں اور پینا اسکا پتھری اور سنگ مثانہ کو مفید ہے۔

درخت ورس



| | | |
|---|---|---|
| | شکل درخت وسون یہ ہے | |

شیخ نے لکھا ہے کہ یہہ گھاس کلف کو نافع ہے اور جالینوس نے لکھا ہے کہ گزیدہ سگ دیوانہ کو مفید ہے

درخت وسون



## نشکل درخت یقطین یہ ہے

اسکو قرع بھی کہتے ہین اور فارسی مین اسکو کدو کہتے ہین شیخ نے لکھا ہے کہ اگر تخم اسکا بونے کے وقت معکوس رکھین توکدو بڑا پیدا ہوگا جیسا کہ بیان اسکا سابقا ہو چکا ہے اگر تخم اسکا شہد اور شیر مین تر کرکے بودین توکدو شیرین ہوگا حضرت علے کرم اللہ وجہہ سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا ہے جب لوگ کہانا پکانا چاہین چاہیے کہ کدو اوس مین زیادہ پکادین اس لیے کہ وہ مسکن قلب اور دافع حزن ہے اور ایک خاصیت اوس کی یہ ہے کہ اس کے درخت پر مکھی نہین آتی ہے چنانچہ جب حضرت یونس نبینا وعلیہ السلام بطن ماہی سے نکلے اللہ پاک نے درخت کدو وہان پر پیدا کیا تاکہ مکھی وہان پر نہ آوے اس واسطے کہ جسم مبارک آپ کا مثل گوشت پختہ کے ہو گیا تھا بسبب حرارت ماہی کے للہ الحمد کہ بیان نباتات ختم ہوا۔

بفضلہ وکرمہ واللہ اعلم بالصواب



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دیباچہ

خدا کا کلام پاک جو اُسکے سچے رسول عربی پر نازل ہوا اُسکی ایک آیت ۔ تِلْکَ الْاَیَّامُ نُدَاوِلُہَا بَیْنَ النَّاسِ ۔ سچ ہے جب آج کل چین والے اہل یورپ کے مقابلہ مین چاہے جس قدر گرے ہوے ہون مگر تمام مورخ بالاتفاق اس بات کو تسلیم کرتے ہین کہ بہت سی کارآمد موجودہ اشیا کے موجد و ظاہر کرنیوالے چینی ہی ہین ۔

چینیون کی تمام صنعت و ایجاد وغیرہ کا حال لکھنا تو محال ہے مگر ایک بوٹی یعنی چاے کا کچھہ ذکر کرتا ہون جس کے فوائد دنیا مین سب سے پہلے اُنہون نے ہی ظاہر کئے ۔

چونکہ ۲۰ بیس برس پہلے فرض کرو چاے کے پینے والے ہمارے ملک مین فیصدی دس تھے تو اب بیس بلکہ اس سے بھی زیادہ ہوگئے ہین اور یہ ترقی اسکے فوائد کے سبب سے نہین بلکہ ایک دوسرے کی تقلید ۔ اور خاصکر اسوجہ سے ہوئی ہے کہ ہماری حکمران قوم مین اسکا رواج ہے یعنی جو بات حاکم وقت کو پسند ہوتی ہے اُسکو خواہ پہلے کوئی نفرت کی نگاہون سے بھی دیکھے مگر رفتہ رفتہ سب اُسکو دل و جان سے پسند کرنے لگتے ہین ۔

جبکہ اسکا رواج بڑھتا جاتا ہے اور ہر کوئی یہ نہین جانتا کہ یہ کیا شئے ہے اور کس طریقہ سے استعمال کرنا بہتر ہے اور اسکا فائدہ و ضرر کیا ہے تو یقین ہے کہ ناظرین کو جس مین چاے کا مفصل بیان ہے ضرور دلچسپی سے پڑھینگے ۔

# باب اول۔ چاء کا بیان

بہ نسبت کافی وکوکو کے چاء کا ہمارے ملک مین زیادہ استعمال ہوتا ہے لہذا پہلے باب مین اسی کا مفصل ذکر کیا جاتا ہے۔

## صرف چائے کے نام

چین کے اکثر اضلاع مین اسکا صحیح نام چائے ہی ہو مگر بعض پرگنون مین ٹائے بولتے ہین۔ چنانچہ چونکہ ابتدا مین اہل فرنگ کی تجارت انہین پرگنون کے باشندون سے ہوئی تہی بدینوجہ انگریزی مین ٹی (TEA) کے نام سے مشہور ہوئی اور یورپ کے تمام ملکون مین تہوڑے تغیر کے ساتہہ یہی لفظ بولا جاتا ہے چنانچہ لاطن مین تھی کہتے ہین اہل عرب نے چ کو ص سے بدلکر صا نام رکہا لیکن عام طور پر چائے کے لیے شا کا لفظ عرب مین استعمال کیا جاتا ہے۔

## چائے کے دریافت ہونیکا حال

چونکہ بہت قدیم زمانے مین اسکا حال کسی کو معلوم نہ تہا بدینوجہ یونانیون ومصریون نے تو اسکی بابت کچہہ نہین لکہا مگر مسلمانون نے چائے کی دریافت ہونے کی بابت کئی دلچسپ حکایات لکہی ہین۔ اگرچہ زمانہ حال کے محقق اُن کے بیان کو پایۂ اعتبار سے گراہوا سمجہتے ہین لیکن ممکن ہو کہ کچہہ اُسکا وجود بہی ہو اور وہ یہ ہین۔

حسین بن اسحاق لکہتے ہین کہ چین کے پادشاہ نے اپنے کسی خواص کو بوجہ ناراضی ملک بدر کردیا اور آبادی مین پناہ دینے والا اُسے کوئی نہ ملا تو وہ جنگلون اور پہاڑون مین آوارہ پہرتا اور بناس پتی کہا کر زندگی بسر کرتا تہا حتیٰ کہ آوارہ گردی کی تکلیف اور معمولی غذا نہ ملنے سے چہرہ زرد جسم لاغر اعضا کمزور ہوگئے۔ ایک روز بہوک نے ستایا اور ایک پہاڑی گہاس کو کہایا تو کچہہ تازگی معلوم ہوئی۔ تہوڑی مدت تک اسکو کہاتا رہا جس سے اُسکی کمزوری ولاغری جاتی رہی۔ قوت وتوانائی آگئی بلکہ رنگ وروغن نکل آیا۔ جب اُس معتوب شاہی نے اپنے یہ حالات دیکہے تو شہر مین آکر پادشاہ کے ایک مصاحب سے ذکر کیا۔ اُس نے پادشاہ کے حضور تک اس بات کو پہنچایا پادشاہ نے اُس معتوب کا حال سنکر اطبا کو اُس گہاس کے لانے وتجربہ کرنیکا حکم دیا جب تجربہ ہوا اسکے فوائد ظاہر

ہوئے تو رواج شروع ہو گیا۔

دوسری روایت یون ہی کہ ختا کے ملک مین کسی گروہ نے بطریق سیر جنگل مین جا کر کھانا پکایا اور ایک درخت کی شاخ سے جب توڑ کر اُس سے کھانے کو ڈھنک کر اپنے کام مین مشغول ہوئے تھوڑی دیر مین فارغ ہو کر کھانا تناول کرنا چاہا اور شاخ درخت کو اُٹھا کر دیکھا تو کھانا اصلی حالت سے متغیر یعنی نہایت گلا ہوا اور نرم معلوم ہوا۔ یہ حال شہر مین آکر اطبا سے بیان کیا۔ اُنھون نے قیاس سے سمجھا کہ اس درخت کے پتے ہاضم طعام ہونگے۔ اور پھر تجربے سے ویسا ہی پایا۔

ایک کتاب مین یون لکھا ہوا دیکھا کہ کوئی عابد تمام رات خدا کی عبادت مین مصروف رہتا تھا اگرچہ کہتے ہین کہ نیند سولی پر بھی آجاتی ہی۔ باوجود غایت ذوق و شوق یاد الٰہی کے نیند غالب ہونے سے عابد کی آنکھین بند ہو جاتی تھین۔ آخر اُسکو خیال ہوا کہ انسان کیسا نا چیز ہے جو نیند کو بھی قابو مین نہین رکھ سکتا۔ اور غصے مین آکر اپنی آنکھین نکالکر زمین پر پھینکدین عابد کی یہ صدق دلی دیکھکر کسی دیوتا نے آنکھون مذکور سے چائے کا پودا پیدا کیا جسکے دندانہ دار پتے آنکھون کے پردے و پلکون کے مشابہ ہوتے ہین اور قابلیت یہ ہی کہ اسکے پینے سے نیند نہین آتی۔

حکایات مذکور صحیح ہون یا غلط یا اُن مین کچھہ اختلاف ہو مگر اسمین شک نہین کہ چائے کا حال سب سے پہلے اہل چین نے معلوم کیا کیونکہ سابق کی کتابون مین لکھا ہی کہ ملک چین مین ایک جنگل ہی جہان چائے پیدا ہوتی ہی اور اُسکی خرید و فروخت شاہی اجازت بغیر نہین ہو سکتی۔

ابو ریحان کا قول ہی کہ چائے چین مین ہوتی ہی۔ وہان سے سوداگر تبت مین لیجاتے ہین اور تبتی جو کثرت سے شراب خوار ہین وہ چائے سے بہتر کسی شئے کو دافع مضرت شراب نہین جانتے اور چائے کی عوض مین مشک دیتے ہین جو اُن کے ملک مین پیدا ہوتا ہے۔

زمانۂ سابق مین چین کے بادشاہ اعلیٰ قسم کی چائے جو خاص اُنکو ہی میسر ہوتی تھی ممالک غیر کے بادشاہون کو بطور تحفے کے بھیجتے تھے چنانچہ نقل ہی کہ ایک دفعہ چین کے بادشاہ نے ہند کے کسی بادشاہ کو منجملہ دیگر تحائف کے تھوڑی چائے بھی بھیجی۔ جب ہند کے بادشاہ نے اُس تحفے کو بنظر حقارت دیکھا تو سفیر چین نے کہا کہ گو یہ شئے قلیل ہے مگر گران بہا و کثیر الفوائد ہونے کے سبب بے عدیل ہی اور ایک دو پتے سے زیادہ استعمال نہین کیجاتی۔ اپنے کلام کی تصدیق کے لیے ایک ران گوشت خام منگوا کر کوٹ کر برتن مین رکھکر تین چار پتے چائے کے اُسمین ڈالکر

سرپوش ڈھک کر رکھدیا اور چار پانچ ساعت بعد کھولکر دیکھلایا تو بغیر آگ کے گوشت بالکل گل گیا تھا مجھکو سننا اور نام تو معلوم نہین ہوا اور نہ کسی کتاب مین اپنی آنکھون سے دیکھا مگر متواتر کئی آدمیون سے سُنا کہ کسی زمانے مین بادشاہِ فرنگ کے پاس چین سے چائے پہنچی تو وہان کوئی نہین جانتا تھا کہ یہ کس کام کی شئے ہی مگر بعد قیل و قال ثابت ہوا کہ کھانے کی چیز ہے اور شاہی باورچی کو دیگئی تو اُس نے پانی مین جوش دیکر پانی کو پھینکدیا اور پتے طشتری مین رکھکر حاضر کیے۔

حکایت مذکورہ مین چاہے جسقدر مبالغہ ہو مگر اُن سی اور یورپ مین وطن نام مشہور ہونیکی وجہ تسمیہ جو لکھی گئی اُس سے و دیگر روایات سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ پہلے اسکا حال چینیون نے ہی ظاہر کیا۔

اگرچہ چین کے علاوہ جاوا جاپان کشمیر امریکا آسام کامرو وغیرہ مین بھی چائے کے درخت خودرو دیکھے گئے لیکن یہ سب بعد کی تحقیقات معلوم ہوتی ہے۔

حقیقت مین سب سے پہلے چائے کے فوائد دریافت کرنے کا اعزاز پانے کے مستحق چین والے ہی ہین۔

## چائے کے رائج ہونیکا حال۔

یہ ظاہر ہے کہ چین والے مفید سمجھکر چائے کا استعمال کرنے لگے تو رفتہ رفتہ قرب و جوار کے ملکون مین رواج ہوا اور سیاح و تاجرون نے اپنے اپنے مقامات مین لیجاکر رائج کیا۔ چنانچہ یورپ و امریکہ والون کی چین کے ساتھ تجارت ہونے کا حال جو تاریخ سے ظاہر ہوتا ہے اُس کا نہایت مختصر ذکر یہ ہے۔

سنہ ۱۵۱۶ء مین پرتگیز والون نے اہل چین سے تجارت شروع کی اور غالباً جب سے ہی وے اپنے وطن کو چائے لیجانے لگے ہونگے۔

ملکہ الزبیتھ کے زمانے مین سنہ ۱۶۱۵ء سے انگلستان کے جہاز چین کو جانے اور منجملہ دیگر اشیا کے زیادہ تر چائے وہان سے لانے لگے حتےٰ کہ سنہ ۱۸۴۲ء مین جو لڑائی ہمارے بہادر حکام اور چین والون سے ہوئی اور چینی بزدلی و دغابازی سے بار بار شکست پاکر صلح کے خواہان اور موقع سمجھکر آمادہ پیکار ہوتے تھے تو جناب کپتان الیٹ صاحب سفیر انگلستان ایام امن کے درمیان چائے کی خریداری مین بدل و جان مصروف ہوتے تھے اور آخرالامر جب انگریزون کی فوج ظفر موج دارالسلطنت چین کے قریب پہنچ گئی اور چینیون نے عاجز آکر

صلح کی تو منجملہ دیگر شرائط کے شہر فوچو مین تجارت کے لئے جانے اور وہان رہنے کی شرط اسی وجہ سے تھی کہ وہان سیاہ چائے بافراط پیدا ہوتی ہے۔

سنہ ۱۶۰۲ء مین ولندیز نے چین سے تجارت کی بنیاد ڈالی اور اُنکی اشیار تجارت مین چائے ضرور ہوگی۔

سنہ ۱۶۰۸ء سے بھی پہلے سے روس کے سوداگر چین مین پوستین وغیرہ لاتے اور وہان سے ریشم کے تھان و چائے وغیرہ لیجاتے ہین سنہ ۱۸۴۲ء مین معلوم ہوا تھا کہ ساٹ کروڑ بیس لاکھ پونڈ چائے ہرسال روس کو جاتی ہے اور وہان سرخی مائل چائے کی زیادہ مانگ ہے۔

سنہ ۱۶۶۵ء سے فرانس والون کی آمد و رفت چین مین ہوئی ہے۔

سنہ ۱۷۸۶ء سے امریکا والے چین مین آنے جانے لگے ہین۔ بوناپارٹ شہنشاہ فرانس کی زمانے مین ولندیز کے جہازون کو چین مین آنے کی ممانعت تھی تو امریکا کے سوداگر ہی چین سے چائے لیجاکر اُن کے ملک مین پہنچاتے تھے۔

الغرض جہان کے پادشاہ کا باورچی چائے کا بنانا نہین جانتا تھا وہان کے باشندے رفتہ رفتہ ایسے عادی ہوگئے کہ انگلستان و امریکا و ہندوستان کی چائے جو وہان خرچ ہوتی ہے اُس کے علاوہ ابتک چین سے یورپ و امریکہ کو بکثرت چائے جاتی ہے۔

سنین حال کی رپورٹ تو میری نظر سے نہین گذری مگر تاریخ کی ایک کتاب سے معلوم ہوا کہ سنہ ۱۸۴۰ء تک پانچ لاکھ ستائیس ہزار من چائے کانٹن سے فرنگستان کو ہرسال جاتی تھی اور سنہ ۱۸۴۰ء سے سنہ ۱۸۴۴ء تک چین سے جو چائے کی روانگی ہوئی اُس کی تفصیل یہ تھی۔

| | |
|---|---|
| سنہ ۱۸۴۰ء مین ۱۶ کروڑ ۴۴ لاکھ ۳۵ ہزار پونڈ | سنہ ۱۸۴۱ء مین ۱۶ کروڑ ۳۰ لاکھ ۷۵ ہزار پونڈ |
| سنہ ۱۸۴۲ء مین ۱۶ کروڑ ۲ لاکھ ۸۶ ہزار پونڈ | سنہ ۱۸۴۳ء مین ۱۴ کروڑ ۹۱ لاکھ یک ہزار پونڈ |
| سنہ ۱۸۴۴ء مین ۷ کروڑ ۷۵ لاکھ ۱۴ ہزار پونڈ | سنہ ۱۸۴۳–۴۴ء مین ۱۵ کروڑ ۱۱ لاکھ ۴۴ ہزار پونڈ |

عرصہ ہوا کہ جب کسی اخبار مین ایک حکایت مین نے دیکھی تھی چونکہ اُس سے بھی یورپ مین کی چائے نوشی کا حال معلوم ہوتا ہے لہذا اُسکا یہان لکھنا لطف سے خالی نہوگا اور وہ یون ہے کہ جب ہندوستان [illegible]

کی ململ داور وکی دریائی وغیرہ انگلستان مین بکثرت جانے اور وہان اُس کی قدر ہونے سے منچسٹر کے جولاہے بھوکے مرنے لگے تو اُن مین سے چند الٹ آدمیون نے اپنی قوم کی بہبود اس غرض سے کی کہ متفق ہوکر ترقی و فارغ البالی کی تدبیر نکالین مگر اختلاف راے سے کچھ نیک نتیجہ نہ نکلا تو کئی آدمی جو اس کمیٹی کے بانی تھے انھون نے یہ سوچا کہ ہمارے پاس اسقدر سرمایہ تو ہے نہین کہ کپڑے وغیرہ کا بڑا کارخانہ جاری کر سکین لیکن تھوڑا روپیہ جو ہم اُسکی چاے و مصری تھوک فروشون سے لائین اور ایک آدمی دکان پر بیٹھکر متفرق طور پر فروخت کرے اور ہم لوگ خاصکر اُسی دکان سے خریدین۔ چونکہ اُسی زمانہ مین عام و خاص چاے پینے لگے تھے تھوڑے دنون مین ہی اس چھوٹے سے کام مین بڑا فائدہ معلوم ہوا۔ اور بہت آدمی اسمین شامل ہونے لگے۔ جب سرمایہ کافی ہوگیا تو کپڑے کی کلین وغیرہ جاری کین۔ چنانچہ اب منچسٹر کا کارخانہ تمام ملکون مین اسقدر مشہور ہو کہ بیان کرنے کی حاجت نہین۔

اس قصے سے یہ بات ظاہر ہوتی ہو کہ بیسوین برس کا عرصہ ہوا جب یورپ مین لوگون کو چاے پینے کا ایسا شوق ہوگیا تھا کہ چاے کی مختصر دکان مین منافع کثیر ہوا اُسکے بعد تو روز بروز اور بھی زیادہ رواج ہوتا گیا حتے کہ یورپ و امریکا کے امیر و غریب خاص و عام تمام آدمی چاے کو جزو غذا اور نہایت ضروری شئے سمجھنے لگے بلکہ اسقدر افراط ہونے لگی کہ اب ڈاکٹرون کو کثرت استعمال کے نقصانون پر کہنا اور لکھنا ضرور ہوا۔

یورپ و امریکا مین چاے کے رواج پانیکا بیان آپ نے پڑھا اب ہندوستان مین اس کے رائج ہونے کا حال سنئے۔

ٹھیک سنہ تو مجھے معلوم نہین مگر کتاب مخزن الادویہ جسکو تصنیف ہوے اب قریب ۱۲۳ برس ہوے اُس کے مصنف کی تحریر سے مترشح ہوتا ہو کہ اُس زمانہ مین چاے کا رواج یہان شروع ہوگیا تھا اور بہ نسبت دیسیون کے نصارے زیادہ استعمال کرتے تھے۔ یہ دلیل اسکی ہو کہ قبل تصنیف کتاب مذکور کے چاے ہندوستان مین آئی تھی۔

یورپ کی قومون مین سے سب سے پہلے پرتگیز والے ہندوستان مین تھے اور اُن کی تجارت

چاین سے بھی تھی غالباً انھین لوگون نے چائے کو یہان رائج کیا لیکن یقیناً اُس زمانہ مین بوجہ گرانی یا تو اُمرا چائے کو شوقیہ پیتے ہونگے یا بطور دوا کے استعمال ہوتی ہوگی مگر جب انگریزون کا تسلط یہان ہوا اور چین کے ساتھ تجارت بڑھنے اور ہندوستان کے بعض مقامات مثلاً دارجلنگ و آسام و کماؤن وغیرہ مین پیدا ہونے کے سبب ارزانی ہوئی اور حکام وقت کے طریقے کی تقلید ایک لازمی بات ہے پس رفتہ رفتہ چائے کا رواج ہند مین زیادہ ہوگیا - چنانچہ آج کل کشمیریون و کرسچن لوگون کے سوا دیگر ممالک و اقوام ہند کے خاص و عام امیر و غریب زن و مرد مثل اہل یورپ کے تو چائے کے عادی نہین ہین لیکن اکثر تعلیم یافتہ و چھاؤنیون کے رہنے والے بارہ مہینے اور شہر و قصبے والے جنکو نئی تعلیم یا ایسے لوگون کی صحبت نہین ہوئی صرف جاڑون مین پیتے ہین - ابھی اکثر دیہاتی چائے کا نام بھی نہین جانتے مگر جون جون مغربی تعلیم و تہذیب بڑھتی جاتی ہے چائے کے استعمال کا رواج بھی زیادہ ہوتا جاتا ہے

علاوہ برین ہمارے سرکار کا بھی منشا ہے کہ رعایا چائے کے استعمال سے فائدہ اٹھائے چنانچہ ایک سرکاری حکم کی نقل رسالہ فنون حیدرآباد مطبوعہ اکتوبر و نومبر ۱۸۹۲ء سے بجنسہ یہان لکھتا ہون جس سے یہ امر بخوبی ظاہر ہوتا ہے -

## (نقل حکم)

۱ - ۲۳ - ڈسمبر ۱۸۸۳ء کو گورنمنٹ ممالک مغربی و شمالی و اودھ کے صیغۂ مسکرات سے ایک رزولیوشن شائع کیا گیا کہ گورنمنٹ آرڈر نمبر ۲۵ مورخہ ۳ - نومبر ۱۸۸۳ء کے ذریعے سے کمشنران ممالک مغربی و شمالی و اودھ وغیرہ کو اطلاع دیگئی تھی کہ انسداد ترقی استعمال اشیاء مفتّی مثلاً شراب وغیرہ کی غرض سے لفٹنٹ گورنر و چیف کمشنر چاہتے ہین کہ ان صوبون کے بڑے بڑے شہرون مین چائے کے استعمال کی ترقی ہو چونکہ حوالی ممالک ہندوستان مین عموماً چائے کا استعمال ہوتا ہے پھر کوئی وجہ مانع نہین معلوم ہوتی کہ رفتہ رفتہ یہان کے لوگ عادی نہون تمام صوبے کے آدمی چائے کو گرم پانی مین دم دے کر پیالے مین انڈیل کر پئین - غربا تک بھی اس کی رسائی ہوا اور جو لوگ خشک چائے خرید کر بنانے مین دشواری جانتے ہین اُن کو آسانی ہو لہذا یہ تجویز ٹھہری کہ حکام ضلع و میونسپلٹی کی نگرانی مین چائے پلانے کی دوکانین قائم کی جائین - اور وعدہ ہوا تھا کہ ضرورت کے وقت

کی دکانین اب بھی موجود ہین اُن کو سنبھالا جائے - دکاندار ان کو ہر نہ کسی طرح سے حوصلہ دیا جائے تا کہ
وہ اپنے کام مین بکامیابی و اطمینان کوشش کرین -
(ح) گورنمنٹ ہر ایک مینوسپلٹی کو بحسب حالت روپیہ دے جو موجودہ تخمین اخراجات فی صد سو روپیہ سالانہ سے زیادہ
متجاوز نہوگی - یہ روپیہ قابل الوصول سمجھنا چاہیئے اور ایسے طریقہ پر انتظام کیا جانا چاہیئے کہ دکانات سے اصل روپیہ
وصول ہو جایا کرے -
(د) ہر ایک لوکل گروہ اس آزمایش کی خود تفصیل قرار دے -
۴ - حسب الحکم اور قیود کی آزمایش قائم رہنی چاہیئے - مینوسپلٹی ہائے مذکورہ کے سوا اگر کوئی اور مینوسپلٹی آزمانا
چاہیئے تو اسکی مدد سے بھی انکار نہوگا مگر قرین مصلحت یون ہوسکتا ہے صرف چند بڑے شہرون مین آزمایش کیجاوے
اگر معمولی لوگ مجمع عام یعنی ریلوے اسٹیشن اور بڑے میلون مین دکانات کھولنے پر راضی ہون تو ان کو ہر طرح سے
اعانت اور حوصلہ ملنا چاہیئے - جسوقت امدادی دکانین مستقل طور پر مقرر ہو جاوینگی تو پرائیوٹ اشخاص کے سپرد
کردینگے اور ان سے کچھہ شرائط طے کرلیجاینگی -

## چائے کی پیدائش کا حال

چائے کی زراعت تو اسکے فوائد معلوم ہونے سے شروع ہوئی اور چین کے بعض مقامات مین اسکے درخت
خودرو ہوتے تھے جیسا کہ ابتک بھی ہوتے ہین مگر اب اس ملک مین چائے کی اسقدر کاشت ہوتی ہے کہ بعض صوبے
اسی وجہ سے مشہور ہین چنانچہ صوبہ ہونان کے شہر چونگ نو - صوبہ فوکنگ کے شہر فوچو - صوبہ کیانگ نان کے
شہر ہیچو - صوبہ کوئی چو کے شہر مین یوگی دلون لی و دیگر شہرون مین کثرت سے چائے پیدا ہوتی ہے بعد مین محققون نے
علاوہ چین کے - ماچین - جاپان - جاوا - کشمیر - آسام - کامرو - امریکا وغیرہ مین بھی اسکے درخت خود
رو دیکھے - پھر ان مقامات مین چائے کی زراعت ہونے لگی - کہتے ہین کہ انگلستان مین ۱۶۶۰ع سے اسکی کاشت
ہونی شروع ہوئی اور ہند مین ۱۸۳۰ع سے دامن کوہ و کنکریلی زمین مین اول قسم کی چائے پیدا ہوتی ہے - ریتیلی
زمین مین بھی اسکے درخت لگ جاتے ہین - مگر وہ چائے اول قسم کی نہین ہوتی بلکہ اسکو قسم دوم کی چائے کہنا
چاہیئے - زرد یا زردی مائل مٹی مین بھی چائے پیدا ہوسکتی ہے لیکن وہ سب قسمون سے بری ہوتی ہے - اسکی زراعت

مین یہ لحاظ کرنا ضرور ہوتا ہی کہ وہان جنوبی ہوا کی بخوبی آمد و رفت ہو کیونکہ چاے کے درخت کی خاصیت ہی کہ دکن کی ہوا کے رکاوٹ ہو تو مر جاتا ہی۔ ہندوستان مین۔ آسام۔ سیلون۔ دارجلنگ۔ نیلگری۔ دیرہ دون کماؤن۔ کانگڑہ۔ شملہ وغیرہ بہت سی مقامات چاے کی زراعت کے لیے لائق و موزون ثابت ہو چکے ہین سنہ ۱۸۸۱ء مین سٹرٹی سی۔ اونگ نے ماسکیلیا ہنر ایسوسی ایشن مین ایک مضمون پڑھا تھا اُس سے ظاہر ہوتا ہی کہ جہان قابل زمین جس قدر گہری ہوگی وہین چاے کی پیداوار مین کامیابی ہوگی پس آسام کی ہموار زمین اسی وجہ سے چاے کی کاشت کے لیے نہایت عمدہ ہی کہ وہان اکثر جگہ چکنی مٹی بیس فٹ سے بھی زیادہ عمق تک پائی جاتی ہی اور اُس کے دونون طرف خشک کنارے اٹھے ہوئے ہوتے ہین۔ مگر کنارون مذکور کے گرد جو دلدل ہی وہ زمین چاے کے بونے کے قابل نہین ہی۔ دارجلنگ کی زمین مختلف طرح کی ہے۔ بالائی حصے کا جو سطح کم پہاڑی اور جہان کی زرد ہی وہان بھی چاے پیدا ہوتی ہی لیکن زیرین حصہ ندی نالون کے سبب خاصیت بدلنے اور کالی چکنی مٹی زیادہ پاے جانے سے بہت زرخیز ہے۔ اگرچہ دارجلنگ مین کوئی زمین اعلے درجے کی ہی اور کوئی کم درجے کی مگر عموماً سیلون کی زمین کے مشابہ ہی۔ چاے کے درخت کی جڑین آزادی سے نیچے پہنچتی ہین اور درخت ایسی عمدگی سے بڑھتے ہین کہ زمین کی خوبی آیندہ کی سرسبزی و کامیابی کا کامل یقین ہوتا ہی پہلے زمین کو جوت کر اسیطرح ملائم و ہموار کر لیتے ہین جسطرح کاشتکار غلہ بونے کے لیے پھر چاے کا بیج عموماً پانچ انچہ کے فاصلہ پر۔ مرکب تخم چار انچہ پر۔ آسام کی عمدہ زمین مین دیسی تخم کہین پانچ انچہ اور کہین چھہ انچہ کے فاصلہ پر بویا جاتا ہی۔ تخم بونے کے فاصلے مین یہ خیال رکھنا چاہیے کہ شاخون کی کاٹ چھانٹ مین وقت وبارش و گرمی کی شدت سے ہرج نہو۔ علاوہ برین درختون کی جڑون مین زیادہ مٹی بھی نہ دین۔ مسٹر آرم سٹرونگ کی رائے ہی کہ سیدھی سی ڈال کر اُس کی سیدھ پر متذکرہ بالا فاصلے پر بندرہ بندرہ انچہ عمیق گڑھے کھود کر بیج بوئین۔ ہر ایک لائن کا فاصلہ باہمی ساڑھے تین انچہ سے چار انچہ تک ہو مگر زمین ناقص ہو تو فاصلہ کم رکھا جاے۔ سٹرٹی۔ سی۔ اونگ نے بیج بونیکا فاصلہ چار انچہ سے چھہ انچہ تک لکھا ہی مگر چاے کا درخت اتنا پھیلتا ہی کہ کئی فٹ زمین کو گھیرتا ہی اور جو درخت بیج کے لیے چھوڑتے ہین وہ تو مثل مہندی کے اس درخت کے جو کاٹا نہین جاتا قد آدم سے بھی زیادہ بلند ہو جاتے ہین پس صاحب ممدوح

... تا ہی خیر و لگانیکی بابت بیج بونیکا فائدہ [illegible] درخت کی پود ایک جگہ سے اٹھا کر دوسری جگہ لگائی جاتی ہے تو خیر و مین چند انچ [illegible] بونا [illegible] ورنہ اسقدر نزدیک درخت ہونے [illegible] پتے انکا اگنا [illegible] سے پتے چار گر سکتے ہین۔ چنانچہ [illegible] ایک سیاح [illegible] صاحب [illegible] مین لکھا ہوا دیکھا کہ چائے کے بیج [illegible] گز چار پانچ فٹ کے فاصلہ پر [illegible] بیج بونے کے بعد زمین کو گھاس [illegible] اور کوڑے وغیرہ سے صاف رکھتے ہین جب پودے [illegible] تو انکو اسطرح پانی دیتے ہین [illegible] ڈول وغیرہ مین پانی بھر بھر کر لاتے ہین اور [illegible] رہتے ہین مثل [illegible] کے چائے کے درختون کو بھی پانی کی زیادہ ضرورت [illegible] درخت کو قلم کر دیتے ہین اور وہ [illegible] کام نہین آتے بعض جگہ دو تین برس [illegible] درخت اس قابل ہو جاتا ہے کہ اس کے پتے [illegible] کر کام مین لائے جائین۔ چائے کا درخت [illegible] تین چار فٹ بڑا ہو جاتا ہے سال [illegible] مین چار بار پتے توڑے جاتے ہین [illegible] اول جو چائے [illegible] وہ سب سے بہتر ہوتی ہے۔ ایک ایک پتے کھونٹ کر ٹوکرون مین رکھتے ہین توڑنے مین بہت احتیاط کی جاتی ہے کہ پتے ٹوٹ نہ جائین کیونکہ پتے ٹوٹ جائین تو چائے کا ذائقہ خراب ہو جاتا ہے۔ عرصہ ہوا کہ جب [illegible] بمقام دہرہ دون چائے کے درخت میری نظر سے دیکھے تھے اسکے سوا نہ تو کسی چائے کے باغ مین رہنے کا اتفاق ہوا نہ اس فن کے کامل ماہر سے ملاقات ہوئی نہ ایسی کتاب میری نظر سے گذری جس مین چائے کے بونے کا مفصل ذکر قابل اعتماد کے ہو اور چونکہ اس رسالہ سے چائے کی کاشت کے طریقہ سکھانا [illegible] مد نظر نہین ہے بلکہ طریق استعمال و خواص وغیرہ پر بحث کرنا منظور ہے بدین وجہ اس بارہ مین زیادہ تجسس بھی نہین کی تھوڑا سا بیان ایسے لوگون سے سنکر جن کو چائے کے باغیچون مین رہنے کا موقع ملا ہے یا کسی کتاب یا اخبار مین مختصر سا مضمون نظر سے گذرا اسکو پڑھ کر بدین غرض لکھدیا ہے کہ ناظرین کو اس حال سے بھی کچھ کچھ آگاہی ہو جائے۔

## چائے کے درخت وبرگ وغیرہ کا حال

حنین بن اسحاق نے لکھا ہو کہ چائے کی پتی شبث یعنی سوئے کے ساگ کی مشابہ ہوتی ہو - مگر اُس سے باریک مزہ تلخ و خوشبودار
لیکن جوش دینے سے تلخی زائل ہو جاتی ہو - ابوریحان صرف اسقدر لکھتا ہو کہ چائے نبات کی ایک قسم ہو جسکو
سایہ مین خشک کر لیتے ہین - صاحب مخزن فرماتے ہین کہ چائے کے پتے مہندی و انار کے پتون کی مانند بعض
قسم کے اُس سے بڑے و چوڑے اور بعض کے اُس سے باریک ہوتے ہین - درخت اسکا قد آدم یا اُس سے
بڑا مثل درخت انار و حنا کے ہوتا ہو - تنہ درخت سے باریک شاخین نکلتی ہین - اُنپر چھوٹے چھوٹے پھول جنکی
پنکھڑیان گول سہ برگ و چار برگہ ہوتی ہین - یہ تو پہلے زمانے کی باتین ہین اب تو ہندوستان کے کئی مقامات
مین چائے کے باغ ہین - بہت آدمی جانتے ہین کہ چائے کا درخت جسکو انگریزی مین (اساقی نن سز) لاطن مین
(کیمیلیا تھیا) کہتے ہین بعینہ مہندی کے درخت کے مشابہ ہوتا ہو - پتے بھی مثل مہندی کی ایک انچ سے دو انچ تک لانبے
و نوکیلے و بھالے کی شکل کے دندانہ دار گہرے سبز ہوتے ہین - درخت سے کبھی نہین جھڑتے - اسکا پودا سدا
بہار ہوتا ہے - سید فدا حسین سب سرویر کہتے تھے کہ چینی تخم سے جو درخت ہوتا ہو اسکی پتی چھوٹی و پتلی و دیسی بیج کے
درخت کی پتی بڑی مثل موگرے کے ہوتی ہو - شاخین گز یا سوا گز لانبی ہوتی ہین - جب درخت تین یا ساڑھے تین ہاتھ
لانبا ہو جاتا ہے تو اُسکے پتے توڑے جاتے ہین مگر سانگ لو چائے جو چین کے سانگ لو پہاڑ پر ہوتی ہو اُسکو درخت
کو وہان کے باشندے زیادہ بڑھنے نہین دیتے یعنی چائے کا پودہ جب چھوٹا ہوتا ہے تو جڑ کو خمیدہ کر دیتے
ہین تاکہ پتون کے چننے مین آسانی ہو -



چائے کے درخت کی تصویر یہ ہو -

چائے کے درخت مین پھول بھی لگتا ہو جو خوشنما سفید رنگ کا چنبیلی کے پھول کی مانند ہوتا ہو - بیچ مین زرد رنگ
کی کئی ڈنڈیان ہوتی ہین - پھول کے بعد چھوٹا سا خشک پھل آتا ہے جسمین تین ۳ بیج ہوتے ہین - یہی بیج بوئے
جاتے ہین تخم یعنی بیج کرنجوے کی برابر [illegible] بھورے رنگ کا لیکن چھلکا اُسکا نہایت نازک اور ہلکا ہوتا ہو - ہندوستان
مین چائے کا تخم تین چار روپیہ سیر ملتا ہو - سنتے ہین کہ بعض دفعہ ایک قسم کی سرخ مکڑی چائے کے درختون کو خراب
کر دیتی ہو جیسا کہ [illegible] مین [illegible] وغیرہ مین اس کیڑے نے بہت نقصان پہنچایا تھا

سید فدا حسین صاحب دیر متوطن بھونگر جو آسام مین بہت روز پیمایش کرتے رہے ہین کہتے تھے کہ کیڑا مذکور درخت کو خراب کرتا ہو تو گوبر و زرد مٹی پانی مین ملا کر درختون پر چھڑکنے سے دفع ہو جاتا ہی صاحب موصوف کہتے تھے کہ چاے کے درخت مین دیمک بھی لگ جاتی ہی اسکے دفعیہ کے لیے فاسل روغن چھڑکتے ہین۔

## چاے کے پتون کو قابل استعمال کرنیکی ترکیب

البوریحان نے لکھا ہی کہ چینی چاے کی پتی کو سایہ مین خشک کرکے کام مین لاتے ہین مگر وہان مدت سے یہ ترکیب جاری ہے کہ بونے سے تین برس بعد جب چاے کا درخت تین یا ساڑھے تین ہاتھ بلند ہوتا ہی اسوقت ایک ایک پتا چنکر ٹوکرون مین بھرتے جاتے ہین اور بڑی احتیاط کرتے ہین کہ پتے ٹوٹ نہ جائین کیونکہ پتے ٹوٹنے سے چاے مین ذائقہ نہین رہتا۔ پھر گرم پانی کے انجرے پہنچاتے ہین۔ بعدہ ٹوکرون مین بھرکر کئی گھنٹے تک دھوپ مین رکھتے ہین۔ بعد ازان تانبے یا لوہے کے چوڑے چوڑے کڑاہون یا پترون پر بچھا کر نیچے کوئلون کی آنچ کرتے ہین اور خشک ہونے تک پتون کو ہاتھ سے ہلاتے رہتے ہین۔ جب پتون مین ذرا بھی نمی نہ رہے کڑاہ سے نکال کر میز پر پھیلا کر ناقص پتون کو چن چن کر نکال لیتے ہین۔ بقول عمدہ چاے کا ایک ایک پتہ لیکر پھر ملا جاتا ہی بعدہ بکس وغیرہ مین بھرتے ہین بعض کا قول ہی کہ پتون کو خشک کرنے کے بعد بورون مین بھرکر رکھدیتے ہین اور اسکو ایک برس تک نہ تو فروخت کرتے ہین نہ استعمال مین لاتے ہین کیونکہ چاے کو ایک سال گذرنے سے پہلے کام مین لائین تو اُس سے نشہ اور غنودگی پیدا ہوتی ہی۔ مذکورہ بالا طریقے سے اہل چین چاے کی پتیون کو درست کرتے ہین اور اہل فرنگ جو اکثر جگہ چاے کی کاشت کرتے ہین اور کاشت و تجارت سے بہت فائدہ اٹھاتے ہین وہ بھی اصول مسطورہ بالا کو ہی مدنظر رکھتے ہین مگر تمام کامون کو کلون کے ذریعے سے انجام دینے کی بہت سی ایسی تدابیر نکال لین ہین جن سے خرچ کی کمی و آسانی و خوبصورتی ہوتی ہی۔ چنانچہ چاے کے پتے کاٹنے کے واسطے جو کلین کام آتی ہین انکے نام ہین (اسکیپر مین) (ہاورتھم) وغیرہ۔ آسام کے چاے کے باغون مین ہاورتھ نام کی کل عموماً کام مین آتی ہی جسکی قیمت قریب سوا سو روپیہ کے ہوتی ہی۔ اس مین تین بیلن ایک طرف کو برابر گھومتے ہین اور اُن کے درمیان ایک تھیلا ہوتا ہی جس مین پتے جمع ہوتے رہتے ہین۔ یہ کل ایک گھنٹے مین

سے باغ بڑھتے جاتے ہین - صرف پنجاب کے ضلع کانگڑہ مین سنہ ۱۸۸۲ع مین ۶۴۸ باغ تھے اور سنہ ۱۸۹۳ع مین ۱۰۹
باغ ہوگئے اسی پر اسکی ترقی کو خیال کر لینا چاہیے سنہ ۱۸۹۱ع مین پنجاب کی زراعت چاے کی بابت جو رپورٹ
سرکاری تھی اُسکا خلاصہ یہ ہے - ضلع کانگڑہ مین کل ۱۰۹ باغات چاے کی - ۱۸۹۱ ہے اس مین صرف چوبیس ۲۴
باغ انگریزون کے ہین باقی دیسیون کے - ۸۴۵۰ ایکڑ زمین مین چاے کی کاشت ہوتی ہے ۵۳۰۶ - ایکڑ
مین رسیدہ درخت ہین اور - ۲۳۵۷ - مین نارسیدہ یعنی پودے ہین - مذکورہ بالا زمین کے علاوہ چاے
کی زراعت کے لئے ۳۲۴۲ - ایکڑ زمین اور لیگئی ہے - اس سال چاے کی پیداوار ۱۲۱۸۵۱۹ پونڈ
ہوئی جسمین ۷۰۱۲۹۲ پونڈ انگریزی باغون مین باقی دیسیون کے - فی ایکڑ رسیدہ درختون سے دوسو تینتیس ۲۳۳
پونڈ چاے حاصل ہوئی - فی ایکڑ زراعت چاے مین انگریزون کا اڑتالیس ۴۸ روپیہ اور دیسیون کا اکتیس ۳۱
روپیہ صرف ہوا اگر مزدورون کی قلت ہو تو خرچ اور بھی بڑھ جاتا ہے - تجارت کے لئے چاے کے طیار کرنے
مین انگریزون کے بعد خرچ ہوں تو دیسیون کے ۶ خرچ ہوتے ہین سنہ ۱۸۸۳ع مین بنگال کے آٹھ ضلعون
مین چاے کے باغ ۲۹۷ تھے یعنی دارجلنگ مین ۹۹ جلپائی گوڑی مین ۴۳ - راج شاہی مین تینس ۳۰ چٹگام مین
۴۸ ڈھاکے مین ۱۸ - ہزاری باغ مین بارہ ۱۲ - مان بھوم مین ایک - کل باغات بنگال قریب ۹۲۸۳۶ -
ایکڑ زمین کے اندر تھے ۳۵۷۹۴ - ایکڑ مین چاے پیدا ہوتی تھی ۸۳۸۳۴ ایکڑ مین باغ لگائے جا رہے
تھے جسقدر باغ طیار تھے اُن مین فی ایکڑ ایکہزار چارسو گیارہ پونڈ اور کل سالانہ ۹۱۳۹۰۳۷ پونڈ چاے پیدا
ہوتی تھی - عرصہ ہوا جب یہ اعتراض ہوا تھا کہ طرز کاشت کی خرابی ہے یا آب و ہوا کا سبب ہے کہ کانگڑہ
مین گو چینی تخم سے چاے پیدا ہوتی ہے لیکن مثل چینی چاے کے اُس مین خوشبو و ذایقہ نہین ہوتا - اور ایک
پیالی چاے پینے سے جی اُکتا جاتا ہے برخلاف چینی چاے کے کہ رغبت بڑھ جاتی ہے - اسپر کہا گیا تھا کہ ایک
تو چاے کی خوشبو و کیفیت اُس درخت کے سایہ پر ہے جسکا چاے کے پودون پر ہو چنانچہ (سار) نامی درخت
سایہ کے لئے آسام مین لگائے گئے تو اُن کے زیر سایہ جو چاے پیدا ہوئی وہ بہ نسبت اور درختون کے سایہ
کے عمدہ نفیس و دوچند پیدا ہوئی پس کانگڑہ مین جن درختون کے سایہ کے نیچے چاے کے پودے پرورش
پاتے ہین غالباً وہ اُسکی خوشبو و کیفیت کو خراب کر دیتے ہین - دوسرے چاے کے طیار کرنے مین بڑی صنعت

آنچ کی ہے شاید اسکی احتیاط نہین ہوتی۔ چونکہ اس اعتراض کو مدت گذر گئی یقین ہے کہ وے نقص دور کر دیے
گئے ہونگے۔ کیونکہ ان دنون مین کانگڑہ کی ہی چاے ہندوستان کے اکثر اضلاع مین فروخت ہوتی ہے
اور دور کے ملکون مین بھی اسکی تجارت کی جاتی ہے اور کچھ بری نہین ہوتی سنہ ۱۸۸۱ء مین بنسبت سنہ ۱۸۸۰ء کے
ہندوستان مین چاے کمزور و کم ذائقہ پیدا ہوئی۔ تو چینی چاے کے مقابلہ مین اسکا نرخ گھٹ گیا اور فروخت
بھی کم ہوئی۔ اس کا سبب کچھ نہین بیان کیا گیا لیکن موسم کے تغیرات سے شاید ایسا ہوا ہوگا۔ الغرض ہندوستان
کی چاے پر جو اعتراض تھے اُس کی اصلاح ہوگئی اور روز بروز ترقی ہوتی جاتی ہے اور کسی سال کہین عمدہ چاے
نہ ہونا اتفاقی بات ہے ورنہ امسٹردام کی نمایش مین ہندوستان کی چاے نہایت پسند ہوئی تھی اور
طلائی و نقرئی تمغے و سارٹیفکٹ چاے کے لئے ملے تھے۔ ایک سال کلکتے مین دارجلنگ کی چاے
گرانقیمت پر فروخت ہوئی اور تاجرون کو اُس کی عمدگی کا کامل یقین ہوگیا۔ پندرہ سولہ برس ہوئے جب
ایک سال مین ایک کروڑ ساٹھ لاکھ پونڈ چاے یہان سے ولایت کو گئی تھی اب تو پہلے سے عمدہ بھی ہوتی ہے
اور زیادہ تعداد مین دوسری ولایتون کو جاتی ہے امسال یعنی ۱۸۸۳ء مین ایک اخبار مین پڑھا تھا کہ ولایتون کے
جھگڑے کے سبب ہندی چاے کا لندن کو بھیجنا روک دیا گیا یہ ایک تعجب کی بات ہے اور بعض اخبار نے اسکی تردید
بھی کی ہے۔

## چاے کے اقسام

ولیم الیٹ نے لکھا ہے کہ چین مین چاے اتنی قسم کی ہوتی ہے سفید [۱] سبز [۲]
بنفشئی [۳] زبرجدی [۴] سیاہ [۵] سفید رنگ کی چاے نہایت خوشبودار و قوی اور پتا اُسکا
بہت پیچیدہ ہوتا ہے یہ ایسی گران بہا و عزیز الوجود ہے کہ چین کے فغفور و اعلی حکام کے سوا کسی
کو میسر نہین ہوتی اسکی تجارت تو ہو ہی نہین سکتی ہان وہان کا فغفور چاہے تو دوسرے بادشاہون
کو بھی بطور تحفے کے بھیجتا ہے سفید سے کم درجہ کی سبز ہے اور اوس مین خشکی بہت
ہے اور سبز سے کم رتبے کی بنفشئی ہے پھر سیاہ اور یہ سب سے زیادہ
ضعیف و ادنی ہے۔

سفید قسم کے علاوہ دیگر اقسام کی چائے بکثرت پیدا ہوتی ہے اور اُن کی ہی خرید و فروخت کی جاتی ہے ان مین بعض گران بہا بعض متوسطًا بعض ارزان - چنانچہ سیاہ رنگ کی چائے کچھ بدبودار و نرخ مین ارزان ہوتی ہی - انگریزی محققون نے چائے کی دو بڑی تقسیم کی ہین ایک بلیک یعنی سیاہ - دوسری گرین یعنی سبز پھر ان کی بہت قسم ہین چنانچہ سیاہ کی یہ قسم مشہور ہین - سوچانگ - کنگو - اولانگ - پیکو - اورنج پیکو - بوہیا - وغیرہ سبز کی یہ اقسام مشہور ہین - ہائیسن - ینگ ہائیسن - ٹونکے - گن پوڈر - وغیرہ سیاہ و سبز جو دو بڑی تقسیم کیگئی ہین یہ مختلف قسم کے درختون سے نہین ملتی بلکہ بعض کہتے ہین کہ جو پتے نئے پودون سے اوّل اوّل اُترتے ہین اُن سے سبز اور جو پرانے پودون سے یا پیچھے اتارتے ہین اُس سے سیاہ چائے بنتی ہی مگر درحقیقت زمین کی خاصیت و پتّون کے چُننے و خشک کرنے کی ترکیب سے فرق ہوتا ہی - چنانچہ ختائی یعنی چین کی چائے قریب سو قسم کی بیان کرتے ہین مگر زمین کی خاصیت سے بڑی قسم یہ چار کی گئی ہے -

۱-سانگ لو - یہ سبز قسم کی چائے ہی جو صوبہ کیانگ نان مین سانگ لو پہاڑ پر اور اسکے چارون طرف پیدا ہوتی ہی وہان کے باشندے اُسکے درخت کو بہت بڑھنے نہین دیتے بلکہ درخت جب چھوٹا ہوتا ہی تو اسکی جڑ کو جھکا دیتے ہین تاکہ آسانی سے پتے چنے جائین -

۲-بوئی - یہ سیاہ قسم کی چائے ہی جو صوبہ فوکنگ کے شہر کینگ نیگ فو کی سرحد پر بوئی نامی پہاڑ ہی وہان اسکے درخت خودرو ہوتے ہین اور یہ چائے تمام ملک چین مین بنسبت سبز چائے کے زیادہ پسند کی جاتی ہی کیونکہ اس مین قبض و تلخی نہین ہوتی اور معدہ بخوشی قبول کرتا ہی

۳-لونگان - یہ بھی سبز چائے کی ایک قسم ہی مگر زمین کے اختلاف سے رنگت و مزہ ویسا تیز نہین ہے ... نہ زیادہ گرم و قابض ہی -

۴-چوتھی قسم ... ہی جو کوئی ہی جو صوبہ کے - بن یوئی و لون آلی شہرون کے اطراف مین کاشت کرنے سے ... صوبہ ... نان مین بے ... ہوتی ہی - گو اسکی خاصیت عمدہ لیکن بو و ذائقہ کم لطیف ہوتا ہے - پتون کے چُننے کی احتیاط ... موسم مین پتّون کے توڑنے کے سبب سے چائے کے نام و نرخ مین جو فرق ہوتا ہی وہ یہ ہی -

۱-ڈالو چا - جب چائے کے درخت مین نئے پتے نکلتے ہین اُن مین جو زیادہ نرم ہوتے ہین اُن کو ایک ایک

کرکے بھُن لیتے ہین اور یہ خاصکر خاص بادشاہونکے پینے مین آتی ہے
۲- بوئی - چند روز کے بعد جب پتے کچھ سخت ہون اُنکو چن لیا جائے - یہ بھی گران قیمت ہوتی ہے -
۳- پرانی پتیان جمع کیجاتی ہے وہ تیسرے درجے کی چائے ہے اور بسبب ارزانی نرخ کے عوام غربا اسکو پیتے ہین

قرابادین کبیر و مخزن کے مولف صاحب نے یوروپین مین چائے پینے کا طریقہ جو اُس زمانے مین رائج تھا یون لکھا ہے کہ متوسط درجے کی چائے ہو تو ایک درم سے ایک مثقال تک اور کمتر درجے کی ہو تو دو مثقال تک اور اعلیٰ درجے کی ہو تو متوسط درجہ والی سے ذرا کم لیکر چینی یا چاندی کی چاردانی مین ڈال لیتے ہین اور ایک سیر پختہ پانی کو اسقدر جوش دیکر کہ تین پاؤ پختہ رہ جائے چاردانی مین ڈال کر سرپوش ڈھکتے ہین جسمین ایک دو سوراخ ہوتے ہین تاکہ انجرے بند ہونے سے عفونت نہ پیدا ہو - پھر اوسپر رومال ڈھک کر ایک ساعت کامل رکھ چھوڑتے ہین جس سے چائے کی قدرے قوت و خوشبو پانی مین آجاتی ہے اور وہ پیمرنگ ہو جاتا ہے - بعدازان صاف عرق چائے کا پیالون مین ڈالتے ہین اور تلخی و کسیلاپن دور کرنے کے لئے قدرے مصری و خشکی رفع کرنے کے لئے گائے یا بکری کے تازہ دودھ کو تھوڑا جوش دیکر اُس عرق مین ملاکر نیمگرم پیتے ہین کبھی بغیر دودھ کے صرف شیرنی آمیز کرکے استعمال کرتے ہین - جوش شدہ پتیون کو مضر و بدمزہ سمجھکر پھینکدیتے ہین - اگرچہ قرابادین کبیر کو تالیف ہوئے اب ایکسوتینتیس ۱۳۳ برس کا عرصہ ہوا لیکن اس زمانے مین بھی یوروپین مین قریب قریب ترکیب مذکورہ ہی رائج ہے - ہان بعض ڈاکٹرون نے جو اصلاح کی ہے اُسکا بیان یون ہے - ڈاکٹر پارکس صاحب کا قول ہے کہ کھولتے ہوئے پانی مین چائے کا انفیوزن یعنی خیساندہ بنانے سے ستائیس فیصدی (ذیٹرو جنس) اجزا پانی مین چائے کا انفیوزن یعنی خیساندہ بنانے سے ستائیس ۲ فیصدی (ذیٹرو جنس) اجزا پانی مین آتے ہین مگر بائی کاربونیٹ آف سوڈا) پانی مین ڈالکر بند رہ بیس منٹ جوش دین اور پھر اُس مین چائے کا خیساندہ بنائین تو اجزا مذکورہ زیادہ آجاتے ہین ڈاکٹر گارڈنر صاحب لکھتے ہین کہ کھولتے ہوئے پانی مین چائے ڈال کر خیساندہ بناکر عام طریقہ جو چائے پینے کا ہے اس مین بہت سے اجزا چائے کے پانی مین نہین آتے مگر کھولتے ہوئے پانی مین چائے کو ڈال کر

دو منٹ جوش دے لیا جائے تو حل ہونے والے مادّے پانی مین زیادہ آجاتے ہین اور خوشبو بھی کم نہین ہوتی بلکہ اس ترکیب سے بنا ہوا خیساندہ بہت خوشبودار ہوتا ہے۔ ایک ڈاکٹر صاحب لکھتے ہین کہ چائے دانی کو خشک اور آگ کے قریب اسطرح رکھین کہ وہ ذرا گرم رہے۔ پھر کھولتا ہوا پانی وچائے اسمین ڈالکر قریب نصف منٹ ڈھکا رہنے دین۔ پھر فوراً پیالے مین ڈال کر پئین۔ چائے دانی مین بچی ہوئی چائے پر دوبارہ پانی ڈال کر استعمال کرنا نہایت مضر ہے۔ بالاتفاق سب ڈاکٹرون کی یہ رائے ہے کہ چائے کا خیساندہ بنانے کے لئے جو پانی لیا جائے وہ پاک و صاف ہو۔ اُسکی ماہیت مین فولاد وچونہ وغیرہ نہو یا بہت ہی کم ہو کیونکہ یہ اجزا پانی مین ہون تو چائے کی تاثیر مین فرق آجاتا ہے اور وہ قابل استعمال نہین رہتی۔

**فائدہ** - قرابادین کبیر کے بموجب جو ترکیب اوپر بیان ہوئی وہ ایک دیسی کتاب ہے جس کی شہادت نئی تعلیم والے تسلیم نہین کرتے اور انگریزی طریقے کے بموجب اکثر پوچھتے ہین کہ جوشاندہ بنانے مین تو پڑھا نہین اور دیسی ویوروپین لوگون کو ایک اندازہ سے استعمال کرتے دیکھا اور مین بھی ایسا ہی کرتا ہون کہ ہلکی بنائی ہوئی تو چائے کم ڈالدی اور اسٹرانگ یعنی تیز بنائی ہوئی تو زیادہ چائے ڈالدی مگر ایک دیسی جنٹلمین سے سُنا کہ ایک ٹی کپ فل (عام پیالہ چائے کا جس مین قریب چار چھٹانک پانی آتا ہے) پانی ہو تو ایک ٹی اسپون فل یعنی چھوٹا چمچہ چائے کا بھر کر چار ڈالنا کافی ہوتا ہے۔ اور ایک اردو کے رسالہ مین دیکھا تھا کہ ایک وقت کے لئے چائے کی مقدار تین ماشے سے زیادہ نہونی چاہئے۔ دودھ کی مقدار کی بابت ایک اردو کے رسالے مین پڑھا تھا کہ ایک حصہ چائے کا عرق اور تین حصہ خالص دودھ ملانا بہتر ہے تاکہ اُسکی یبوست کچھ نقصان نہ کرے۔ میٹھے کی مقدار کچھ بتائی نہین جاسکتی کیونکہ کوئی زیادہ شیرین پسند کرتا ہے کوئی کم۔ لیکن بہتر یہ ہے کہ بہت زیادہ میٹھا نہ ملایا جائے۔ بعض صاحب نمکین چائے کو مفید خیال کرتے ہین لیکن شیرین چائے کی اصلاح بھی کرتی ہے اور خوش ذائقہ بھی ہوتی ہے۔

## چائے کی طبیعت و ماہیت

اطبائے سابق کو اسقدر علم کیمیا نہ تھا کہ چائے کی ماہیت لکھتے مگر اُس کی طبیعت کی بابت یوں لکھا ہے کہ اول سے

دوسرے درجے کے آخر تک گرم اور اوسط مین خشک ہی جو عمدہ قسم کی چائے ہو تو وہ درجہ سوم مین بھی گرم ہی
ابو ریحان کا قول ہے کہ مزاج چائے کا سرد ہی کیونکہ شراب کے ضرر کو دفع کرنیوالی و باطن کی حرارت
کو تسکین دینے والی ہی۔ میرزا قاضی لکھتے ہین کہ اسکے ذائقے مین تلخی ہوتی ہے معلوم ہوتا ہی کہ اس مین حرارت
ہے بعض حکیم جو تشنگی و حرارت باطنی کو چائے کے پینے سے تسکین ہونے کے سبب سے اسکو سرد سمجھے ہین
یہ انکا وہم ہی کیونکہ تشنگی و حرارت باطنی کی تسکین برودت کے سبب سے نہین بلکہ بوجہ حرارت کے بلغم و امزاج
اخلاط کو تقطیع و تلطیف کرنے کے باعث ہوتی ہی۔ قرابادین کبیر کے مصنف صاحب لکھتے ہین کہ میرے
نزدیک چائے کی طبیعت معتدل مائل بحرارت ہی۔ یورپ کے محققین نے کیمیاوی طریقے سے تحقیق کر
کے لکھا ہی کہ چائے کی ماہیت مین یہ اجزا ہین۔ تھیین[1]۔ البیومن۔ ڈیکسٹرین۔ ایتھیریل آئل۔ ریزن۔ ٹینک ایسڈ۔
کلوروفائل۔ اپوتھیما۔ موم۔ پانی۔ خانہ دار مادے۔ منجمد مادے۔ وغیرہ اسکی راکھ کو امتحان کرین تو
یہ چیزین معلوم ہوتی ہین۔ پوٹاس۔ سوڈا۔ میگنشیا۔ فاسفورک ایسڈ۔ کاربونک ایسڈ۔ کلورین سلیکا۔
فولاد وغیرہ۔ کھولتے ہوئے پانی مین چائے کا خیساندہ بنانے سے ½ حصہ حل ہونیوالے مادے پانی
مین آجاتے ہین۔ جو اجزا خیساندہ مین آتے ہین اُن کے نام یہ ہین۔ ڈیکسٹرین ٹینن تھیین۔ سبز چائے
مین بہ نسبت سیاہ کے تھیین ٹینک ایسڈ روغن زیادہ ہوتا ہے۔ اور خانہ دار مادے کم۔ باقی اجزا قریب قریب
یکسان ہوتے ہین۔ سب اجزاء موثرہ سبز چائے مین بحساب اوسط فیصدی ۴۳ حاصل ہوتے ہین اور سیاہ مین
۳۸ چائے کا خاص جوہر تھیین[1] ہی جو ٹینک ایسڈ کے ساتھ ملا رہتا ہی اسی کی مقدار پر چائے کی خاصیت و عمدگی
اور ایتھیریل آئل یعنی روغن پر خوشبو منحصر ہی۔ یہ دونون اجزا سبز قسم کی چائے مین زیادہ ہوتے ہین۔ چنانچہ تھیین
فیصدی آٹھ حصہ ملتا ہی۔ آسام و کانگڑہ و دارجلنگ وغیرہ کی ہندوستانی چائے بھی کمتر نہین ہوتی لیکن
چین۔ ختا۔ جاپان۔ پیراگوے۔ وغیرہ کی چائے اسی وجہ سے مشہور ہی کہ اُس مین نشیٹروجن مادہ یعنی تھیین زیادہ ہوتا ہے

## چائے کے خواص و فوائد۔

جو لوگ چائے کے نام سے بھی ناواقف ہین یا اُسکا استعمال گاہے ماہے کرتے ہین اُنکا تو ذکر ہی کیا ہے مگر

---

۱؎ تھیین۔ کو کیفین یعنی اینا گوارین بھی کہتے ہین اسکا مفصل ذکر آگے کیا جائیگا۔

جو روزمرہ پیتے ہین اُن کو بھی اسکے فوائد مین آجکل اختلاف ہی۔ لہذا اس بیان کو کسیقدر تفصیل کے سات لکھون گا۔ انشاءاللہ یعنی دیسی اطبّا نے جو چائے کے فائدے لکھے ہین پہلے اُس کا ذکر ہوگا۔ پھر یہ لکھا جائیگا۔ کہ بیس پچیس برس پہلے اہل یورپ چائے کو کیا سمجھتے تھے۔ پھر یہ قلمبند ہوگا کہ اب ڈاکٹرون کا اسکی نسبت کیا خیال ہے بعدہ سابق و حال کے خیالات کا محاکمہ کیا جائیگا۔

## فقرہ اوّل۔ دیسی اطبّا کی رائے

**خواص**۔ قویٰ و ارواح و معدہ کی مقوّی۔ دافع رطوبت۔ ہاضم طعام۔ بارد و مرطوب مزاجون کے لئے مقوّی باہ۔ نشاط اور نعوظ پیدا کرنیوالی۔ ملطّف یعنی جمے ہوئے خلط کو بصورت ابخرات نکالنے والی۔ مقطّع یعنی عضو کے سطحون کے اندر جو لزج خلط ہو اسکو متفرق کرنیوالی۔ مفتّح یعنی جو مادّہ اعضا کے جوفون و راستون مین بند ہو اسکو حرکت دیکر نکالنے والی۔ منضج یعنی خلط کو خارج ہونے کے لائق کرنیوالی۔ رقیق کرنیوالی مواد کی معرّق یعنی پسینہ لانیوالی۔ مدرّ بول یعنی پیشاب لانیوالی۔ جھوٹی پیاس و معدہ کی گرمی و بخار و خمار یعنی معدہ سے جو مین دھوان سا اٹھنے سے ڈکارین آتی ہون اور سردی سے دردسر ہو تو تسکین دینے والی۔ رنگ رخسار و خون کو صاف کرنیوالی۔ معدہ و دماغ کو آلائش سے پاک کرنیوالی۔ مسہر یعنی جگانیوالی۔ مشتہی یعنی کھانے کی خواہش پیدا کرنیوالی۔ تعمیر معدہ و عمق بدن مین دواؤن کا اثر لیجانے کے لئے عمدہ بدرقہ ہی۔ بعض طبیب مفرّحات مین اسکو داخل کرتے ہین کیونکہ تفریح کے زیادہ کرنے مین مددگار ہوتی ہی۔ **فوائد**۔ بخر یعنی بدبوے دہن کا عارضہ ہو یا پیاز یا لہسن وغیرہ کھانے یا شراب پینے کے سبب منہ سے بو آتی ہو تو دور ہو جاتی ہے۔ خفقان دل و سینہ کی بیماریون تنفس یعنی سانس اندر لینے و باہر نکالنے کے متعلق امراض۔ یرقان۔ سوء القینہ یعنی مقدمہ استسقا استسقا۔ بواسیر پیشاب بند ہونے۔ سردی سے پیشاب بند ہونے ضعف گردہ ہیضہ مین چائے کو تنہا یا مناسب ادویہ کے ساتھ دینا مفید ہی۔

غم[1] و ہم کو دُور کرتی ہے۔

حکیم چین کا قول ہے کہ چائے کے پینے سے حرارت باطنی کو تسکین و خون کی صفائی ہوتی ہے۔ ایک حکیم صاحب لکھتے ہین کہ چائے بوجہ کمال قوت کے کھانے کو جلد ہضم کرتی ہے خاصکر اغذیۂ غلیظہ کو اور سردی و بلغم کے سبب سے جو امراض ہوں خصوصًا جو شراب پینے والوں کو ہوتے ہین۔ اُنکے لئے نہایت مفید ہے۔

مرزا قاضی نے اسقدر مبالغے کے ساتھہ لکھا ہے کہ استحالۂ طعام و غذا مین یہہ عجب اثر رکھتی ہے۔ چنانچہ ایسے ثقہ آدمیوں سے سُنا گیا جن کے قول پر اعتماد تھا۔ اور ملکِ ختا مین وہ گئے بھی تھے کہ ایک دیگ مین چاول و گوشت و مصالحہ اور چند برگ چائے کے ڈال کر ڈھک کر کئی ساعت رکھدین۔ بعدہٗ کھول کر دیکھین تو یہ نہین معلوم ہوتا کہ اسمین کیا پکا ہے۔ کیونکہ چاول و گوشت بغیر آگ کے گلکر کھل مل جاتے ہین علاوہ اندرونی استعمال کے بعض امراض مین اسکے بیرونی استعمال سے بھی فائدہ ہوتا ہے چنانچہ اسکو پکا کر ضماد کرنا سخت اورام و درد بواسیر مین نافع ہے۔ نطول کرنا یعنی دھارنا معرق و خواب آور ہے۔

## طریق اصلاح و دفع مضرت

چائے کے ذائقے کی تلخی و کسیلاپن جو شاندہ بنانے اور اسمین شیرینی و جوش دیا ہوا دودھ ڈالنے سے کم بلکہ زائل ہو جاتی ہے۔ گرم مزاج والوں کو چائے کے پینے سے لاغری پیدا ہوتی ہے پس اسکا مصلح دودھ و مٹھاس ہے۔ بغیر شیرینی کے پینا مضر سمجھا جاتا ہے۔ بارد مزاج والوں کے معدہ کو خراب کرتی ہے

---

[1] عوام آدمی غم کے معنی بھی رنج جانتے ہین اور ہم کے معنی بھی یہی سمجھتے ہین لیکن اطبا نے اسکی یوں تفریق کی ہے کہ ایذا دینے والے کے خوف یا مطلب کے فوت ہونیسے روح اندر کی طرف حرکت کرے تو اس کیفیت نفسانی کو غم کہتے ہین۔ ہم اُس کیفیتِ نفسانی کا نام ہے کہ کسی خیال یا تصور سے روح کی حرکت و بدنکے داخل و خارج مین حرارت غریزی اسکے تابع ہو جاتی ہے۔ اور یہ خیال یا تصور خوف و رجا سے مرکب ہوتا ہے۔ یعنی خیر کی توقع بھی ہوتی ہے اور شر کا انتظار بھی۔ پس ان دونوں مین سے جو غالب ہو اُسی طرف نفس رجوع ہو جاتا ہے۔ اگر خیر کی توقع غالب ہو تو حرکت نفس کی خارج بدن کیطرف ہوتی ہے۔ اور شر کی توقع غالب ہو تو حرکت نفس کی داخل بدن کی طرف ہوتی ہے بدینوجہ کہتے ہین کہ۔ ہم۔ جہاد ہے فکر کا۔

بدینوجہ بادیان خطائی ڈال کر اُس کی اصلاح کرنا چاہئے۔ نہار منہ چائے کے پینے سے یہ نقصانات متصور ہے کہ امراض حارّہ پیدا ہوتے ہین خاصکر گرم مزاج والون کو۔ لیکن معدے مین اخلاط روی ولزج وفاسد بہت ہون یا سابق کے طعام کے سبب گرانی و تخم پایا جائے اور ڈکارین آتی ہون تو نہار منہ پینا نافع ہے۔ چائے کا بہت گرم پینا مضر ہے۔ خاصکر گرمی کے موسم و گرم وقت مین جوانون و گرم مزاج والون کو۔ ہان کھانا کھانے کے بعد نیم گرم پینے کو کہتے ہین کیونکہ بعد طعام چائے پینے سے کھانا جلد ہضم و تحلیل ہوتا ہے۔ چنانچہ اسوجہ سے یورپ والے صبح کو کچھ ناشتہ کرنے کے بعد اور تیسرے پہر جو غذا کے تحلیل ہونے کا وقت ہے چائے پیتے ہین۔ چائے کا جوشاندہ بنانیکا طریقہ بھی وہی ہے جسطرح یورپ والے پیتے ہین اور جسکا ذکر سابق مین ہوچکا ہے۔ چائے کے ساتھ گرم مزاج والون کو دودھ۔ سرد مزاج والون کو مشک ولونگ و بادیان خطائی وسونٹھ و دارچینی وغیرہ۔ حرارت غریزی کو بڑھانے کے لئے عود ہندی وعنبر و زعفران و دارچینی وغیرہ۔ باہ کو تقویت دینے و کثرت مجامعت کی مضرت دفع کرنے کے لئے تعلب مصری و دارچینی وغیرہ۔ الغرض جو دوا چائے کے فعل کو تقویت دینے والی ہو خواہ وہ مسہل ہو یا قابض یا مقوی اسکے ساتھ استعمال کرسکتے ہین۔

# باب دوم۔ کافی کا بیان

عربون و ترکون مین تو کافی کا رواج بہت ہے لیکن ہمارے ملک مین اسکا استعمال زیادہ نہین ہوتا۔ بدینوجہ بنسبت چائے کے اسکا کسیقدر مختصر ذکر کیا جاتا ہے۔

## کافی کے نام و پیدایش و دریافت ہونے و رواج پانے وغیرہ کا حال

اس کو عربی مین بن یا قہوہ کہتے ہین۔ دراصل غلیظ شراب کو قہوہ بولتے تھے کیونکہ وہ اشتہا لاتی ہے یعنی اسکے پینے سے آرزوئے طعام نہین رہتی مگر جب شراب حرام ہوگئی اور بجائے اسکے بن کو جوش دیکر

پینے لگے تو اُسی کو قہوہ بولنے کا رواج ہوگیا۔ انگریزی و ترکی مین کافی کے نام سے مشہور ہے ہندوستان مین اکثر آدمی بہ نسبت بن کہ کافی کے نام سے زیادہ واقف ہین۔ دلیسی اطبا لکھتے ہین کہ یمن کے پہاڑون پر شیخ ابوالحسن صاحب ایک عبادت خانہ مین رہتے تھے اُن کے مریدون کو شب بیداری و ریاضت کے سبب تکان ہو جاتی تھی۔ اتفاقیہ کسی مُرید نے ایک درخت کے پھل کھائے تو کسل و تکان رفع ہوگیا۔ اُس نے دوسرون سے ذکر کیا۔ اُنھون نے بھی تجربے سے ایسا ہی پایا پھر اپنے پیر سے عرض کیا تو جناب موصوف نے فرمایا کہ پھلون کو پانی مین جوش دیکر اُس پانی کو پینا چاہئے۔ چنانچہ مرید اپنے پیر کے حکم کے مطابق ایسا ہی کرتے تھے اور ریاضت شاقہ و شب بیداری سے جو سُستی و تکان ہوتی وہ رفع ہو جاتی تھی پھر رفتہ رفتہ اسکی شہرت عام ہوگئی۔ تاجرون نے تمام ملکون مین اسکو پھونچا دیا۔ کافی کا درخت خود رَو جنگلی بھی ہوتا ہے اور بویا بھی جاتا ہے۔ زمانۂ سابق مین اُس کی پیدائش یمن کے پہاڑون اور اُس کے نواح و ملک حبش و جزیرۂ بتاویہ مین ہوتی تھی لیکن تقریب دو سو برس کا عرصہ ہوا کہ جب جمال الدین بن عمر متوطن یمن سیاحت کرتا ہوا سیلون و میسور وغیرہ کی طرف آیا اور جن مقامات کو سرسبز و شاداب و کافی کی کاشت کے قابل پایا وہان کے باشندون کو بھی اپنے پاس سے تخم دیکر اُسکے بونے کا طریقہ سکھلایا اور رفتہ رفتہ اُس نواح و دیگر مقامات مناسب مین کافی کی کاشت ہونے لگی مگر بونے کا طریقہ مثل یمن کے ہی تھا جب یوروپین کی توجہ اسطرف ہوئی تو ہند و یوروپ مین کافی کی زراعت کی کافی ترقی ہوئی اور ہوتی جاتی ہے۔ کاشت کا جو اکثر یوروپین ہوتے ہین اُسکی زراعت و تجارت سے خوب فائدہ حاصل کرتے ہین۔ کافی کا درخت ایک ساق کا نر انگشت کی برابر موٹا اور دو تین ہاتھ لانبا مثل زعرور[1] کے ہوتا ہے۔ پھول کی رنگت سفید پھل سیاہ رنگ کا حب الغار کے ہم شبیہ جسکا پوست نازک۔ اسکے اندر دو مغز ہوتے ہین یہی کافی یا بُن کہلاتے ہین۔ کافی کے وسط مین ایسا شگاف ہوتا ہے جیسا کہ دانۂ گندم مین۔ مگر اوس سے چوڑا۔ رنگت سبز۔ جوف مین ایک نازک پردہ لپٹا ہوا جسمین تلخی ہوتی ہے۔ کہتے ہین کہ بہ نسبت جنگلی و خود رَو کے بُستانی یعنی بوئی ہوئی کافی بہتر ہوتی ہے جو سبز رنگ کی اور دانہ بہت بڑا ہو نہ بہت چھوٹا اور تازہ اور ایسی وزنی ہو کہ پانی مین ڈالنے سے ڈوب

[1] اسکو فارسی مین دو دانہ کہتے ہین ہندی مین کوئی نام نہین ہے۔

جائے جیساکہ یمنی یعنی ملک یمن کی وہ اچھی سمجھی جاتی ہے کیونکہ اسکو ذرا بھونکر کوٹین تو چرب اور جوشاندہ خوش مزہ
خوشبودار ہوتا ہے حبشی سیاہ رنگ کی نہایت خراب تلخ و بدمزہ ہوتی ہے جاوی سفید رنگ کی یمنی و حبشی
سے [illegible] پھیکی اور اسکے تازہ پوست مین قدرے رطوبت و چسپیدگی و حلاوت و کسیلاپن ہوتا ہے ۔
[illegible] رکھنے سے رفتہ رفتہ حلاوت کم و زائل ہوجاتی ہے یوروپین کے نزدیک کافی کا اچھا یا برا ہونا
اسکے بھننے و جوشاندہ کے ذائقہ و خوشبو سے معلوم ہوتا ہے یعنی خوش ذائقہ و خوشبودار ہو تو اچھا
سمجھتے ہین ورنہ خراب ۔

## کافی کے استعمال کرنیکی ترکیب

واضح اطبا و سیاحو نکا بیان ہے کہ اسکے استعمال کرنیکی ترکیب مین بہت اختلاف ہے چنانچہ ملک یمن اور اُس
نواح کے باشندے کافی کے چھلکے جسکو قشر بولتے ہین خاصکر تازہ لیکر پانی مین خوب جوش دیکر چھان کر گرما
گرم یا نیم گرم بڑے پیالے بھر بھر کر کھانا کھانے سے پہلے اور اکثر کھانے کے بعد پینے کے بہت حریص ہوتے
ہین ۔ اس جوشاندہ کا جو خاصکر تازہ قشر سے بنایا گیا ہو کسیلا شیرینی مائل ذائقہ ہوتا ہے ۔ مکہ معظمہ و
مدینہ منورہ و عرب و عجم و ایران و توران و ہندوستان و فرہنگ وغیرہ کے رہنے والے مغز یعنی
کافی کو بعض خام ۔ بعض نیم بریان ۔ بعض اسقدر بریان کرکے کہ دلنے جلنے کے قریب پہنچین ۔ بعض نیمکوب
و بعض زیادہ باریک کر کے پانی مین جوش دیکر بعض گاڑھا و بعض بہت رقیق جوشاندہ ۔ بعض چھانکر و بعض
بغیر چھانے پیتے ہین حکیم میر عماد الدین محمود لکھتے ہین کہ پانچ مثقال یعنی قریب دو تولہ سے چار تولہ تک کافی
کو ڈیڑھ پاؤ پانی مین اسقدر جوش دین کہ تین چھٹانک رہ جائے پھر گرم حالت مین ہی چھان لین تاکہ سرد
ہوکر میل صافی پر نہ رہے اور صافی اُس کی قوت کو جذب نہ کرلے ۔ بعدہ گرم گرم پئین کیونکہ سرد پینا نہایت
خراب بلکہ نیم گرم پینا بھی اچھا نہین ہے ۔ دل کو ضرر پہونچاتا ہے اور خفقان پیدا کرتا ہے ۔ اگر ایسا ہو تو
زعفران سے اُس کی اصلاح کرین ۔ میرزا قاضی لکھتے ہین کہ بعض شہرون مین تو کافی کے پوست کا جوشاندہ بعض
جگہ مغز دو دو تولہ یا پوست کا جوشاندہ پیتے ہین بعض مع پوست کے نیم بریان کرکے جوشاندہ طیار کرتے ہین بعض
صرف مغز یعنی کافی کو بھون کر جوشاندہ بناتے ہین مگر بہتر یہی ہے کہ مغز کو مع اندک پوست کے بریان کرکے پانی

مین جوش دیکر پانی کو پئین کیونکہ خداتعالیٰ نے جو میوے و دوائین پوست دار پیدا کی ہین اُن مین یہ عجیب خاصیت رکھتی ہی کہ مغز و پوست سے ایک دوسرے کی مضرت دفع ہو جاتی ہی۔ چنانچہ شیخ الرئیس فرماتے ہین کہ خیار یعنی ککڑی کو مع پوست کھانا بہتر ہے۔ تاکہ مغز خیار مین جو لزوجت ہی اُسکو پوست کی جلا دفع کر دے اور ایسا ہی مویز کو مع دانہ کی وغیرہ وغیرہ۔ اُمرا انجیال لذت مغز کو قشر سے جدا کر کے اسقدر بھونتے ہین کہ جلنے کے قریب پہنچے پھر کوٹ کر پانی مین جوش دیکر جوشاندہ کو پیتے ہین۔ اگرچہ بھون کر پینے مین آسانی ہوتی ہی لیکن پہلے کوٹکر پھر بھوننا بہتر ہے۔ گو بھونے بغیر کوٹنا دشوار ہے۔ مگر ثابت دانے جب بھونے جاتے ہین تو بعض حصہ جلجاتا ہی۔ اور بعض خام رہ جاتا ہی اور کوٹکر بھونین تو کافی یکسان بریان ہوتی ہی۔ اکثر بلاد مثلاً مکہ معظمہ عراق و عرب و عجم و ایران و ہند مین یہ دستور ہی کہ مغز قہوہ کو خوب دھوکر مٹی کے ظرف آب نادیدہ یعنی کورے برتن مین اسقدر بھونتے ہین کہ اُسکا رنگ جوزی یعنی اخروٹ کا سا ہو جائے اور بعض اس سے زیادہ بریان کرتے ہین۔ بعدہٗ اچھی طرح کوٹ لیتے ہین۔ پھر سنگ پھر یا شیشے یا چاندی یا تانبے کی قلعی دار قہوہ دانی مین کافی سے دس بارہ حصہ زیادہ مقدار مین صاف و شیرین گرم پانی ڈالکر تھوڑی تھوڑی کافی ڈالتے اور چمچے سے ہلاتے جاتے ہین تاکہ پانی مین کافی خوب مخلوط ہو جائے پھر کوئلے کی آنچ پر رکھکر اسقدر پکاتے ہین کہ جو کف اوپر آئین وہ بیٹھ جائین اور کفون کے تہ نشین ہونے کی غرض سے اثنائے جوش مین دو تین دفعہ سرد پانی کا چھینٹا دیتے رہتے ہین جب کف اٹھین اور روغن بالائے آب معلوم ہونے لگے پیالیون مین ڈھالکر گرم گرم گھونٹ گھونٹ پیتے ہین بعض خاص نازک طبع سیاہ دانے کافی کے چنکر پھینکدیتے ہین اور خوب دھوکر بدستور مذکور بھونتے ہین اور جو دانے زیادہ بریان ہونے سے سیاہ ہو جائین انکو بھی دور کر دیتے ہین پھر ذرا کوٹتے ہین کہ اندر کا نازک پردہ جو تلخ ہوتا ہی وہ علیحدہ ہو جائے۔ بعدہٗ پھٹک کر اور کافی کو اچھی طرح کوٹکر مذکورہ بالا طریقہ سے جوش دیتے ہین اور جوش کے درمیان بجائے آب سرد برف کے ٹکڑے ڈالتے ہین۔ بعض خوشبودار کرنے کے لئے حسب ضرورت عنبر ریزہ ریزہ کر کے سکے مین ڈالتے ہین اور جب ریزے حل ہو جائین اُسوقت گرم گرم پیتے ہین۔ ڈاکٹرون نے کافی کے بنانے کی ترکیب یون لکھی ہی کہ لوہے کے توے یا کڑاہی مین کافی کو ڈالکر ایسی حرارت پر بھونتے جو ۳۲۰ درجے سے زائد نہو جب وہ بھوری سیاہی مائل ہو جائے

تو اتارلین۔ پھر اسکو ایک آلے مین جو اُسکے پیسنے کے واسطے مخصوص ہو یا دھاتی کھرل مین ذرہ ذرا پیس لین اور ٹن وغیرہ کے برتن مین لبالب بھر کر بند کر کے رکھ چھوڑین کیونکہ بھنی ہوئی کافی دو مہینے سے چار مہینے تک کھلی رہے تو اُس کی خوشبو زائل ہو جاتی ہو مگر برتن مین خوب بند رہے تو مہینون خراب نہین ہوتی۔ ضرورت کیوقت اسطرح جوشاندہ بناتے ہین کہ پہلے کافی کے سفوف پر ذرا اوپچے سے آب سرد ڈال کر نتھار کر پھینکدین تاکہ باریک وخراب ذرے اُسکے پانی کے ساتھ نکل جائین اور وہ صاف ہو جائے پھر ایسے طریقے سے طیار کرین کہ فیصدی تیس ۳۰ سے پینتیس ۳۵ تک کافی کے اجزا جوشاندے مین آجائین تجربے سے ثابت ہوا ہے کہ کافی کو پانی کے ساتھ جوش دین تو اُس کی خوشبو نکل جاتی ہو اور ۸۰ یا ۲۰۰ درجے کی حرارت کے گرم پانی مین بھگونے سے صرف ۱۹ سے ۲۵ فی صدی تک اُس کے اجزا حال ہوتے ہین۔ اگرچہ مقدار مطلوبہ کا حاصل ہونا کافی کی قسم اور اُسکے بریان ہونے کی عمدگی پر منحصر ہے لیکن اُسکا کافی دوائی فائدہ حاصل کرنے کے لئے یہ ترکیب بہتر ہے کہ پہلے تھوڑی کافی کا خیساندہ بنا کر پانی کو نتھار کر پھینکدین۔ باقی ماندہ شئے کو دوسرے پانی مین ڈالکر خوب جوش دین اور یہ گرم جوشاندہ کافی کے غیر استعمال شدہ سفوف پر جو قہوہ دانی مین ہو ڈالین۔ کچھ دیر بعد چھان کر مصری و دودھ ملا کر پئین اور جو کافی صافی پر رہے اُسے دوسرے وقت پانی کے ساتھ جوش دینے کے لئے رہنے دین۔

## کافی کی طبیعت و ماہیت

دیسی اطبا مین سے حکیم میر عمادالدین لکھتے ہین کہ کافی درجہ دوم مین سرد و خشک ہو کیونکہ ذائقہ و خوشبو و رنگ مین ایسی کیفیت غالب نہین ہو کہ حرارت پر گمان کیا جائے اور تجربے سے ثابت ہوا ہو کہ برودت اسقدر نہین ہو کہ ضرر پہنچائے اور یہ کہنے مین بھی تامل ہو کہ سردی و خشکی مین کون غالب ہے۔ حکیم مرزا قاضی اپنے تجربے سے رقمطراز ہین کہ قہوہ اول درجے مین سرد اور دوسرے درجے مین خشک ہو۔ حکیم سالک الدین لکھتے ہین کہ بعض واقفان خواص ادویہ کا قول ہو کہ برودت اول درجہ ثانیہ مین و یبوست ثالثہ مین ہو کیونکہ زیادہ پینے سے خشکی دماغ و بیخوابی و خشکی مزاج پیدا ہوتی ہو۔ شیخ داؤد انطاکی کا قول ہو کہ اگرچہ مشہور سرد و خشک ہو مگر اول درجے مین گرم اور دوسرے مین خشک ہے۔

حنین فرماتے ہین کہ پوست قہوہ کا چونکہ تلخ ہے اور تلخی دلیل حرارت کی ہے بدینوجہ ممکن ہے کہ پوست اُسکا گرم ہو اور مغز معتدل یا اوّل درجے مین سرد - اور کسیلا پن برودت کی دلیل ہے مگر تجربے سے معلوم ہوا کہ رطوبت کے خشک کرنے و بلغمی کھانسی و نزلہ و سُدّون کے کھولنے و ادرار بَول مین نافع ہے پس یہ دلیل گرمی و خشکی ہے - حکیم میر محمد مومن کا قیاس ہے کہ قہوہ حرارت مین معتدل مگر خشکی اُسپر غالب ہے اور پوست بہ نسبت مغز کے زیادہ گرم و خشک ہے - صاحب مخزن فرماتے ہین کہ شاید مرکب القوےٰ ہو خصوصاً تازہ قہوہ کیونکہ اُس مین دو جزو ہین ایک لطیف ہوائی جو گرم و تر ہے اُسکے سبب سے آثار حرارت کے یعنی تفریح و تلطیف و تفتیح و نفخ و ادرار و تلیین وغیرہ پیدا ہوتے ہین - دوسرا کثیف ارضی جو سرد و خشک ہے اُسکی وجہ سے سردی و خشکی کے آثار ظاہر ہوتے ہین - یعنی گرمی و تشنگی و جوش خون و تیزی صفرا کی حالت مین قہوہ پینے سے تسکین ہونا نیند نہ آنا - دماغ مین خشکی ہونا وغیرہ - اور جسقدر تازہ ہو اُسیقدر جزو اول زیادہ ہوتا ہے اور جون جون کہنہ ہو بتدریج کم و زائل ہو جاتا ہے خاصکر اُس کے پوست سے - علاوہ کہنگی کے بریان کرنے سے بھی بمقدار بریان کرنے کے جزو اول کم و زائل ہوتا ہے - الحاصل تازہ و نو قہوہ خاصکر اسکا پوست خام مائل بحرارت و یبوست ہے اور پرانا خاصکر بریان بارد و یابس - اور جسقدر پرانی ہو یا زیادہ بھونی جائے اُسیقدر سردی و خشکی اُس کی زیادہ ہوتی ہے - ڈاکٹر لکھتے ہین کہ کافی کی ماہیت مین یہ چیزین پائی جاتی ہین - پانی - خانہ دار مادّہ - چربی دار اجزا - شکر - نباتی تیزاب - مادہ چوبی - نیٹروجنس اجزا گیلیمیٹ آف پٹاس - کیفی این - منجمد روغن - خوشبودار سیماب طبع روغن - پٹاس - میگنیشیا - چونہ - فاسفورک ایسڈ - کلورین - وغیرہ - جب کافی کو بھونتے ہین تو کاربونک ایسڈ و کاربونیٹ و کسائیڈ و نیٹروجن ہوا مین نکلتی ہین جس سے وہ پھولا کر ہلکی ہو جاتی ہے - اور اُس مین خاص طرح کی خوشبو آنے لگتی ہے اور جوہر کیفی این جو گیلک ایسڈ کے ساتھ ملا رہتا ہے وہ علیحدہ ہو جاتا ہے - کافی کے خیساندہ مین یہ چیزین آجاتی ہین - روغن - کیفی این - شکر - ڈگسٹرین - معدنی اجزا -

## کافی کے خواص و فوائد بقول اطبّاء دیسی -

دیسی اطبّا مین کافی کے خواص و فوائد کی بابت اختلاف ہے - بعض تو کہتے ہین کہ اسکا جوشاندہ سُدّون کو کھولتا ہے درد دُون کو و جوش خون کو و صفرا کی تیزی کو و سودا کو خاصکر جب اُس مین احتراق ہو تسکین دیتا ہے - اخلاطی

غلیظ خلط کو رقیق اور اسکو ہضم کرتا ہے۔ چنانچہ آبلہ جدری ودمویہ وصفراوی وسوداوی بخاروں خصوصاً ان کی ابتدائی حالت اور چیچک وخسرہ میں دانے نکلنے کے بعد اور پھپھیا تپ میں مفید ہے شری[1] دموی ویرقان میں فائدہ بخشتا ہے ملین طبع ومدر بول ورطوبت کی تحلیل کرنیوالی اور رافع تکان ومقوی معدہ ومانع صعود ابخرات ہے سرفہ بلغمی ونزلات اور شہد کے ساتھ گرم وتر کھانسی واکثر قسم کے درد سر ودرد بدن ومالیخولیا خصوصاً احتراقی میں اور جو اخلاط کے غلیظ ومنجمد ہونے سے ہو اور بقول بعض اواسیر میں بھی نافع ہے۔ حکیم میر بہاؤ الدین محمود لکھتے ہیں کہ کافی چونکہ اخلاط کو رقیق وصاف کرنیوالی ہے بدینوجہ جذام میں بھی نفع بخشتی ہے اور بسبب تخفیف رطوبات کے بلغمی کھانسی ونزلہ وسستی معدہ میں فائدہ مند ہے۔ دماغ کی طرف ابخرات چڑھنے کی مانع ہے۔ اسہال میں نافع ہے نیم بریان دینا سستی و خواب کی کثرت وتشنگی کے غلبہ میں کافی کا جوشاندہ پلائیں اور کھانے پینے کو صرف اسقدر دین کہ مزاج میں تغیر وضعف پیدا نہو تو فائدہ بخشتی ہے سفر یا مشقت وغیرہ کے سبب تکان وماندگی وکندی وملال ہو تو رفع کرتی ہے اگرچہ بالاتفاق قہوہ کو نیند دور کرنیوالا مانا گیا ہے لیکن حکیم میرزا قاضی لکھتے ہیں کہ جنکا مزاج گرم ہو ان کو اسکے پینے سے کبھی نیند آجاتی ہے کیونکہ یہ حرارت کو کم کرتی ہے اور بسبب کمی حرارت کے رطوبت کو تحلیل پاتی ہیں چنانچہ ایک شخص کو بوجہ زیادتی حرارت کے نیند نہیں آتی تھی اور رات بھر مثل سرسام والے کے بیچین وبیقرار رہتا تھا اسکو دو تین رات قہوہ پلوایا گیا تو آرام سے سویا اور بیچینی وبیخوابی زائل ہوگئی قہوہ نوشی کے جو شائق وحریص ہیں ان میں سے کسی نے یہ رباعی اسکی تعریف میں لکھی ہے۔ رباعی۔

| | |
|---|---|
| راحیست قہوہ روح فزا وکسل گسل | آرام جان وقوت اعضا وقوت دل |
| تقریب اجتماع جوانان پارسا | تفریح بخش خاطر پیران مضمحل |

اوپر جو لکھا گیا یہ تو قہوہ کی تعریف کرنیوالوں کا بیان ہے اب اسکی مضرت کا ذکر سنئے۔ کہتے ہیں کہ کافی پینے سے درد سر ہو جاتا ہے۔ نیند نہیں آتی۔ بدن میں لاغری ورنگ میں زردی وشہوت وباہ قطع ومنی کم ہو جاتی ہے خفقان ونفخ وقولنج ومالیخولیا وکابوس وغیرہ امراض پیدا ہوتے ہیں۔ آلات تنفس میں خشکی ودرشتی

[1] یہ ایک جلدی مرض کا نام ہے جس میں چھوٹی چھوٹی اور بعض بڑی بڑی پھنسیان سرخی مائل دفعتاً نکل آتی ہیں جن میں خارش نہیں ہوتی۔ مگر گاہی گاہی ان سے رطوبت جاری ہوتی ہے۔

ہوتی ہے۔ والد پر اسیر ہے جنکو اخلاط فاسدہ کا غلبہ یا مزاج مین برودت ہو اور مرتوبین کو نہایت مضر ہے
کسی نے اسکی مذمت مین یہ شعر موزون کیا ہے۔ شعر۔

آن سیہ رو کہ نامِ او قہوہ است
مانع النوم قاطع الشہوہ است

قرابادین کبیر کے مصنف صاحب نے اختلاف آرائے مذکورہ کا یون فیصلہ کیا ہے۔ کہ جو مضرتین کافی مین۔ بیان کیجاتی ہین وہ غالباً بہت پرانی اور زیادہ بھنی ہوئی مین ہوتی ہین۔ کہتے ہین کہ اہل یمن چوہارے وغیرہ گرم میوے کھانے و مزاج مین حرارت کی زیادتی ہونیکے سبب کثرت سے پیتے ہین اور خام و تازہ قہوہ نہ ہضم اسکا پوست بعض مزاج والون مین باہ کی تحریک دکھانے کو ہضم کرتا ہے شاید یہ وجہہ بھی کھانیکے بعد و بکثرت استعمال کرنیکی ہے۔ قہوہ کے فائدہ و نقصان پر طرفین سے اسقدر مبالغہ کیا جاتا ہے کہ اُس طول قصے کا ذکر کرنا فضول ہے۔ درحقیقت اُسکا نفع و ضرر عادت و قوت و مزاج کی حرارت یا برودت اور پینے کے قلت یا کثرت پر منحصر ہے۔

## کافی کے خواص و فوائد بقول ڈاکٹرونکے

ڈاکٹرون مین بھی کافی کے خواص و فوائد کی بابت ویسا ہی اختلاف ہے جیسا کہ دیسی اطبا مین لیکن درحقیقت اس سے جو نقصان ہوتا ہے وہ بسبب کثرت استعمال یا خصوصیت مزاج یا طیار کرنیکی بے احتیاطی سے ہوتا ہے خیر مجملاً ڈاکٹرون کی رائے مین لکھہ دیتا ہون۔ عام طور پر اسکے فائدے یہ ظاہر کئے گئے ہین کہ نظام عصبی پر کافی کا عمدہ محرک اثر ہوتا ہے نبض کی ضربات و طاقت بڑھ جاتی ہے۔ تکان رفع ہوتی ہے۔ پیشاب زیادہ آتا ہے جلد کا فعل بڑھ جاتا ہے۔ اس سے صرف طاقت ہی نہین آتی بلکہ گرم خیساندہ گرمی و سردی دونون حالتون مین مفید ہے کیونکہ سردی مین گرم خیساندہ سے گرمی پہنچتی ہے اور گرمی مین جلد پر تحریک کی تاثیر ہوکر پسینہ آنے سے گرمی رفع ہوجاتی ہے۔ افریقہ کے ملک الجیریا و ہندوستان کے تجربے سے ثابت ہوگیا ہے کہ گرم ملکون مین اور جہان ملیریا ہوا۔ (جو تپ پیدا کرتی ہے) کی کثرت ہو وہان اُسکا پینا مفید ہے بعض کہتے ہین کہ ہیضے کے ایام مین اسکا پینا فائدہ مند ہے۔ کافی کی بریان ہونیکے وقت گندی ہوا صاف ہوتی ہے ڈاکٹر گاٹر صاحب لکھتے ہین کہ کافی کا فائدہ مقوی و محرک و تازہ گی بخش و نشاط آور ہے۔ ڈاکٹر مایر صاحب و ڈاکٹر ڈیڈ صاحب

وغیرہ نے کافی کے جوشاندہ کو ایسے وقت مین مفید پایا ہی کہ جب کوئی حصہ امعا کا جس راہ سے نیچے آئے اُسکے تنگ ہونیکے سبب سے و پرند جاسکے اس حالت مین دینے کی یہ ترکیب ہے کہ آدھ پونڈ کافی بریان کو پیسکر بارہ پیالی کھولتے ہوئے پانی مین ڈالدین۔ اُسمین سے ایک ایک پیالہ پندرہ پندرہ منٹ بعد پلانا شروع کرین۔ اس طریق سے کبھی چھٹے اور کبھی نوین پیالے مین کامیابی ہوگی۔ ایک ڈاکٹر صاحب لکھتے ہین کہ کوئی شخص جگر کے مزمن امراض مین مبتلا ہو تو کافی یا کوکا کو ہرگز نہ دین اور بوجہ عادت کے نہ رہ سکے تو بجائے اسکے چائے پلائین۔ ڈاکٹر رابرٹس صاحب لکھتے ہین کہ قہوہ کثرت سے نہ پیا جائے تو مثل چاء کے ہضم کیلوسی کا حارج و باعث تاخیر نہین ہوتا کیونکہ اسمین ٹنین نہین ہی جو ہضم کیلیے مضر ہے بلکہ بجائے ٹنین کے ایک تلخ شے ہوتی ہے چنانچہ اسی لئے ایسے آدمیونکو جنکا معدہ ضعیف ہی بعوض چاء کے کافی کا پینا بہتر ہے مگر قہوہ تیز نہو کیونکہ اس سے بھی ہاضمے مین فتور و ہضم مین دیر ہوتی ہی اور کھانا کھانے کے بعد تو ضعیف معدہ والونکو قہوہ پینے سے بھی پرہیز کرنا چاہئے۔ ڈاکٹر شلز صاحب کا تجربہ جو چاء کے بیان مین لکھا گیا اُس سے ظاہر ہوتا ہی کہ کافی کا بھی ہاضمے پر مضر اثر ہوتا ہی۔ ڈاکٹر بلیک صاحب کافی کی عادت ڈالنے کو بھی مثل چاء کے برا جانتے ہین۔ وہ کہتے ہین کہ اسکے استعمال سے بھی ہاتھون مین رعشہ و ہاضمہ خراب ہو جاتا ہی۔ دل دھڑکنے لگتا ہی۔ علاوہ ڈاکٹر بلیک کے اور چند ڈاکٹرونکی بھی یہ رائے ہی کہ کافی کے کثرتِ استعمال سے رعشہ پیدا ہوتا ہی کافی کی تاثیر اسکے جوہر کیفی این (Caffeine) پر منحصر ہی جو کافی مین ۳ را فیصدی اور اُسکے پتونمین کچھ زیادہ پایا جاتا ہی اور کافی کے درخت کے خشک بیجون سے اسطرح نکالا جاتا ہی کہ پہلے پانی مین خیساندہ بناتے ہین اور پھر اُسکے قابض و رنگین اجزا خاص ترکیب سے علیحدہ کر دیتے ہین۔ اسکی تاثیرات و فوائد علم ادویہ کی کتابون مین یون مندرج ہی۔ **ہاضمہ کی نالی** بعض آدمیونپر کیفی این کا ملیّن اثر ہوتا ہی۔ مگر یہ معلوم نہین ہوا کہ کس چیز کی یہ تاثیر ہے **دورانِ خون** خون مین بخوبی جذب ہو جاتی ہی مگر اسمین کوئی تغیر اس سے نہین ہوتا۔ تھوڑی مقدار سے انسان پر یہ اثر ہوتا ہے کہ دلکی طاقت بڑھ جاتی ہی۔ اور زیادہ عرصہ تک دل سسٹلی یعنی انقباض کی حالت مین رہتا ہی اور ڈایسٹلی یعنی انبساط کا عرصہ کم ہو جاتا ہی۔ امراض قلب مثلاً اے آرٹک۔ و۔ مائیٹرل ابسٹرکشن مین صرف تحریک کی تاثیر ہونیکے لئے کیفی این کا مرکب کیفی این سائٹراس دیا جاتا ہی۔ مگر بجائے ڈجی ٹیلس کے کام نہین آتا کیونکہ اس سے دل کا فعل باقاعدہ یا سست نہین ہوتا بلکہ انبساط قلب کا عرصہ کم ہو جاتا ہی۔ دلکی اُن بیماریون جنکے ساتھ استسقا ہو مدر بول کی تاثیر ہوکر خصوصاً فائدہ ہوتا ہے۔ بعض ادمیونکو اس جوہر یا کافی کے استعمال سے دلکا فعل بے قاعدہ ہو جاتا ہی۔ مقدار مقررہ سے زیادہ یعنی زہریلی مقدار مین کھانے سے دلکا فالج ہوکر بحالت انقباض دل بند ہو جاتا ہی اور بیہوشی و تشنجی حرکات ظاہر ہوتی ہین۔ اگر مینڈک کے دلکو باہر نکالکر اسپر کیفی این لگائی جاتی ہے تو

کبھی مفلوج ہو جاتا ہے شخص۔ کیفی این کا اثر نفس پر کچھ بہت نہیں ہوتا مگر [illegible] تھوڑی سی مقدار سے تنفس تیز اور زیادہ مقدار زہریلی
مقدار سے سست ہو جاتا ہے۔ نظام عصبی پہنچ والوں پر یہ بات بھی ظاہر ہے کہ چار دانہ [illegible] سے [illegible] الا [illegible] تیزی آجاتی ہے
نیند جاتی رہتی ہے۔ دلیل و قیاس کی قوتیں دو ہم کرنیکی قابلیت بڑھ جاتی ہے پس یہ سب محرک اثر کیفی این کے ہیں جو نہیں پایا جاتا ہے
کیفی این کا تیزی افیون کے برخلاف اور یکسان ہوتی ہے یعنی دماغ کے کل افعال یکسان تیز ہوتے ہیں اور مثل افیون کے نیند
نہیں آتی۔ اس سے رعشہ پیدا ہوتا ہے و ہاتھ کانپنے لگتے ہیں جیسا کہ چاء یا کافی کا کثرت سے استعمال کرنیوالوں میں دیکھا جاتا ہے
انسان کے نخاع و عضلات پر کیفی این کا اثر کم ہوتا ہے۔ مگر مینڈکون کے نخاع میں تیزی کی تاثیر ہو کر تشنج پیدا ہوتا ہے یا بعض
کے عضلات پر اثر ہو کر تشنج ہوتا ہے و سختی آجاتی ہے یا بعض کی عضلات کی گولائی میں فرق آجاتا ہے کبھی
اسکے استعمال سے ماگرین دایک قسم کا درد نوبتی سر کے ایک جانب۔ خاصکر کنپٹی و ابرو پر اکثر عورتون
کو ہوا کرتا ہے) میں اور دائمی درد سر میں بہت فائدہ ہوتا ہے۔ گردہ کے ایک مقدار کیفی این دینے سے پہلے
گردہ سکڑتا ہے اور پیشاب کا اخراج کم ہوتا ہے مگر جلد ہی گردہ اپنی معمولی حالت سے بڑھتا و پیشاب زیادہ
خارج ہونے لگتا ہے۔ چنانچہ اسی وجہ سے کیفی این نہایت قوی مدر [illegible] ہے اور امراض قلب کی وجہ سے
استسقا ہو یا حجاب الریہ میں افیوزن ہو تو اسکا استعمال کرتے ہیں چونکہ کیفی این کا اثر خاص گردے پر ہوتا
ہے بوجہ خاص گردے کی بیماری میں اسکو بہت احتیاط سے دینا چاہئے۔ یہہ خیال رکھیں کہ بہت سے مریض
ایسے عادی ہو جاتے ہیں کہ ایک ہفتہ برابر استعمال کریں تو پھر ان پر مدر بول کا اثر نہیں ہوتا بعض کا قول ہے کہ اسکے
استعمال سے پیشاب کا جزو یوریا زیادہ خارج ہونے لگتا ہے بعض کہتے ہیں کہ اسکے اخراج میں کمی ہو جاتی ہے۔
**عام تاثیر**۔ عام طور پر اسکا اثر جسم پر کھلانے یا لگانے سے کچھ نہیں ہوتا ان زہریلی مقدار میں کھانے سے
حرارت کسیقدر زیادہ ہو جاتی ہے۔ مقدار خوراک کیفی این کی ایک گرین سے پانچ گرین تک ہے۔

**تمام شد**

# ضمیمہ زراعت آمیفہ

زراعت ریشم مع تاریخی حالات

جسمین

ریشم کے کیڑون کی طبعی تاریخ و کاشت الایچی وغیرہ ہر قسم

بطور خلاصہ کے تبلایا گیا ہے ملاحظہ ہو

بسم اللہ الرحمن الرحیم

واضح ہو کہ یہان سے اب زراعت ریشم کے متعلق بیان کیا جاتا ہے اور تاریخی حالات و سچے واقعات ملاحظہ ہووے کہ سب سے پہلے چین والون نے ریشم کی ترقی اور اُسکے کیڑون کے بڑھانے پر غور کیا۔ لفظ سیرس اور سرنڈا یا رکیوپ کا غالبًا لوگون نے اِس لئے استعمال کیا ہے۔ کہ اُس سے ظاہر ہو۔ کہ مدت کثیر سے چین مین ریشم کی ترقی جاری ہے ٭ ڈاکٹر برڈو صاحب فرماتے ہین کہ پوٹلمی نے سب سے پہلے لفظ سیرس چین کے لئے استعمال کیا تھا۔ چین کا شمالی حصہ بعد مین کاتھے کہلایا۔ اور یہ لفظ چین کی زبان سے نکلا ہے یعنی اُسمین ریشم کو سسی اور کورنا کی زبان مین سیر کہتے ہین یونان کی زبان مین ریشم کا نام سرک ہے اور اُسکے بننے والون کو سرکن کہتے ہین۔ اور لیٹن کا لفظ سرکم بیشک مضمون کے لفظ سرک سے ملتا ہے۔ اور انجیل التیا کے اٹھئیسوین باب کے نوے فقرے مین اُسے مین نیلاک لکھا ہے اینگلو سیکسن والے سلکی بولتے ہین۔ اور انگریز سلک کہتے ہین۔ اور فارسی مین اسکا نام ابریشم ہندوستانی مین ریشم۔ عربی خیر مالی مین سر ہے چین کا نامی گرامی مورخ ہوا تنتبر بیان کرتا ہے۔ کہ ملکہ ٹیلنگٹی نے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے ۲۶۴۰ برس پہلے ہوانگ ٹی کی ملکہ تھی سب سے پہلے

ریشم کے کیڑون سے ریشم پایا۔ اور شاہنشاہ ہوانگ تی کو ریشم کے لباس بنانے کی ترغیب دیگئی تھی۔ لیکن ڈاکٹر بلفور صاحب کا بیان ہے۔ کہ کچھہ شک نہین ہے۔ کہ سب سے پہلا ملک چین ہے جسمین قدیم الایام مین یہ خیال کیا گیا تھا۔ کہ ریشم کے کیڑے ایک قسم کے تار یا دھاگے حاصل ہو سکتے ہین۔ اور اسمین کچھہ شک نہین ہے۔ کہ مخزن و منبع ریشم کا ملک چین ہی تھا۔ جسنے کہ اب اُسکو لاکھون میل تک پھیلا دیا ہے۔ مورخان چین شہتوت کے پتون کی زراعت اور ریشم کے کیڑون کی پرورش کا سلسلہ طوفان نوح سے جا ملاتے ہین۔ اگر اُنپر یقین کیا جائے۔ تو ریشم کے دھاگون کو ترتیب کر نکالنا چین مین بادشاہ فوہی کے وقت مین بھی جاری تھا۔ یہ بادشاہ برجی و طوفان بابل سے ایک صدی پہلے گذرا ہے۔ اور ملکہ سیلنگ ٹی زوجہ مشہور و معروف ہونگ ٹی شاہ (سنہ عیسوی سے ۲۶۰۲ برس پہلے) بنفس نفیس کیڑون کی پرورش کرتی اور یہ محنت و مشقت بطیب خاطر خود گوارا کرتی تھی۔ اُس نے کئی چھوٹی چھوٹی چیزین اپنے ہاتھہ سے خود اپنے لیئے بنائی تھین۔ اور گویا اُسیکو ریشم کے کام مین لانے کا موجد کہنا چاہیئے۔ لیکن خواہ ریشم سے چیزین بننے کا ایجاد کبھی اور کسیطرح ہوا ہو۔ ایک مدت کثیر تک وہ نہایت ہی ناقص خراب اور غیر مکمل تھی۔ اور اسمین کچھہ شبہہ نکرنا چاہیئے۔ کہ عالم و فاضل لوگون نے بہت سی تدبیرین اسکے کاتنے بننے اور کچھہ اشیا طیار کرنے کی بتلائی تھین۔ تو بھی ایک عرصہ کثیر تک بہت بُری ہی رہی۔ اکثر ملکہ اور شرفا و وزرا کی بہو بیٹیان خود ریشم کے بٹنے کاتنے وغیرہ اور کپڑے سے تاگے نکالنے مین شریک ہوتی رہین۔ چین کے لوگ عموماً اکثر ریشم کے کیڑون کو شہتوت سے پرورش کرتے تھے۔ اور ایک معتبر کتاب سے جو ایک مستند اور مسلم الثبوت مصنف و محقق کی تالیفات سے ہے مبرہن و منکشف ہوا ہے۔ کہ جس زمانہ مین تو شلنے پانیون اور دریاؤن کا بند و بست

کیا تو اُسنے چند خاص قطعات زمین کے بغرض مخصوص کئے - کہ اُن مین شہتوت کے
درخت بوئے جاوین اور اُنپر ریشم کے کیڑون کو پرورش کیا جاوے - اور اُسی
زمانہ سے یہ ترقی ہوتی گئی ... یہ معلوم نہیں کہ اُس زمانہ مین بھی ریشم ہندوستان
مین کام مین لایا جاتا تھا - غالباً نہ رائج تھا - لیکن ہندوستان والے یہ فن شاید
چین والون سے سیکھے ہونگے - مگر یہ ظاہر نہیں ہوتا کہ کس زمانہ مین - چھٹی صدی عیسوی کے
وسط مین مغربی دنیا مین ایک رسد ریشم کے کیڑون کے انڈون کی پہنچی - یعنی
چین سے قسطنطنیہ مین دو ایرانی ملا لے گئے تھے - جو مشرق مین بطور پادریان
یا مذہبی جماعت کے گئے تھے - اور چین مین مختلف کاروبار ریشم کے دیکھے
تھے اور اُس درخت کی خاصیت معلوم کی تھی جسپر کہ ریشم کے کیڑے پرورش
کئے جاتے تھے - اور ریشم کی طیاری اور درستی کا حال معلوم کیا تھا - یہ واقعہ ۵۵۲ء
مین جبکہ قسطنطین تخت سلطنت پر متمکن تھا - جنہے اس قیمتی اور بیش بہا کیڑے کی
پرورش کے لئے قسم کی جرأت دلائی - وہ سے انڈے جو ایک کھوکھلی لکڑی
مین بتدبیر کے پوشیدہ طور سے چین سے لائے گئے تھے موسم مناسب مین
سیئے گئے اور جنگلی شہتوت کے پتون سے اُنکی پرورش ہوئی - وہی ملا نے قسطنطنیہ
مین اسکا اہتمام و انتظام کرتے رہے - انہین ذرا سے کیڑون سے ریشم پیدا
ہوا - اور اُسکے دھاگے بنے گئے - اور رفتہ رفتہ مشرقی و مغربی ایشیا مین پھیلا
اور ترقی پا گیا - اور لوئس چہارم کے وقت سے لوئس نہا نزدہم کے وقت
فرنگستان یعنی یورپ مین مشتہر ہوگیا - یورپ مین ریشم نگہ سے آیا جیسا
کہ ابھی ذکر ہوا - چین سے تو وہ دو ملا نے اپنی کھوکھلی عصاؤن مین رکھکر لائے
تھے - مگر ایسی تذکرہ ڈاکٹر ومیس نے بیان کیا ہے کہ ایک جاپانی طالب علم نے
اپنے یوروپ مین اُستاد کو اپنی جان پر کھیلکر چند انڈے دیئے تھے کیونکہ وہان جو کوئی

ان انڈون کو چھپانا تھا پھانسی پایا تھا - جب انڈا انکو دیا گیا اور ایسی ترقی دیکھی
کہ جب تمام ملک ریشم [illegible] سے بھرا نظر آتا ہے - اور دیکھو کہ کیسے کیسے طلسمات
اور [illegible] پیدا [illegible] کرتے [illegible] ہے [illegible] ریشم کے کیڑے سے طبعی اور
قدرتی [illegible] باہر [illegible] [illegible] ایک چھوٹے سے انڈے
سے کیڑا پیدا ہوتا ہے خواہ وہ کسی قسم اور کسی نوع کا ہو - [illegible] موسم میں ایک ذرا سا
کیڑا نکلتا ہے - اور خاص اقسام کے درختون کے پتے جو اس کے لئے مہیا کئے
جاتے ہین اپنی خوراک کیا کرتا ہے - اور روز بروز اسکا قد و قامت بڑھتا جاتا ہے
بعد ایک عمدہ ریشمی دھاگا اپنے چھپانے کے واسطے طیار کرتا ہے - اور وہ اس
دھاگے سے اپنے تمام جسم کو ڈھانپ لیتا ہے - اور اسمین رہتا ہے - جبتک
کہ پورا کیڑا ہوکر باہر نکلنے کا وقت آئے - جب پورا ہوکر نکلتا ہے - تو آگے
چار پر چھہ ٹانگین اور دو ہاتھ سے ہوتے ہین - (نر کے بڑے بڑے
اور مادہ کے چھوٹے چھوٹے) مگر نکلنے وقت وہ ایک لسلسا عرق نکلتا ہے
جو ریشم کے کوئے کے ایک سرے کو نرم کر دیتا ہے - پھر اسکو ٹانگون سے
زبردستی توڑ دیتا ہے - اور جب وہ سوراخ اسقدر بڑا ہوجاتا ہے - تو اسمین سے
باہر نکل آتا ہے - اور وہ ریشم کا کویا الگ پڑا رہتا ہے - اب اس کے پر بڑے اونچک
ہوجاتے ہین - اور تھوڑے ہی دنون تک اپنی نسل بڑھانے کے لئے زندہ
رہتا ہے - مادہ بھی چند روز بعد انڈے دیکر مر جاتی ہے -

## ریشم کے پودون کے خورش

مسٹر جے بی فلر نے لکھا ہے - کہ پودے کی پرورش اور درستی کا خیال کاشتکار کو

ضرور رکھنا چاہیے - بیج کو اچھی اور عمدہ کھات والی زمین میں بونا پودے کی پرورش میں داخل ہے - اور کھیت کی جتائی اور نلائی پودے کی درستی سمجھنا چاہیے :: پودے مثل جانوروں کی پرورش پاتے ہیں - مگر اتنا فرق ہے - کہ جانور بالکل منجمد یا رقیق چیزوں پر بسر کرتے ہیں جنکو وے منھہ سے کھاتے ہیں اور پودے زیادہ تر اُس خورش پر بسر کرتے ہیں - جو وے بذریعہ اپنے پتّوں کے ہوا سے بشکل بھاپ حاصل کرتے ہیں اگرچہ وے ایک حصہ اپنی خورش کا زمین سے بھی بذریعہ اپنی جڑوں کے حاصل کرتے ہیں - اسیلئے اگر کسی جانور کو خورش اور پانی نہ ملے تو وہ فوراً مر جاتا ہے - مگر پودے کو جب اسکی جڑ کے ذریعہ سے خورش حاصل نہ ہوسکے - تو وہ تھوڑے عرصہ تک ہوا سے خورش حاصل کرکے سرسبز رہ سکتا ہے - مثلاً اگر ایک بیج کو صاف بالو میں بوئیں - جسمین کسی طرح کی خورش موجود نہ ہو اور خالص پانی سے سیچا جائے جسمین کوئی چیز پودے کی خورش کی گھلی ہوئی نہ ہو - تو پودا کچھہ عرصہ تک اُس بھاپ کے سہارے سے بڑھتا رہیگا - جو ہوا میں اُس کے پتّوں کے گرد موجود ہے - لیکن یہ خوراک اُسکے لئے کافی نہ ہوگی - اور پودا پختگی پر پہونچنے سے پہلے مرجھا جائیگا - لیکن اگر ایک شیشہ کا ڈھکنا پودے کے اوپر رکھدیا جائے - اور اُس ڈھکنے کے اندر کی ہوا سے وہ چیزیں جنسے پودے کو تازگی پہونچتی ہے نکال لیجائیں تو پودھا وزن میں بالکل نہ بڑھے گا - اور فوراً سوکھہ جائیگا ؛ اِس امر کے سمجھنے میں کہ پودھے کس طرح کی غذا درکار ہے بہت آسانی ہوگی - اگر ہم پہلے اُن چیزوں کی خلقت وخاصیت کا مختصر بیان کریں - جنسے زمین اور ہوا مرکب ہیں - یہ بات ظاہر ہے کہ اِس دنیا میں اکثر چیزیں بہت سے متفرق چیزوں سے مرکب ہیں - جیسے کچوری آٹا - دال - نمک - مرچ - واجوائن - اور گھی - سے بنتی ہے - سو جس طرح کے

کوئی نہین جانتا تھا کہ زمین - پانی - اور ہوا - کن کن چیزون سے مرکب ہین
کیونکہ وے آپس مین ایسے ملے ہوئے ہین - کہ انکا جدا کرنا بہت ہی مشکل ہے
اگلے زمانہ کے حکما مختلف قیاس کیا کرتے تھے - بعض پانی اور بعض آگ کو
اس دنیا کی اصل تصور کرتے تھے - لیکن اب یہ خوب تحقیق ہوا ہے - کہ یہ قیاس
بالکل غلط ہے - اور دراصل یہ دنیا ساٹھ ستّر مختلف چیزون یا اجزا سے
جنکو عناصر کہتے ہین بہت سی چیزین جنھین ہم روزمرہ دیکھتے ہین - جیسے لکڑی
پتھر - اور پانی - انھین عناصر مین سے دو یا زیادہ سے مرکب ہین - لیکن یہ
عناصر - خود مفرد ہین - یعنی دو یا زیادہ مختلف چیزون کے ملنے سے نہین
بنے ہین - ایک کھریا کا ٹکڑا مختلف طریقون سے تین مختلف چیزون مین جدا
ہوسکتا ہے - ایک انمین سے سفید دھات ہے - دوسری ایک چیز ہے
جو کسیقدر کوئلہ کے مانند ہوتی ہے - اور تیسری ایک قسم کی بھاپ ہے
یہ تینون چیز عناصر ہین - اور اُس کے اجزا نہین ہوسکتے - یہ امر عجیب معلوم
ہوتا ہوگا - کہ ایک بھاپ جسکو کوئی نہین دیکھہ سکتا - دو منجمد چیزون سے ملکر
کھریا کو بناتی ہے - اسلیئے ذیل کی مثال دیجاتی ہے - جسمین کہ اسی طور پر ملاؤ ہوتا ہے
اور جسکو ہر ایک شخص بذات خود دیکھہ سکتا ہے - نیل کی پتیون سے رنگ
نکالنے کے لیئے پتیون کو ایک حوض مین ڈالتے ہین اور پانی سے بھرکر چھوڑ
دیتے ہین - تاکہ پتیان پانی سوکھین - اور اُس کے ذریعہ سے رنگ کے
ریزے پتیون سے پانی مین نکل آئے - لیکن یہ ریزے ٹھیک نیلے رنگ کے
نہین ہوتے - جب تک پانی اچھی طرح نہ ہلایا جائے ریزون مین ایک بھاپ کے
ملنے سے جو ہوا مین موجود رہتی ہے - نیلا رنگ پیدا ہوتا ہے - حوض مین پانی
اسی لیئے ہلاتے ہین - کہ یہ بھاپ رنگ کے ریزون کے قریب پہونچ جائے

بہت سے عناصر مثل لوہے - سونے - چاندی - وغیرہ کے دھات ہین عناصر مین سے صرف دھات ہی کسیقدر خالص پائی جاتی ہین - اور دوسرے عناصر بہت کم خالص پائے جاتے ہین - ہمیشہ کسی نہ کسی چیز کے ساتھہ ملے ہوئے رہتے ہین جنسے وے علیحدہ کیے جاتے ہین - ڈال مین جسکی کچوری بنتی ہے کم سے کم چھہ عناصر آپس مین ملے ہوئے موجود ہین ٭ دو بہت عجیب باتین ان عناصر مین پائی جاتی ہین - ایک یہ کہ جب دو یا زیادہ عناصر آپسمین ایک انداز سے ملائے جاتے ہین - تو وہ چیز جو اُنسے بنتی ہے - وہ اُن عناصر سے بالکل مختلف ہوتی ہے مثلاً پانی دو بھاپ سے بنا ہے - جو علیحدگی کی حالت مین آنکھہ سے نظر نہین آتین دوسرا امر یہ ہے - کہ ہر عنصر کی تین صورتین ہوسکتی ہین - منجمد - رقیق - بھاپ گو کہ عموماً وے ان مین سے صرف ایک ہی صورت مین پائے جاتے ہین - اسکی ایک مثال گندھک ہے - جو ایک عنصر ہے - جو اپنی معمولی حالت مین منجمد ہوتی ہے - اگر گرم کیجائے - تو گھلکر رقیق ہوجاتی ہے - اور اگر زیادہ گرم کیجائے تو وہ زرد بھاپ کی شکل ہوجاتی ہے - اِس طور پر لوہے کو گرم کرکے رقیق کرسکتے ہین - لیکن ہمکو ابھی اسقدر تیز گرم کرنے کا طریقہ معلوم نہین ہوا ہے - جس سے کہ ہم اُسے بشکل بھاپ کردین - گو کہ اِس مین کچھہ شک نہین ہے - کہ کبھی نہ کبھی اسکو بھاپ کی شکل مین تبدیل کرسکینگے ٭ اب عناصر کے اِس بیان کو پودے کی خورش کیطرف عاید کرو - ایک عام پودا اِن چیزون سے مرکب ہے - اول پانی جو اکثر اُس کے وزن کے دس حصون مین سے نو حصہ ہوتا ہے - دوسرے وہ عناصر جو بیشتر پودے مین جذب ہونے کے بعض منجمد اور بعض بھاپ ہوتے ہین اور جو پودے مین جذب ہونے کے بعد آپسمین ملکر رقیق یا منجمد ہوجاتے ہین پانی کو پودے کی جڑین زمین سے جذب کرلیتی ہین - اور دوسرے منجمد

اور بھاپ کی قسم کے عنصرون مین سے بعض ہوا سے حاصل ہوتے ہین - اور بعض
کو پودھے کی جڑین زمین سے پانی کے ساتھ جذب کر لیتے ہین - جبہین وے گھلے
رہتے ہین - وے عناصر جو پودھے ہوا سے حاصل کرتے ہین - ہمیشہ ہوا مین
پائے جاتے ہین - اور کوئی کسان کسی طور پر گھٹا بڑھا نہین سکتا - کسان صرف پانی
اور اُن اشیاء کی نسبت کر سکتا ہے - جنکو پودھے زمین سے حاصل کرتے ہین -
پانی دو سبب سے درکار ہے - اول اس سبب سے کہ پودھے کے وزن
کا ایک بڑا جز پانی ہے - دوسرے اُن چیزون کو پہونچانے کے لئے جنکا پانی مین
گھلنا ضرور ہے - پیشتر اس کے کہ جڑین اُنھین جذب کرین - اگر ایک اسفنج خشک
نمک کی ڈھیر پر رکھا جائے - تو وہ اُسکا کوئی حصہ جذب نہ کریگا - لیکن اگر نمک
پانی مین گھول دین تو وہ اُسے جذب کریگا - لیکن پانی منجمد چیزون کو جڑون مین
نہین پہونچا سکتا - جب تک کہ اُن کے بہت چھوٹے چھوٹے ریزے نہون
تاکہ وے اس پوست کے چھوٹے سوراخون سے گذر سکین - جس سے چھوٹی
چھوٹی جڑین ڈھکی ہوئی ہین ٭ پس پودھون کی غذا کے باب مین کسان کو تین باتون
پر دھیان دینا چاہیے ٭ اول اُسکو دیکھنا چاہیے - کہ کل عناصر جنکو پودھا زمین سے
حاصل کرتا ہے - زمین مین موجود ہین - دوسرے یہ کہ ان عناصر کے ایسے چھوٹے
چھوٹے ٹکڑے ہین - کہ وے پانی مین کھل سکتے ہین - تیسرے یہ کہ پانی استعداد رکھے
کہ پودھے اُسے جذب کرکے پھیل سکتے ہین - اور منجمد عناصر اُسمین گھلکر اُس کے
وسیلہ سے جڑون مین جا سکتے ہین -

# اصل اصولات علم کیمیا متعلق کشتکاری

مسٹر جیمسن - ایف - ڈبلیو جونسٹن صاحب ایم اے ایف آر ایس ایس ای کی تصنیف اور ترجمہ شدہ مسمی بہ اگریکلچرل کیمسٹری وجیالوجی کا ترجمہ کرکے ہم اپنے ناظرین کو اسکی نسبت بعض امور سے آگاہ کرنا چاہتے ہیں -

## باب اول

مشتاق اور تجربہ کار کسان کا ہمیشہ یہ مقصد رہتا ہے کہ ایک نہایت قیمتی پیداوار کی مقدار جتنی زیادہ ممکن ہو زمین سے کم لاگت اور تھوڑے عرصہ مین پیدا کر لے اور زمین کو بھی کسی قسم کا ضرر نہ پہونچے - اِس اصل غرض کے حاصل کرنے کے لئے ہر ہر قدم پر جو کسان رکھتا ہے - علم کیمیا اور علم طبقات ارض اور علم ترکیب اجسام نباتات متعلق کیمیا اسکی رہنمائی کرتے ہین - لیکنے نئی نئی ضروری امورات سے آگاہ کرتے ہین ؛ اول علم کیمیا و علم طبقات ارض و علم ترکیب اجسام نباتات فن زراعت کو ترقی دینے مین کہانتک مدد پہونچا سکتے ہین - چند معینہ مقاصد ہین - جو زراعتی ترقی کو پورا کر سکتے ہین - لہذا اول ہر ایک علم کا علیحدہ علیحدہ بیان کیئے بغیر ہم اُن سب امورات کی تفصیل درج کرتے ہین - جن کے ذریعہ سے انجام پانیکی توقع ہو سکتی ہے (١) کاشتکار کے روزمرہ کی کارروائی کی اصل حقیقت کی تنقیح واجتماع اور اُن کے رازکا اظہار - اُنکا جاننا اوائل مین سخت دشوار اور پُر مشقت ہے - بہت سی باتین جو زراعت مین اصل حقیقت خیال کیگئی تھین - وے چھان بین کرنے اور تجربہ آزمانے جانے پر غلط ثابت ہوئی ہین - اکثر آزمودہ کام جو تعلیم یافتہ لوگون کی سمجھ مین نہین آسکتے بلکہ اصل کے خلاف معلوم ہوتے ہین مگر سمجھے ہوئے اصول کی رو سے بالکل درست ثابت ہین (٢) غور و تجربہ سے جو کھیت یا کارخانہ مین کیئے گئے ہون ایسے اصول قائم کرنا جو کم و بیش سب حالتون مین لگائے جاسکین - ایسے اصول سے بہت سے مفید کامون کی ماہیت کا اظہار ہو جائیگا

اور انکی معقولیت کی تصدیق ہو جائیگی۔ ویسے برعکس نتائج کے اسباب کو بیان کرینگے اور تشریح کرینگے۔ کہ فلان فلان کارروائی فلان موقع یا حالت مین نہایت فائدہ مند اور بکفایت ہو سکتی ہے۔ ان اصول سے آگاہ ہو کر تعلیم یافتہ کسان اپنے کھیت مین اس طور پر جائیگا۔ جیسے ایک حاذق طبیب اپنے مریض کے بستر کے پاس جاتا ہے یعنے شکل وصورت اور قیافہ سے حقیقت حال دریافت کرلے اور حسب حال وضرورت کام کرنے کے لئے۔ ہر قسم کے علم مین اکثر حقیقت حال دریافت کرنے پر صحیح اصول قائم کرنا اور واجب نتیجہ نکالنا مشکل ہوا کرتا ہے۔ کاشتکاری مین فی الحال یہ کام معمول سے زیادہ دشوار نظر آتا ہے اسکا سبب یہ ہے۔ کہ ابھی تک کھیتون مین تجربے اور غور اسقدر زیادہ ہوشیاری سے نہیں کئے گئے۔ اور نہ اسقدر درستی اور صحت کے ساتھہ لکھے گئے۔ کہ کوئی ذی علم ملاحظہ کرکے ان پر مضبوط دلائل کی بنا قائم کر سکے۔ مگر شکر کا مقام ہے۔ کہ اب زیادہ ہوشیار غور کرنے والے اور صحیح و درست تجربہ کرنے والے لوگ پیدا ہوتے جاتے ہین۔ ان بزرگون کی سعی وکوشش کی امداد سے علم زراعت کو خاطر خواہ ترقی حاصل ہونے کی کامل امید ہے۔ (۳) زمین کو زرخیز کرنے کے لئے نئی اور ایسی تدابیر وتراکیب نکالنا جنکا اول خیال بھی نہ گذرا ہو۔ پس اصل حقیقت ونتائج یا مفید امورات کی ٹھیک تشریح ہونے پر اور ایسے ہی کام آمد کام دریافت ہو سکتے ہین۔ جیسے قدیم غلط کاریون کے افشاے راز ہونے سے نہ صرف کسان دیگر غلطیون مین پڑجانے سے محفوظ رہے گا۔ بلکہ نئی ترقیان کریگا۔ جنکا اسکو اوائل مین خیال بھی نہ گذرا ہو۔ اس طرح مفید کام کی حقیقت ظاہر ہو جانے پر اور نئے نئے کام نکالے جاینگے۔ جو بہت کچھہ فائدہ کے ساتھہ عمل مین لائے جاوینگے (۴) مٹی اور کھادات اور نباتی اشیاء کا تجربہ کرنا۔ یہ نہایت

اہم امر ہے جو ہم امید کرتے ہین کہ علم کیمیا زراعت کے لئے کریگا۔ اول مٹی۔ ہر قسم کی
مٹی کے اجزا جانچنے کے فوائد روز بروز زیادہ نظر آتے جاتے ہین ہم ایک قسم کی تجربہ
کے نتیجہ کی مطابق ہر حالت مین ایک ہی قسم کے مٹی کی کھیت مین ایک ہی ترکیب سے
زمین کو زرخیز نبا سکتے۔ اکثر حالتون مین آزمانے سے ایک قسم کی مٹی کی کمی دریافت ہو
جاتی ہے۔ تو دوسری صورتون مین طریقہ کاشت مین ترقی کرنے کا خیال پیدا ہو جاتا ہے
جسکے ذریعہ سے زمین کا زرخیز ہونا ممکن ہو جاتا ہے۔ اس طرح پر جب ہماری
واقفیت زیادہ ہو جاتی ہے۔ تو ہم بہر صورت زراعت مین ترقی کرنیوالی مفید
اور کارآمد کاروائیان کرنے کی امید کر سکتے ہین۔ دوم کھات۔ کھات کی نسبت
(جو ہم کام مین لاتے ہین) زیادہ تر دریافت نہین ہو سکتا جب کھات کی فوائد اور ان کے
حالات سے کسانون کو واقفیت حاصل ہو جائیگی۔ تو ہر ایک ہوشیار کسان اُن طبعی
کھاتون کو ضائع ہونے سے محفوظ رکھہ سکیگا۔ جو اس کے ہان پیدا ہوتے ہین۔
اس صورت مین باہر سے کھات لانیکی زیادہ حاجت نہ رہیگی۔ اور اسکو کھات
نبانیوالون کی چالاکیون سے بھی نقصان نہ ملیگا۔ عقلا نے جو کھات سے منافع
اور فوائد نکالے ہین افسوس ہے کہ اس کے نبانے والے لوگ لالچ اور دکانداری کے
باعث وے فوائد کھو دیتے ہین۔ اگر وے اپنی چالاکیون سے باز نہ آوین
اور کھات مین مضر اور غیر ضروری اشیاء ملانے سے پرہیز نہ کرینگے۔ تو علم کیمیا انکی
جعلسازی اور فریب کو ظاہر کیے بغیر نہ رہے گا۔ سوم نباتاتی پیداوار۔ زمین کی پیداوار
مین بہت کم اشیاء کی اتنی ضرورت ہے۔ جتنی اسکی اجزا کی ٹھیک ٹھیک جانچ پڑتال
کی ہے۔ جب ہمکو یہ معلوم ہو جائیگا۔ کہ ایک درخت کے جسم مین کن کن چیزون کے
کتنے کتنے اجزا ہین۔ تو ہم یہ بھی سمجھہ جائینگے۔ کہ وہ درخت زمین سے کن کن اجزا کو
کھینچکر اپنی خوراک حاصل کرتا ہے۔ یعنی اس درخت کو خاطر خواہ درستی کے ساتھہ

اگانے کے لیے زمین میں کن کن اشیاء کے اجزا کا ہونا ضرور ہے - اس طرح یہ معلوم کر سکینگے کہ فلان قسم کی زمین میں فلان فلان قسم کی فصل پیدا کرانے کے لیئے کس قسم کا کھات زیادہ تر مفید اور کارآمد ہوگا - دوسری صورت میں نباتی اشیائ کو مویشی کی خورش میں استعمال کرنے کے واسطے یہ جاننا نہایت پر ضرور ہے کہ ان مین کن کن اشیاء کے اجزا موجود ہین - تاکہ اس قسم کا چارہ ان کے لئے منتخب کرلیا جاوے جو زیادہ مقوی اور صحت آور ثابت ہو (۵) - اسکی تشریح کرنا کہ کس طور پر پود سے اُگتے اور پرورش پاتے ہین - اور کیونکر مویشی پرورش پاتے اور کم خرچ مین خوراک کھلائے جاتے ہین - درختونکو کس قسم کی خوراک کی حاجت رہتی ہے - اور کہان سے اوسکو حاصل کرتے ہین - اور کیون کر اوسکو کہاتے اور کس کیمیائی طریقہ سے اوسکو ہضم کرتے ہین - اور یہ کہ کس قسم کی کسقدر مقدار خوراک جانورونکو درکار ہوتی ہے - اور کیا اغراض جانور کے جسم مین مختلف اقسام کی خوراک پوری کرتے ہین - اور کیون کر ایک ایک معین مقدار خوراک کی زیادہ مفید اور کارآمد بنائی جاسکتی ہے - ان امورات سے واقف ہونا ہوشیار تجربہ کار کاشتکار کے لئے نہایت ضرور ہے - علاوہ برین مٹی مین چند مادے اور کیمیائی خاصیتین ہوتی ہین - جو ہماری نہایت قیمتی فصلون کی پیداوار کو ترقی دینے مین از حد کارآمد ہوتی ہین جو تنے بونے اور کھات ڈالنے کے چند طریقے اور چند اقسام کے کھات ہین - جو علیحدہ علیحدہ اقسام کی زمینون کے واسطے سودمند ہین - اور آب و ہوا کے فرق کے مطابق جُدا جُدا ہوا کرتے ہین - اس صورت مین کیمیائی ترکیب اجسام کے دریافت ہونے سے فصل کی پیداوار مین بہت کچھ فائدہ ہو سکتا ہے - پس مختلف اقسام ونسل کے جانور مختلف اقسام کی اشیاء خورش کھاکر زندہ رہتے ہین یا ہر قسم کی مختلف مقدار کی خواہش ہوتی ہے - یا یہ ضرورت ہوتی ہے کہ دوسرے مختلف

طور پہ طیار کیجائین یا مختلف اوقات پر کھلائی جائین - ایک قسم کے جانورون مین بھی
چند ،، کی قسم اور مقدار یا صورت تصفیہ - بچہ - جوان - اور فربہ و لاغر اور دودھ دینے
والا یا نہ دینے والے کے لحاظ سے کیا جاتا ہے - اس قسم کے سب تصفیے اور
تحقیقات علوم کیمیائی اور ترکیب اجسام کے ذریعہ سے درستی کے ساتھہ ہوسکتی ہے
(۶) - اصول دان اشخاص کی آرا کی آزمایش کرنا - غلط رایون کے باعث کام ہمین
غلطیان اور پیچیدگیان ہو جاتی ہین - ایسی غلط رایئن اکثر ذیعلم اصحاب سے ظاہر ہوجاتی
ہین - انکا دور کرنا اکثر نہایت دشوار و خطرناک ہوتا ہے ان غلط اصول کے اثر سے
کاشت کار کو اسی طور پر محفوظ رہنا چاہیے جس طرح پر کھاد بنانے والون کے فریب سے
صرف ایسے تجربون کی بنا پر جو نہایت احتیاط اور ہوشیاری سے کیے گئے ہون
صحیح اصول قائم ہوسکتے ہین - لہذا عملی زراعت مین اس قسم کے تجربات سے
ایسے فوائد حاصل ہوتے ہین - ایسے مقاصد خاص ہین - جو علم کیمیا علم طبقات
زمین اور علم ترکیب اجسام نباتات کی مدد سے پورے ہوسکتے ہین - کسی مقام پر
وہ فوائد حاصل نہین ہوسکتے - جو علم کیمیا کاشتکاری کو پہونچا سکتا ہے تاوقتیکہ
اسکی امداد نہایت جستجو کے ساتھہ تلاش نہ کیجاوے - اور اسکی استعداد کا صحیح اندازہ
نہ کیا جاوے اور اوس کی مداخلت نہایت سرگرمی کے ساتھہ چاہی جاوے -
اگر دوسرے الفاظ مین کہا جائے تو یہ مطلب ہے - کہ جو امورات ہم نے
جان لیئے ہین - اور جنکو ہم روز بروز دریافت کرتے جاتے ہین - ان سب کو
کاشتکارو نپر روشن کردینا چاہیے - اور ہر ضلع مین ایسی تدابیر نکالنی چاہین -
جن کے ذریعہ سے انکا عام لوگون پر اظہار ہو - علم کیمیا اور دیگر علوم کوئی نئے دریافت
یا تجویز نہین کرسکتے - تاوقتیکہ ان کی دریافتون اور تجویزون سے ایسے لوگ
آگاہ نہ کردے جائین - جن کے فائدے کو ترقی دینے کے لیئے وے ہوئے ہین

# الائچی کی کاشت

واضح ہو کہ ہمارے پیارے ناظرین جانتے ہوں گے کہ اس الائچی کے نام جیسے [illegible]
لکھے جاتے ہیں قدیم سے قاقلہ صغار - [illegible] - شوشمیر - خیربوا - ہیل بوا - [illegible]
اور ہیل - اتنی ہیں - اور انگریزی زبان میں اسکو کارڈمم اور اردو میں الائچی کہتے ہیں
فارسی میں اسکا نام الائچی خورد ہے - مگر اب ہمکو یہ ظاہر کرنا چاہئے - کہ حکما نے جو
ادویات میں اشیاء کے نام رکھے تھے - ابتک بھی بدستور چلے آتے ہیں - ان میں
کسی نے تغیر و تبدل نہ کیا جسکے باعث نئی روشنی والے ہنستے ہیں - یعنی ایک
شخص سفید موٹے دانہ کی الائچی لینا چاہتا ہے - تو اوسکو دکاندار سے کہنا پڑیگا
کہ الائچی خورد لاؤ یا یوں کہیگا - کہ چھوٹی الائچی دکھاؤ - جس سے مفہوم ہوسکتا ہے کہ
چھوٹے دانہ کی الائچی کا خریدار ہے - حالانکہ وہ اعلیٰ درجہ کی الائچی کا خریدار ہے - ایسے ہی
اگر وہ خریدار کہے - کہ بڑی الائچی لاؤ - تو مفہوم ہوسکتا ہے - کہ قاقلہ کبار (جو سیاہ رنگ
کی نیپال میں بھی ہوتی ہے) طلب کرتا ہے اگرچہ اکثر روزمرہ کے محاورہ اور برتاؤ
سے کوئی ہرج واقعہ نہیں ہوتا لیکن تاہم ہمارے کم ہمتی اور عدم توجہی کا پورا ثبوت
ملتا ہے کچھ ایک الائچی پر ہی منحصر نہیں بلکہ اور سیکڑوں ایسی چیزیں ہیں جن کے
بیدھڑک قدیمی نام بدستور چلے آتے ہیں - یا انگریزی چیزوں کے نام تک بھی مناسب
طور پر نہیں بدلے جا سکتے - پس ہم مناسب سمجھتے ہیں - کہ جس الائچی کو اہل فارس
الائچی خورد کہتے ہیں اور اس کے دو درجے اعلیٰ اور ادنیٰ ہوتے ہیں اس سے
پہلے درجہ اعلیٰ کو الائچی گجارا جائے اور درجہ ادنیٰ کو بحرف ہنر یعنی الائچی کہا جائے
اس ترکیب سے آئندہ معاملات میں سہولت ہو جائیگی - اور نام سے قسم کی تمیز

باآسانی ہوسکیگی - الائچی کی جملہ اقسام مین سے اعلی اور افضل ترقسم چوگھٹرا خیال کیجاتی ہے - یہ الائچی اکثر موٹی اور گول ہوتی ہے - اسکی پوست کا بالائی حصہ چکنا اور صاف ہوتا ہے بعض دانہ کسیقدر لمبا اور بیضاوی شکل کا ہوتا ہے - جو نہایت خوشنما اور پیارا دکھائی دیتا ہے (اسکی وضع یا تراش یا ڈھلا اور صفائی کو دیکھہ دیکھہ کر بڑے دلونکو تو ضرور کسیکی ساق سیمین کا تصور آجاتا ہوگا) اسکی ادنی قسم غیر ممالک مین گجراتی الائچی کے نام سے مشہور ہے - یہی چوگھٹرا الائچی ہرجگہہ کے بازار مین دوسری اقسام سے ڈیوڑہے قیمت پر فروخت ہوتی ہے - اور بڑی تکلف امراء اسکو بطیب خاطر اپنے صرف مین لاتے ہین - غور اور تجربہ کرنے سے یہ الائچی جیسکہ بظاہر ہے ویسے ثابت نہین ہوتی - بلکہ اسکا پوست پھولا ہوا رہتا ہے اور اندر دانے بہت کم - یعنے اسکا خول دانون سے پُر نہین ہوتا - اور بمقابلہ دوسرے اقسام کے اسکا پوست بھی موٹا رہتا ہے - ذائقہ مین بھی چندان لذیذ اور خوشبودار اپنی شان یا حیثیت کی موافق نہین - لیکن اسکی ظاہری خوبصورتی دلمین ایسی کھپ جاتی ہے کہ ایکبار اسکو دیکھکر پھر دوسرے قسم کی الائچی بہت کم نظرمین جچ سکتی ہے -

رکیٹا - الائچی ہمارے نزدیک باورچیخانون کے لائق ہے - اِس کے دانونکا مزا (جو پختگی کے قریب پہونچا ہو) البتہ عمدہ ہوتا ہے - اور خوشبو بھی تیز - مگر ایسے دانے بہت کم ہوتے ہین - کیونکہ کاشتکار ڈم بلنٹر دانے کھلجانے کے اندیشہ کے باعث اکثر کچے خوشون مین سے بڑے بڑے دانے چنکر فراہم کر لیتے مین - اور بہت کم کوئی دانہ پختگی کے قریب پہونچنے دیتے ہین -

کچی سبز الائچی نہایت خوشبودار ہوتی ہے - مگر خشک ہوکر وہ تیزی نہین رہتی - رنبٹالی الائچی نہایت بصورت ہوتی ہے - اور اسکا پوست چکنا اور صاف اور دانہ لمبا اور اوپر سے پتلا نیچے سے موٹا ہوتا ہے - بلکہ ایک طرف سے

نیم کی نبولی (یعنی تخم نیم) بتلایا - دکاندار اور خریدار اسکی صورت بڑے تعجب سے
دیکھتے ہین - بلکہ اس کی الائچی ہونے کا بھی یقین نہین کرتے لطف یہ کہ لندن کے
مارکیٹ مین دیگر اقسام سے اسکا نرخ فی پونڈ ایک روپیہ چڑھا رہتا ہے - مگر یہان کے
بازارون مین اسکی خریدنے پر بھی اندیشہ پایا جاتا ہے اعلی قیمت پر فروخت
ہونا تو کجا - اسکا درخت ہوا کے جھونکون کو سنبھال سکتا ہے - اور اکثر اونچے ٹیلون
یا بلند مقامات پر اسکی کاشت ہوتی ہے - اور زمین پر پھیلنے کے عوض اس کی
شاخین سیدھی کھڑی رہتی ہین اور ایک خوشہ مین چھ سات الائچی لگتی ہین ؛
سیلون کا تخم - یہ الائچی لمبی ہوتی ہے - پوست غیر صاف اور کھردرا اور سخت ہوتا ہے
مزہ بھی کچھ برا نہین ہوتا - مگر تکلفات کے لئے یہ بھی بکار آمد نہین - ہان روح
کشید کرنے اور ادویات مین ڈالنے کے واسطے افضلتر ہے - اسکا نرخ تھیٹ
یادہ اور مین بھی گران رہتا ہے - بلکہ قریب قریب جو جھگڑا کے - سیلون کے
تاجر اس الائچی کے ہر ایک چٹھی مین مداح تھے - جب ہم نے انکی ترغیب سے
کسیقدر منگائی تو بڑے نخرے سے احسان جتلا کر بھیجی - مگر جسوقت ہمنے
یہان پہونچنے پر اُس کو دیکھا - تو پسند نہ آئی - بلکہ بمشکل یہان کے بازار مین
انتہا کی نکاسی لگ گئی - سیلون مین ملیباری الائچی جو کاشت ہوتی ہے
نہایت وہ عمدہ اور قابل تعریف ہے - اس کا پوست بھورا اور نازک
اندر کے دانے موٹے اور سڈول ہوتے ہین - بلکہ چھلکے کے
اوپر ابھرے ہوئے دانے معلوم ہوتے ہین - دبانے سے دانہ ٹھوس
پایا جاتا ہے - اس کا رنگ نہایت سفید کر لیا جاتا ہے - بلکہ پوست پر
کچھ چمک سی زیادہ سفیدی کے باعث نہایت بھلی معلوم ہوتی ہے -

مگر افسوس اس کے خوشے مین بڑی اور موٹی الائچی نہین لگتی جس کے باعث زیادہ
مشہور اور ہر دلعزیز نہین ہوسکی۔ ورنہ جیسا اسکا دانہ خوش ذائقہ اور تیز ہے
اگر ایسا ہی دانہ موٹا ہوتا۔ تو بلا مبالغہ یہ کہنے کی جرأت پائی جاتی ہے۔ کہ جملہ
اقسام الائچی مین یہی اعلیٰ درجہ کی سمجھی جاتی۔ ملیبار کارڈمم۔ یہ بھی موٹی اور
بافراط ہوتی ہے۔ مگر بیوپاری لوگ جب تک اُس کی درستی مین مصروف
نہین ہوتے۔ اُسوقت تک اسکا نرخ نہین بڑھتا۔ یہان کے الائچی
چُننے اور فراہم کرنیوالے زیادہ تر ویسے لوگ ہین۔ جو اُسکو تمیز کے ساتھ
جمع نہین کرتے۔ اور نہ احتیاط کرتے ہین۔ اس کا ذائقہ بھی کچھہ بُرا نہین
ہوتا۔ اگر الائچی کے پیدا کرنے والے لوگ خام اور رسیدہ کی نسبت
پورا پورا کوئی قاعدہ نکالدین۔ تو بہتر ہے۔ ورنہ ان کی الائچی کی نسبت
بڑھنا معلوم۔ اب رہی ملبورن کارڈمم۔ بیشک یوروپین پلانٹرون کے
زیر اہتمام جسقدر اُترتی ہے۔ عمدہ اور خوش ذائقہ اور موٹی ہوتی ہے
چھلکا نہ زیادہ باریک ورنہ بہت موٹا۔ نہ کھردرا نہ چکنا۔ غرضکہ متوسط
درجہ کا ہوتا ہے۔ صاف کرنے سے رنگ بھی کھلتا ہے اور نرخ بھی
ارزان۔ اور جسقدر مطلوب ہو دستیاب ہوسکتی ہے۔ اس کی کاشت
کا طریقہ بخوبی معلوم ہوگیا ہوگا۔ الائچی کی کاشت کا قاعدہ مختصر درج کرکے
اپنے شوقین ناظرین کو اس کے تجربات کیطرف مائل کرنا چاہتے ہین۔
اگر کوئی صاحب کوہ ہمالیہ یا اور کسی سرد و تر پہاڑ پر امتحان کرنیکو
مستعد ہون۔ تو ہم بخوشی الائچی کے تخم مفت دیسکتے ہین یا سنگھل
ہر دوار۔ دہرہ دون۔ کسولی۔ وغیرہ مقامات بھی تجربہ گاہ بنانے

سے کرتے ہیں۔ پہلا یہ ہے کہ لوگ نومبر دسمبر مہینوں میں دو فٹ ڈھال
اور ایک ثلث اصلی طلا کر ایک کیاری سی بنا کر تیار کر لیتے ہیں۔ اور پھر اس پر دو دو
انچ کے فاصلہ سے تخم کے دانے ڈال دیتے ہیں۔ اس کے اوپر نصف انچ سے
زیادہ ویسی ہی تیار شدہ مٹی برابر پھیلا دیتے ہیں۔ اور دو وقتہ پانی سے
نگران رہتے ہیں۔ جب درخت جم آتے ہیں۔ تو سایہ کا ڈھانکا کر دیتے ہیں۔
اسی طرح حفاظت پرورش کر کے موسم برسات جولائی۔ اگست میں
سرد اور تر جگہ تلاش کر کے وہ پودے دو دو گز کے فاصلہ نصب
کرتے ہیں۔ کھیت میں کیوڑہ کے درختوں کا سایہ یا کسی قسم کے
پھیلاؤ والے جھاڑوں کا رکھتے ہیں۔ اسی طرح تیسرے سال الائچی کا درخت
پھلنے لگتا ہے۔ اور نو دس سال تک رہتا ہے۔
الائچی کی پیداوار کے موسم میں اکثر اختلاف پایا گیا ہے۔ یعنی کسی
مقام پر کسی مہینے سے فصل شروع ہو جاتی ہے۔ اور کہیں کسی اور مہینے سے
بعض مقامات پر تو یہ روایت پایا گیا کہ ایک تخم سے سال بھر میں تین دفعہ فصلیں
حاصل ہوتے ہیں۔

# ضمیمہ

# زراعت آصفیہ

## طریقہ تصفیہ محصول میوہ جات برآنبہ وغیرہ وغیرہ ملک سرکار عالی

وآمد ملک قیصریہ بروی گشتی نشان ۳۲ مورخہ ۱۷ اردی بہشت ۱۳۱۶ ف وگشتی نشان ۴۷
مورخہ ۱۲ اردی بہشت ۱۳۱۷ ف جریدہ مطبوعہ ۱۹ اردی بہشت ۱۳۱۷ ف جلد ۳۶
نمبر (۳۸) صفحہ ۳۷۷ حکم نشان ۹۶ مورخہ ۳ اردی بہشت ۱۳۱۷ ف
ومراسلہ نشان ۲۴۶ مثنی مورخہ ۷ اسفندار ۱۳۱۹ ف موسومہ
مہتمم صاحب سکندرآباد سے ملاحظہ فرمالیں -

جسمیں

محصلات کرڑوگیری ازروی مکرر ادا کیا جانا تحت تشریح میوہ جات درخت
ہائی ہمہ قسم ونمبر مسوعتی برآمد کے تیاری کیا جانا وتحت کے اسلوب برآمدشی مکانات
ومعافی اجناس عہدہ داران وغیرہ وتفصیل اشیاء معافی محصول کرڑوگیری
ملاحظہ فرماوین شایقین کو واضح ہو کہ اس کتاب میں جو بہہ گشتی
وغیرہ بطور مختصر بتایا ہے ناظرین کو اسکا کرواگیا ہی ملاحظہ کتاب ضوابط
سررشتہ کرڑوگیری سرکار عالی

| | |
|---|---|
| گشتی نشان ۳۲ ۱۷ امرداد ۱۳۱۲ ف | **دفعہ ۱** طریقہ تصفیہ محصول میوہ جات برآبنہ علاقہ سرکار عالی |

جو میوہ ترمعہ آبنہ ملک سرکار عالی کا ہو اُس پر محصول فی ایک آٹھ آنہ وصول ہوا کرے اور جو میوہ ملک قیصریہ سے درآمد ہو وہ کسی قسم کا کیوں نہو بہ قیمت واجبی بحساب فیصدی پانچ روپیہ محصول لیا جاوے قیمت کی جانچ بدرستی لازم ہے۔

| | |
|---|---|
| گشتی نشان ۴۳ ۲۹ امرداد ۱۳۱۶ ف سلسلہ فائنانس نشان ۲۶۷ ۲۷ جون سنہ ۱۹۰۶ء | **دفعہ ۲** قرارداد محصول چاندی۔ گوٹھہ پر فیصدی پانچ روپیہ محصول لیا جاتا ہے گوٹھہ میں اشیاء ذیل داخل ہیں اشیاء مصالحہ |

پر فیصدی پانچ روپیہ محصول لیا جائے۔

نکھی۔ گوکھرو۔ کنگنی۔ سلمہ۔ پٹّہ۔ چکی۔ کلابتو۔ کٹوری۔ فیتہ۔ بادلہ۔ لیس ڈوری۔ کھچلیے

| | |
|---|---|
| گشتی نشان ۲۵ ۱۸ اسفندار ۱۳۱۳ ف حکم سرکار مینول نشان ۴۲ ۱۱ اسفندار ۱۳۱۳ ف | **دفعہ ۳** رائی گوند۔ اجوان۔ درآمد برآمد پر آور بار دانہ کہنہ درآمد پر فیصدی پانچ روپیہ محصول مقرر کیا گیا ہے آئندہ سے |

حسبہ محصول وصول ہوا کرے۔

| | |
|---|---|
| گشتی نشان ۴۷ ۱۲ امرداد ۱۳۱۵ ف فائنانس نشان ۲۱۹۷ ۱۰ امرداد ۱۳۱۵ ف | **دفعہ ۴** گوٹھہ کا محصول قیمت پر فیصدی پانچ روپیہ کے حساب سے وصول ہوا کرے۔ |
| گشتی نشان ۵۳ بابتہ ۱۳۱۶ ف | **دفعہ ۵** مہاونٹ سکڑی کا ناپ ہے برآمد چوبینہ کے وقت اُس کو ونٹ سمجھکر ونٹ کے بموجب اس کا محصول وصول |

ہوا کرے کیونکہ ملک سرکار عالی میں مہاونٹ پیدا نہیں ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| گشتی نشان ۵۶ ۱۰ بہمن ۱۳۱۶ ف الہیٰ ناظم پٹہ خانہ نشان ۸ ۲۵ فروردی ۱۳۱۵ ف | **دفعہ ۶** بہتلیات تقسیم شدہ اضلاع کے محصول کے تنخواہ عاملان پٹہ خانہ جات مہتممان محصول خانجات کی پاس است |

پہنچایا کرین گے مہتمان محصول نجات اُس کی تصدیق کرلین۔

گشتی نشان ۹ صفر ۱۲۹۴ھ

**دفعہ ۷** نمک جو چمڑے کو لگانے کیلئے آتا ہے اُسکی قیمت بھی بہت کم ہوتی ہے اِس لئے اسکا محصول فی راس ایک روپیہ کے حساب سے وصول ہوا کرے۔

گشتی نشان ۱۲۶ مورخہ ۲۲ شہریور ۱۳۰۵ف

**دفعہ ۸** جو چوبینہ سرکار قیصریہ کے علاقہ سے درآمد ہو اُس کا محصول قیمت پر فیصدی پانچ روپیہ کے حساب سے لیا جاوے۔

گشتی نشان ۱۲۱ مورخہ ۱۹ شہریور ۱۳۰۵ف

**دفعہ ۹** معدنی کوئلہ کا محصول قیمت پر فیصدی پانچ روپیہ لیا جاوے۔

گشتی نشان ۱۰۶ مورخہ ۲۶ اردی بہشت ۱۳۰۶ف
مراسلہ مال نشان ۵۵۲ واقع ۱۲ اردی بہشت ۱۳۰۶ف
رزولیوشن نمبر ۸ واقع ۱۲ فروردی ۱۳۰۶ف

**دفعہ ۱۰** اخذ محصول معدنی کوئلہ کی راکھہ کا جو غیر ملک سے آوے۔ معدنی کوئلہ علاقہ سرکار عالی کی راکھہ کا محصول نہ لیا جاوے اور غیر ملک کی معدنی کوئلہ کی راکھہ کا محصول حسب ضابطہ وصول کیا جاوے۔

نشان ۲۸ مورخہ ۳۰ فروردی ۱۳۱۲ف
مراسلہ صدر محاسبی نشان ۱۴۰۷ مورخہ ۲۱ فروردی ۱۳۱۲ف

**دفعہ ۱۱** محصول مرادی سکہ عالی بوجہ عدم میسری سکہ عالی سرحدی ناکجات پر سکہ کلدار کی مرادی کے وصول کا طریقہ وہان اگر مرادی سکہ عالی میسر نہو تو حسب نرخ بازار وصول کیجاوے اہالیان کروڑگیری کا فرض ہے کہ مرادی ایک روپیہ سے زاید سکہ مین نہ رکھین اگر مرادی خزانہ مین جمع ہے تو جس شخص سے محصول وصول کیا جاتا ہے اوس سے مرادی نہ لیکر روپیہ لین اور مرادی اُسکو واپس کرین ہر حالت مین مرادی ایک روپیہ سے

زائد مقدار کی خزانہ مین سکہ نہ رکھی جاوے اس سبب سے یہ بھی احتیاط رہے کہ بجز وقت مرادی سکہ عالی بلکہ مرادی کلدار نہ لیجاوے اگر خلاف اس کے عمل ہوگا تو وہ اسکا ذمہ دار سمجھا جاوے گا ۔

گشتی نشان ۱۲ [illegible] ۔ [illegible] نشان ۱۳۴۲ [illegible]

**دفعہ ۱۲** اگر کوئی شخص محصول مین بجائے مرادی کے سکہ نقرئی دوآنی چوآنی اٹھ آنی داخل کرین تو لیا جاوے اور ارسال مین بھیجا جاوے ۔

گشتی نشان ۴ [illegible] ۔ [illegible] نشان ۱۳۰ مورخہ ۳ آذر [illegible]

**دفعہ ۱۳** استعمال ابتدائی چٹھیات نشان ۳ و ۴ بابتہ فیصلہ اموال درآمد برآمد ۔ بذریعہ گشتی نشان [illegible] مورخہ ۱۸ آبان [illegible] ف حکم دیا گیا تھا کہ بعوض چٹھیات نشان ۳ و ۴ چک جاری کئے جاوین اور حسبہ عمل جاری ہے چونکہ چک بک مین مال کی تفصیل درج نہین ہو سکتی اور تنقیح کیلئے دشواری اور اطمینان نہین ہو سکتا ہے ۔ لہذا محصول خانجات سرحدی مین چک بک کا طریقہ موقوف اور نشان ۳ و ۴ عمل کیا جاوے اور بعوض چک بک نشان ۳ و ۴ چٹھیات مطبوعہ استعمال کئے جاوین ۔ محصول خانہ بلدہ و سکندرآباد مین بمعاوضہ سرخط بھی علی حالہ چک بک کا استعمال جاری رہے ۔

**دفعہ ۱۴** فہرست گرفتن محصول سایر بر اشیاء و اموال کہ از علاقہ جات سرکار عظمت مدار در علاقہ جات سرکار عالی و از علاقہ جات سرکار عالی بہ بلدہ حیدرآباد و چھاونیات سکندرآباد و الوال و بازارات چادر گھاٹ خواہد آمد و از علاقہ جات سرکار عالی بہ علاقہ جات سرکار عظمت مدار روانہ خواہد شد مقررہ سرکار عالی حسب تفصیل ذیل محصول خواہند گرفت

دفعہ ۱۵ اقرار داد نرخ قیمت سنگہاے سیلو شاہ آباد بموجب گشتی نشان ۵۸ مورخہ ۱۲ مہر ۱۳۱۱ف آئندہ سے حسب تفصیل ذیل قیمت قایم کرکے محصول وصول کیا جائے

نوٹ - اگر فیصلہ کنندہ کو یہہ نرخ جات فیصلہ پر ارزان معلوم ہو تو فوراً اسکی اطلاع کرے اور اقسام مندرجہ صدر کے سوای اگر کوئی دوسرے قسم کا پتھر ہو تو اس کا نرخ جانچ فی صد پانچ روپیہ کے حساب سے محصول لیا جائے -

دفعہ ۱۶ - چوبینہ رنگون کا درآمد ہو تو حسب تفصیل ذیل قیمت قرار دیکر فیصد پانچ روپیہ محصول وصول ہوا کرے بلدہ چھاونی جاوک نشان (۶) مورخہ ۱۱ آذر ۱۲۹۹ف

(۱) ناٹ بھینس درجہ اول کی قیمت فی فٹ ۳ تا ۴ روپیہ ہوتے ہین - لہذا ناٹ مذکور کی قیمت فی فٹ ۳ روپیہ قرار دیگئی ہے - بقرار داد اندرون قیمت ۳ روپیہ فیصلہ ہوا کرے -

(۲) ناٹ بھینس (درجہ دوم بالکل خراب زیادہ سوراخ دار ہوتے ہین بمعاینہ اصل بیجک خریدی قیمت پر فیصلہ کیا جائے ناٹ مذکور قیمت ۶۰ و ۵۰ روپیہ ٹن سے کم نہین ملتی - لہذا زیادہ سوراخ دار ہون تو قیمت ۶۰ روپیہ اگر کم سوراخ دار ہون تو ۵۰ روپیہ سے کم قیمت پر فیصلہ ہونا چاہئیے -

(۳) کیاٹی دہمہ قسم کی لکڑی تراشی ہوئی جسکی قیمت فی ٹن ۸۰ روپیہ سے (۱۰۰) روپیہ تک ہوتی ہے لہذا اوسط قیمت ۹۰ روپیہ قرار دیگئی ہے -

## اسمین درجہ دوم نہین رہتا

(۴) تختہ جلت تراشیدہ (فی ٹن ۱۰۰) روپیہ قیمت پر فیصلہ ہوا کرے -

کچھ زیادہ پیمائش ہو جائے تو درپٹ سمجھ کر داپٹ کا محصول لیا جائے۔

**خلاصہ (۲)** ساگوان کے علاوہ آبنوس – سیسم – پیپلے – نلاہی – سائین بیجا سر – اس قسم کا چوبینہ مدہرہ محصولخانہ سے برآمد ہوتا ہے یہ چوبینہ عمل میز تک نہیں ہے – لیکن اسکی قیمت ساگوان سے زیادہ ہے – لہذا بموجب چوبینہ برآمد مندرجہ تختہ بالائی عدد پر فیصلہ ہوا کرے –

**خلاصہ (۳)** بھنڈاری ایک قسم کی لکڑی محصولخانہ مدہرہ سے برآمد ہوتی ہے اُس کا اور دیگر محصول خانہ جات مندرجہ قسم بالا کے علاوہ جو غیری چوبینہ فیصلہ کے لیئے آوے تو اوسکا محصول فیصدی نسبت پر پانچ روپیہ وصول ہوا کرے۔

| | |
|---|---|
| گشتی نشان ۶ ۔ بہمن ۱۳۱۳ف مراسلہ ناظم صاحب جنگلات نشان ۲۸۴ ۱۲ بہمن ۱۳۱۳ف | **دفعہ ۱۸** – ضرورت معائنہ اجازت نامہ سررشتہ جنگلات برائے تصفیہ محصول کٹروڑگیری – اشیائے مندرجہ ذیل کے نسبت اجازت نامہ کی ضرورت ہے باقی اشیاء |

کے فیصلہ کیلئے اجازت نامہ سررشتہ جنگلات کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔

(۱) چوبینہ ہمہ قسم (۲) ہیمہ سوختنی (۳) کوئلہ (۴) برگ آبنوس و ساگوان (۵) گھانس (۶) بید (۷) پوست درختان ارسالی (۸) سنگ سیلو (۹) گیرو (۱۰) سنگ معدن –

| | |
|---|---|
| گشتی نشان ۱۰ ۔ ۹ اسفندار ۱۳۱۳ف | **دفعہ ۱۹** – اشیاء صدر نمبر ۸ و ۱۰ اسکے متعلق صراحت – |

کیجاتی ہے کہ سنگ سیلو سے مراد شاہ آبادی پتھر ہے جو فرش وغیرہ کے کام پر آتا ہے اور سنگ سیلو معدن سے مراد لوہے کا پتھر ہے جس سے لوہا نکالا جاتا ہے –

| | |
|---|---|
| گشتی نشان غرہ اسفندار ۱۳۱۳ف مراسلہ نشان ۴۲۹ ۲ بہمن ۱۳۱۳ف | **دفعہ ۲۰** – قرارداد محصول مویشی – طریقہ موجودہ جو قیمت |

فیصدی پانچ روپیہ کے حساب سے محصول لینے کا مدعی ہے وہ درست ہے پیمانہ قد و قامت پر محصول کا قرارداد قرین مصلحت نہو گا اس لئے کہ بہت سے چھوٹے بالو ایسے ہونگے جنکی قیمت بیشتر اوقات زائد رہتی ہے اور بڑے گھوڑون کی کم - اگر پیمانہ پر دارومدار رکھا جاوے تو سرکاری نقصان کا احتمال ہے -

گشتی نشان ۱۹ مورخہ ۳ بہمن ۱۳۰۶ف مرسلہ مال
نشان ۲۹۹ - ۲۲ مہر سنہ ۱۳۰۶ف
موسومہ صوبدار صاحب گلبرگہ -

دفعہ ۲۱ - اخذ محصول سنگ - چار سرحد بادگیر سے علاقہ داران جی - آئی - پی - ریلوے یادگیر و رائچور سے پلون کی تیاری کے لئے واگن کے واگن پتھرون کے بھر کر لیجاتے ہین لہذا جبر طرح سنگ سلو کا ہراج سررشتہ مال سے ہوا کرتا ہے اسی طرح اس قسم کے پتھر کا بھی ہراج سررشتہ مال سے ہوا کرے اور وہ برآمد ہو تو حسب قاعدہ محصول کروڑگیری قیمت پر بحساب فیصد پانچ روپیہ وصول ہوا کرے -

گشتی نشان ۳۶ مورخہ ۷ مہر ۱۳۰۶ف مرسلہ
مال نشان ۱۲۳ مورخہ ۲۲ دی ۱۳۰۶ف

دفعہ ۲۲ - محصول تیل رقیق - تیل ڈلہ اور ڈھیلے دو قسم کا ہوتا ہے جسکا محصول راسواری ہا ہین عہ اور ۱۰/عہ مقرر ہے وہ تو بدستور جاری رہے اور رقیق تیل کا محصول قیمت پر بحساب فیصد پانچ روپیہ لیا جاوے -

مرسلہ مال نشان ۱۲۳ - ۱۰ اسفندار ۱۳۱۹ف
موسومہ مہتمم صاحب سکندرآباد -

دفعہ ۲۳ - محصول شاخ و گھر گوسفندان - شاخ ہائے گاؤمیش نر گاوان کی قیمت فی بلہ عہ روپیہ قرار دیکر بحساب فیصد پانچ روپیہ محصول لیا جاتا ہے مگر گھر ہائے نر گاوان و شاخ و گھر گوسفندان کا محصول کیا حساب سے لیا جائے اسکی صراحت نہین چونکہ محصول لینجات سرحدی مین گاؤمیش و نر گاوان کے سنگ کی قیمت للعہ فی بلہ قرار دیکر فیصدی پانچ روپیہ

محصول لیا جاتا ہے اور کھر وغیرہ کی درآمد برآمد کمتر ہے فی الحال تصفیہ ضرور ہے کہ جملہ جانوروں کے کھر اور گوسفندوں کے سنگ کا محصول کس حساب سے لیا جاوے کہ سنگ ہائے گاؤمیش وبز گاوان کے کہر اور سنگ ہائے گوسفندان کی مناسب نہیں ہے اور یہہ ظاہر ہوتا ہے کہ یہہ کہر اور بکریوں کے سنگ ایرو کے کام مین لائے جاتے ہین لہذا فی الحال جو قیمت فروخت ہر ایک مقام کی فیصد قیمت پانچ روپیہ محصول لیا جانا محل ہے آیندہ اس کی تجارت عموماً زیادہ ہوجائے تو مثل سنگ ہائے گاؤمیش فی پلہ قیمت کا قرارداد ممکن ہے -

مراسلہ منشی نشان ۱۰۲۳ مورخہ ۱۶ فروردی ۱۳۱۸ف موسومہ مہتمم صاحب لنگسور

**دفعہ ۲۴** - دریافت طریقہ مقررہ وزن اشیاء جملہ محصول خانوں کے جوابات سے واضح ہوا کہ جو سالم واگن مال وزن برآمد ہوتا ہے اُس کا محصول وزن ریلوے کی مدنظر وصول کیا جاتا ہے سالم واگن مال نہ ہو تو حقیقی وزن مال کا محصول لیا جاتا ہے جو درست ہے لہذا اگر صراحت کیجاتی ہے کہ قبل ازین بذریعہ مراسلہ نشان ۸۰۰ مورخہ ۲ خورداد ۱۳۱۲ف جو حکم دیا گیا ہے وہ درست ہے یعنی جس قسم کے اموال کیلئے ریلوے ۔ ضابطہ کے موافق نصف یا ثلث یا کم و بیش وزن واگن کا چارج سالم واگن کا لیا جاتا ہے اوس مال کا محصول وزن ریلوے پر لیا جانا بیوپاریوں پر جبر کا موجب ہوگا لہذا ریلوے وزن کتنی ہی وزن حقیقی جسقدر ہو حسب ضابطہ اسی قدر محصول لیا جاوے کہ اوسمین نہ نقصان سرکار ہے اور نقصان بیوپاریان ۔ مگر یہ عمل بہت نازک کیفیت رکھتا ہے لہذا فیصلہ کنندہ کو نہایت احتیاط کے ساتھ عمل کرنا چاہیے اور بیجک مدخلہ مین پوری صراحت لکھی جانا ضرور ہے کہ وزن ریلوے اس قدر تھا معہ نمبر انوائس جو سالم واگن کا ہوتا ہے ۔ مگر سالم

واقف نہونے سے وزن کشتی مین اسقدر وزن ہوا جس کا محصول اس قدر نہ لیا گیا اس قسم کے عمل کے لئے حضوری عہدہ دار مقتدر کی شرط اس وجہہ سے ثابت ہرج ہوا ریان ہوگی کہ ہر ایک مال کے فیصلہ کے لئے عہدہ دار کی اطلاع اور اسکی حضوری مین تاخیر ہوتی ہے اور مال کی حفاظت مین دشواری لہذا ہر ایک فیصلہ کنندہ مجاز فیصلہ رہے۔ البتہ داروغہ یا امین ہنگام دورہ مقام فیصلہ پر حاضر رہین تو ان کے بالمشافہ فیصلہ ضرور ہے اور دورہ کنندہ عہدہ دار اپنے دورہ مین اس قسم کے فیصلہ جات کے نسبت حسب مناسب مقامی جانچ و دریافت کیا کرین اور حسبہ عمل ہو۔

گشتی نشان ۲۷ مورخہ ۱۲ اردی بہشت ۱۳۱۷ ف
جریدہ مطبوعہ ۱۹ اردی بہشت ۱۳۱۷ ف
جلد ۳۹ نمبر (۳۸) صفحہ ۳ حکم نشان ۲۰ مورخہ ۳ اردی بہشت ۱۳۱۷ ف

**دفعہ ۲۵** - اخذ محصول کٹرورگیری درآمد برآمد سن یا انباڑہ بحساب فیصدی پانچ روپیہ آئندہ سے سن اور انباڑہ کے درآمد برآمد پر فیصدی قیمت پر پانچ روپیہ محصول کٹرورگیری وصول کیا جاوے اور راہداری تختہ راسبندی مین بصراحت تعداد مال و مقدار محصول ہر محصولخانہ سے مثل دوسرے اشیاء کے عمل کیا جاوے۔

مراسلہ ڈپٹی کمشنری نشان ۹۶۲ مورخہ ۹ شہریور ۱۳۱۳ ف مراسلہ نشان ۱۹۲۸ مورخہ ۲۲ مہر ۱۳۱۳ ف گرداوری

**دفعہ ۲۶** - اسٹیشن ماسٹران ریلوے کو محصول کٹرورگیری کی معافی نہین ہے ان کے مال کا محصول وصول کیا جائے۔

گشتی نشان ۳۲ مورخہ ۱۹ مہر ۱۳۱۹ ف مراسلہ مال نشان ۲۲۸ مورخہ ۱۵ شہریور ۱۳۱۹ ف

**دفعہ ۲۷** - سکہ جات چلنی - گوپال پٹیہ - بنگلوری - گوبند بخش وغیرہ جو رائج الوقت نہین ہیں اگر بلدہ و سکندرآباد مین

درآمد ہون اُن کا محصول برابر وصول ہوا کرے اور یہہ عام قاعدہ نافذ ہے کہ جو چیز ناقابل اخذ محصول بلدہ مین آوے خواہ بیرون ملک سے ہو یا اندرون ملک محروسہ سرکار عالی سے محصول کٹروڑگیری وصول ہونا چاہیے اسی عام قاعدہ مین سکہ بھی داخل ہے ۔ بسلسلہ گشتی نشان ۱۰۳ مورخہ ۲۷ شہریور ۱۳۰۹ ف ۔

چاوک نشان ۱۷۱ ۳۰ مہر ۱۳۰۳ ف

حیدرآباد مال نشان ۶۴۲ مورخہ ۲۰ مہر ۱۳۰۴ ف

**دفعہ ۲۸** ۔ جو مال کلب خاص کلب کے استعمال کیلئے آوے جس کے محصول کٹروڑگیری معافی کا حکم ہوا ہے وہ چھوڑ دیا جاوے اور دوسرا مال جو کلب مین آکر ممبران کلب کے ہاتھہ فروخت ہوتا ہے اُس کا محصول حسب ضابطہ وصول کیا جاوے ۔

گشتی نشان ۳۲ مورخہ ۷ بہمن ۱۳۰۵ ف

مراسلہ فنانس نشان ۱۱۲۹۶ ۱۱ دی ۱۳۰۵ ف

مراسلہ مال نشان ۱۰۴ مورخہ ۲۳ دی ۱۳۰۵ ف

**دفعہ ۲۹** ۔ محصول صابون ولایتی ۔ فہرست اشیاء محصولی مین جو صابون شریک ہے وہ ملک سرکار عالی کا ساختہ ہے اُس کا محصول حسب سابق بحساب فی راس (۸ر) لیا کرنا مگر ولایتی صابون کا محصول فیصدی قیمت سے پانچ روپیہ لیا جاوے ۔

گشتی نشان ۱۱۶ مورخہ ۲ مہر ۱۳۰۶ ف

مراسلہ مال نشان ۶۵۸۴ مورخہ ۲۳ خورداد ۱۳۰۶ ف

مراسلہ گشتی مال نشان ۱۱۱۶ مورخہ ۶ آبان ۱۳۰۶ ف

**دفعہ ۳۰** ۔ لوہے کے سامان پر محصول لینا ۔ لوہے کے سامان کی قیمت مندرجہ بیجک کی تشخیص کر کے قیمت پر بحساب فیصد پانچ روپیہ محصول وصول کیا جاوے ۔ تباؤ لوہے کا محصول بقرارداد قیمت فی پلہ تین روپیہ بحساب فیصد پانچ روپیہ لیا جاوے ۔

گشتی نشان ۷۶ مورخه ۲۲ اسفندار سنه ۱۳۰۶ ف
گشتی مال نشان ۱۹ مورخه ۱۲ بہمن سنه ۱۳۰۶ ف مراسله مال نشان ۶۸۷ مورخه ۲۶ بہمن سنه ۱۳۰۶ ف

**دفعہ ۳۱** - زیورات برآمد ہو تو محصول لیا جاوے یا نہیں کل مرصع جواہرات کے زیورات نقرئی پر فیصدی ڈہائی روپیہ اور سادہ زیورات چاندی پر مثل چاندی کے فیصدی پانچ روپیہ محصول لیا جاوے اگر زیور برآمد ہو تو به لحاظ مصنوعات ملک سرکار عالی محصول لیا جاوے ۔

گشتی نشان ۶۹ مورخه ۲۳ اسفندار سنه ۱۳۰۶ ف

**دفعہ ۳۲** - وصول محصول چوبینہ - بعض وقت ونٹ اور وایپٹ کے ٹکڑے لائے جاتے ہین اُن کا عرض و مقدم تو برابر رہتا ہے لیکن طول مین کمی ہوتی ہے اس لیئے اگر ایسے چوبینہ کے ٹکڑے فیصلہ کے لئے آوین تو دو یا تین ٹکڑے ملا کر گشتی مذکور کے موافق چھ سے سات گز تک طول ہو تو اُس کو ایک ونٹ اور ۵ سے ۶ گز تک طول پایا جاوے تو اسکو وایپٹ شمار کر کے فیصلہ کیا کرین ۔

گشتی نشان ۷۵ مورخه ۱۹ اسفندار سنه ۱۳۰۶ ف
مراسله مال نشان ۱۳۳ مورخه ۱۱ بہمن سنه ۱۳۰۶ ف

**دفعہ ۳۳** - قرار داد محصول تخم انڈی - فی پلہ (۸) محصول وصول ہوا کرے ۔

گشتی نشان ۱۰ مورخه ۳۰ آبان سنه ۱۳۰۷ ف

**دفعہ ۳۴** - بلدہ مین طلا و نقرہ و زیورات پر بجائے ماہوار کے درآمد کے وقت دیگر اشیاء کے بموجب محصول وصول ہوا کرے بسلسلہ گشتی نشان ۱۱ مورخه ۲۴ مہر سنه ۱۳۰۷ ف بعد چھ ماہ کی رپورٹ پیش کی جاوے کہ اس انتظام سے آمدنی مین کس قدر اضافہ ہوا (نقل مراسله مالگذاری نشان ۸۵ مورخه ۱۷ آبان سنه ۱۳۰۷ ف) بروے فقرہ (۱۸)

اقتدارات صاحب کمشنر کسٹم ورگیری منظورہ سرکار ماہوارات کا تقرر جب کمشنر کی اقتداری امر ہے اپنے جو اصلاح و ترمیم اس معاملہ مین بجائے ماہوارات محصول وصول کرنے کے حسب صوابدید خود جاری کردے مجلس کو یہہ امر بعید از مصلحت معلوم ہوا تھا کہ بلحاظ رائے افسران ذمہ دار بیس سالہ عمدۂ آمد کے خلاف دفعتہً کوئی حکم بطور خود صادر کرے اور اسی لئے مجلس نے حکم دینے مین تامل کی تھی اب آپ بہ مصالح انتظامی حکم جاری کر چکے ہین چھہ مہینے کے بعد اطلاع دیجائے کہ اس جدید طریقہ سے آمدنی مین کسقدر اضافہ ہوا۔

گشتی نشان ۹۹ مورخہ ۳ آذر ۱۳۰۶ ف مرسوم ڈپٹی کمشنر ترقی مرسلہ ال نشان ۵ مورخہ ۲ بہمن ۱۳۰۶ ف مرسومہ صاحب فنانس

**دفعہ ۳۵** - موقوفی طریقہ اخذ ماہوار از بیوپاریان - بلدہ حیدرآباد مین چاندی و سونا و جواہرات کے خرید و فروخت کرنیوالے اور زیور کے گرو کرنے والے اور نئے زیور بنا کے بیچنے والون سے ماہوارین وصول ہوا کرتے ہین حالانکہ ان کل جواہرات وغیرہ پر محصول درآمد برآمد بھی لیا جاتا ہے اس طرح اندرونی خرید و فروخت کا محصول لینا کسٹم ڈیوٹی کے خلاف ہے جب ایک بار درآمد کا محصول زر و جواہر پر لیا گیا ہے تو کوئی وجہہ نہین ہے اُسکے شکل بدلنے پر یا اُس کے رہن کرنے پر اسطرح دوبارہ سنگین ٹکس وصول کیا جائے جو سختی کا باعث اور اصولاً معاف کرنیکے قابل ہے

گشتی نشان ۱۸۱ ۷ بہمن ۱۳۰۶ ف مرسلہ ال نشان ۱۲۱ مورخہ ۱۲ اردیبہشت ۱۳۰۶ ف

**دفعہ ۳۶** - موقوفی طریقہ چھاپہ پارچہ - چھاپہ کا طریقہ بدستور جاری رہے جس سے محصول ادا ہوا یا ادا نہین ہوا یہہ معلوم ہو سکتا ہے اور دوبارہ محصول نہو سکیگا -

گشتی نشان ۱۰۵ مورخہ ۲۵ ابان ۱۳۰۶ ف

**دفعہ ۳۷** - موقوفی طریقہ ثبت چھاپہ سرخ سرحدی مقامات پر جو مال پارچہ تیار ہوتا ہے اُسپر امتیاز کے لئے

کہ یہہ مال انگریزی علاقہ کا نہین ہے لال چھاپہ کیا جاتا ہے اُس سے اِس علاقہ کے ملازمین کی دست اندازی کا احتمال ہوسکتا ہے آئندہ سے لال چھاپہ کرنے کا طریقہ موقوف کردیا جاوے -

گشتی نشان ۲۳ مورخہ ۲۳ اسفندار ۱۳۰۷ ف
حکم مدار المہام سرکار عالی نشان ۱۵ مورخہ ۳۰ بہمن ۱۳۰۷ ف

**دفعہ ۳۸** - محصول اسپان سلحداری وغیرہ - کل گھوڑوں کا جو بیرون ملک سرکار عالی سے طلب ہون محصول کروڑگیری لینا چاہئے خواہ سرکاری ہو یا سلحداری فوج وکوتوالی دونون کے لئے برابر اِس حکم کی تعمیل ہونی چاہئے -

گشتی نشان ۱۲ مورخہ ۱۹ دی ۱۳۰۷ ف

**دفعہ ۳۹** - ایجنٹ مرتضی سلاطم کمپنی کی تحریر سے کہ پوست ترو پر قدیم سے فی راس چار آنہ بموجب دستور لئے جاتے تھے اب اِس دستور کو توڑ کر بازار کے قیمت پر بحساب راسواری قیمت قایم کر کے فیصدی پانچ روپیہ جو محصول لیا جارہا ہے درست نہین ہے بموجب فقرہ دستور العمل سوائے دستور فقط مال پر قیمت پر محصول وصول ہونا چاہئے -

مراسلہ منشی نشان ۲۳۲ مورخہ ۱۰ اسفندار ۱۳۰۷ ف موسومہ مہتمم صاحب گلبرگہ -

**دفعہ ۴۰** - سن کے رسیون پر محصول محکمہ مالگزاری سرکار عالی سے استجازت ہوئی تھی کہ رسّی پر محصول قایم کیا جاوے جس طرح سن و انبارہ پر لیا جاتا ہے اب سرکار بیلہ ارشاد فرماتے ہین کہ فی الحال ملتوی رہے بلکہ اس بارہ مین کارروائی ضرورت نہین ہے - اِسی پر محصول دلیا جائے اور بدستور سابق معافی رہے -

گشتی نشان ۲۵ مورخہ ۔۔ دے ۱۳۰۷ ف

**دفعہ ۴۱** - اخذ محصول بانس - فہرست

ملفوفہ مراسلہ کمشنری نشان ۱۲۶۷ ۲۲ دہر ۱۳۰۶ف و مراسلہ ال نشان ۱۳۳ مورخہ ۱۲ دے ۱۳۰۶ف

اشیاء محصول مین (ساگوان وغیرہ کے بانس) فی بندی (دہر) محصول لینے کا حکم ہے اصل بانس اسمین محسوب نہین ہو سکتا اور چھوٹے بانس یا اُس کے بدسے جو دستور العمل مین تمیز نہین ہے اس لئے ہر قسم کے بانس و بمبو اور اوس کے بدسے کا محصول فیصدی قیمت پر پانچ روپیہ وصول ہوا کرے ۔

گشتی نشان ۱۱ مورخہ ۲۲ دی ۱۳۰۶ف مراسلہ ال نشان ۱۱۹ مورخہ ۷ دی ۱۳۰۶ف

دفعہ ۴۱ - اخذ محصول تنگ ہائے مویشی - تنگ ہائے مویشی کا محصول محصولی نجات مین مختلف طور پر لیا جاتا ہے لہذا تمامی محصولی نجات میں بیچک پر قیمت کی پوری تشخیص کرکے بحساب فیصدی پانچ روپیہ لیا جاوے ۔

گشتی نشان مورخہ ۲۰ آذر ۱۳۱۳ف ملفوفہ مراسلہ کمشنری نشان ۵۳۲ ۳ آذر ۱۳۱۲ف مراسلہ ال نشان واقع ۱۴ آذر ۱۳۱۲ف

دفعہ ۴۲ - اخذ محصول سید بانس و سبد - سینڈی اور تور وغیرہ کی جہاڑ سے جو ٹوکرے بنائی جاتے ہین اسکا محصول نہین لیا جاتا مگر بانس اور بید کے ٹوکرے جو تیار ہوتے ہین فیصدی قیمت پر پانچ روپیہ لیا جاوے ۔

گشتی نشان مورخہ ۱۵ آذر ۱۳۱۳ف

دفعہ ۴۳ - اخذ محصول تل و السی وغیرہ - مال تل و السی وغیرہ بیلون پر یا کسی اور جانور پر لایا جاوے تو جیسا کہ سابق سے محصول لینے کا طریقہ جاری ہے آئندہ بھی اُسی مطابق درس کے حساب سے لیا جاوے اگر کوئی بیوپاری تکرار کرے تو بموجب گشتی نشان ۹۳ مال کا سالم وزن کرکے جسقدر وزن ہو اُس کا محصول لیا جاوے ۔

مراسلہ اول مددگار کمشنری نشان ۲۵۶

دفعہ ۴۴ - استدراک نسبت وصول محصول

| | |
|---|---|
| سونا و چاندی و زیورات - جبکہ فہرست مین برآمد زیورات کا محصول ہی مقرر نہیں ہوا ہے اور مراسلہ مجلس مال نشان ۳۸۷ مورخہ ۲۶ بہمن ۱۳۱۴ ف مین برآمد زیورات کے نسبت باتباع حکم سرکار مقدرہ باجلاس کبنٹ کونسل یہ حکم دیا گیا ہے کہ برآمد زیورات مصنوعات سے متعلق ہے خواہ چاندی کے ہون یا طلائی - | سہ اسد شہریور ۱۳۱۵ ف<br>مراسلہ مال نشان ۴۸۸ مورخہ ۲۸ خورداد ۱۳۱۵ ف |
| **دفعہ ۴۵** - جبکہ مرغ کا محصول فیصدی قیمت پر پانچ روپیہ کے حساب سے لیا جاتا ہے تو بیضہ مرغ کا محصول بھی فیصدی قیمت پر پانچ روپیہ کے حساب سے لیا جاتا چاہیے - | گشتی نشان ۲۵ مورخہ ۷ خورداد ۱۳۱۵ ف<br>مراسلہ مال نشان ۴۵ مورخہ ۷ خورداد ۱۳۱۵ ف |
| **دفعہ ۴۶** - جن سکہ جات کا بیان دستور العمل مین ہے اُس سے مراد وہی سکہ جات ہین جو سرکاری سکہ ہوں اور ایسے خانگی سکہ جو بچون وغیرہ کے گلے مین ڈالنے کیلئے بطور خود بنا لیتے ہین اون کا شمار سکہ مین نہین ہو سکتا وہ ایک منقش چیز ہے جو زیور کی صورت مین اُس کا استعمال کیا جاتا ہے آئندہ سے تمام سونے کے سکہ جات ممالک غیر پر محصول لیا جایا کرے جو برٹش انڈیا اور حیدرآباد مین رائج نہین ہین - | مراسلہ مال نشان ۳۹۸ مورخہ ۸ فروردی ۱۳۱۵ ف |
| **دفعہ ۴۷** - نرخ بٹاون سکہ حالی و کلدار مین تبدیلی بغیر صادر ہونے منظوری سرکار فنانس نہ ہوگی ایک ایک تختہ ماہواری اپنے اپنے علاقہ کے نرخ کا مہتمان کے پاس سے راست دفتر کمشنری پر آنا چاہیے - | گشتی نشان ۸۳ ۱۳ اردی بہشت ۱۳۱۵ ف<br>مراسلہ مال نشان ۶۵۹ ۲۴ بہمن ۱۳۱۵ ف |

# معافی اجناس و معافی عہدداران وغیرہ

## الف معافی اجناس

**دفعہ ۱۴۸** - تفصیل اشیاء معافی محصول کروڑ گیری -

(۱) مرچ خشک پیدائشی ملک سرکار عالی

(۲) موسل چوبی

(۳) اسباب ضروری ہمراہی مسافران

(۴) تخم میتھی

(۵) رسی سن - انباڑہ - سیندی و نارجیل تیار شدہ از قسم چھال درخت مع تلی - گشتی نشان ۲۶ مورخہ ۱۰ - آبان سنہ ۱۳۴۴ف

(۶) راجگرہ

(۷) ریگ

(۸) ہینر خشک (سوکھا لہسن)

(۹) ہیمہ سوختنی

(۱۰) چھڑی سنبھالو

(۱۱) سکہ طلا و نقرہ مروجہ یعنی حالی و کلدار

(۱۲) برگ سیندی

(۱۳) سوپ غلہ افشان تیار شدہ بانسہ و چھڑی سیندی

(۱۴) نارجیل خالی برائے حقہ ہائے معہ میر و چلم گگی

(۱۵) تخم خرفہ

(۱۶) چوڑ کہار باریک و بڑا

(۱۷) سنگ آسیا چکی معہ پتھر

(۱۸) عملہ مکانات کہنہ

(۱۹) سبد یعنی ٹوکری

(۲۰) ڈھولک

(۲۱) برگ تاڑ

(۲۲) سنگ ملسی و گوند حمدہ گشتی نشان ۱۴ مورخہ ۲۶ بہمن سنہ ۱۳۴۷ف

(۲۳) پلاس پاپڑہ

(۲۴) تخم کدو

(۲۵) پھول تازہ

(۲۶) چاک ہائے بنڈیان بلا پٹہ
و آکہہ گنتی نشان ۲۲ باتبہ سنہ ۱۲۹۲

(۲۷) بوریہ برگ سیندی تیار شدہ
ملک سرکار عالی گنتی نشان ۱۰۸ باتبہ سنہ ۱۳۰۲

(۲۸) بلادرہ یعنے بھلاوان

(۲۹) ترکاری وغیرہ بہ قسم سبز گلڑیان
الوے (چھوٹ گلڑیان) گنتی نشان ۱۹۹
مورخہ ۶ مہر سنہ ۱۳۰۳ ف

(۳۰) خوشہ ہائے مکائی یعنی بھٹے آمدہ در
حسب گنتی نشان ۵۶ مورخہ ۱ محرم سنہ ۱۲۹۵

(۳۱) آلو پیدائشی ملک سرکار عالی

(۳۲) آبخور

(۳۳) آنولہ واو لکٹی (گنتی نشان ۹۲
مورخہ ۲ امرداد سنہ ۱۳۰۳ ف

(۳۴) اگربتی - (عودبتی)

(۳۵) پشم پیدائش ملک سرکار عالی
(اون)

(۳۶) پیاز

(۳۷) تخم پیاز

(۳۸) تخم خربوزہ

(۳۹) تخم خیار

(۴۰) کتب و نقشہ جات قلمی و چھاپہ

(۴۱) پارچہ مستعملہ -

(۴۲) گرد وڑہ سعتی -

(۴۳) گونڈہ نمک -

(۴۴) کاغذ ردی -

(۴۵) کوکو -

(۴۶) جاروب

(۴۷) کوڑی

(۴۸) تخم خربوزہ -

(۴۹) کھڑی

(۵۰) خردہ

(۵۱) کاہ خشک و سبز و کڑبی

(۵۲) تخم انباڑہ

(۵۳) پیرولی و ڈوپلے کٹورے پتون کے
بروے گنتی نشان ۱۲ مورخہ ۲۱ فروردی سنہ ۱۲۹۶ ف

(۵۴) ریزہ کڑوہ

(۵۵) چڑوہ (ساختہ دہان)

(۵۶) پوست ببول (گشتی نشان ۱۸ بابتہ ۱۳۱۳ف)

(۵۷) نخود بریان (چھٹوا سنے) و برنج بریان

(مرمری) صرف درآمد شدہ بروی گشتی نشان ۲ مورخہ ۲ آذر ۱۳۰۹ف

(۵۸) بہوسہ نخود و تور و گندم وغیرہ اقسام شل کڑبی و کاہ متعلقہ خوراک جانوران (گشتی نشان ۹۵ مورخہ ۲۶ امرداد ۱۳۰۳ف)

(۵۹) خاک انگشت معدنیات ملک سرکار عالی حسب گشتی نشان ۱۰۶ مورخہ ۲۶ اردی بہشت ۱۳۱۶ف

(۶۰) دہان بریان (کہلیان دہان) درآمد شدہ بروی آوک نشان ۱۳۱ مورخہ ۲۹ اسفندار ۱۳۲۲ف

(۶۱) خاک نیماری (جہاریکران) محکمہ ڈپٹی کمشنری مراسلہ نشان ۹ مورخہ ۳ بہمن ۱۳۱۵ف

(۶۲) پہل ٹمبرنی (جریدہ اعلامیہ جلد دوم صفحہ ۸۶ بابتہ ۱۳۳۱ف گشتی نشان ۱۳ مورخہ ۲۴ جمادی الاول ۱۳۵۸ھ

(۶۳) زمالو سے بروئے گشتی نشان ۲ ، ۱۳۴۵ف

---

گشتی نشان ۱۳۱ مورخہ ۳ شہریور ۱۳۰۲ف

مراسلہ مال نشان ۲۴۱ مورخہ ۹ شہریور ۱۳۳۲ف

# ب - معافی عہدہ داران وغیرہ

**دفعہ ۴۹** - کرایہ کی بار برداری جانوروں کا محصول معاف ہے البتہ نئے اشیاء جو کرایہ کی غرض سے خریدہ ہوکر درآمد برآمد ہو اسکا ایک وقت محصول لینا کافی ہے بشرطیکہ جدید اور غیر مستعملہ اشیاء سے برآمد کا داخلہ رکہنا محض بے سود ہے بلکہ ناممکن ہوگا اسلئے بنجاری ہوں یا کرایہ دار خواہ کرایہ کے بیل ہوں یا بنڈی یا یابو یا گہوڑا یا اونٹ وغیرہ کل اشیاء کا محصول معاف

کیا جاتا ہے

| | |
|---|---|
| گشتی نشان ۲۹ مورخہ ۱۰ اسفندار ۱۳۱۲ ف<br>گشتی نشان ۲ مورخہ ۱۵ آذر ۱۳۱۶ ف<br>مراسلہ مال نشان ۲۶۷۴ و ۲۶۷۴ مورخہ ۱۹ امرداد ۱۳۱۱ ف و نشان ۳۱۱ مورخہ ۲۰ فروردی ۱۳۱۲ ف | **دفعہ ۵۰** - عدم وصول محصول کروڑگیری بر مویشی زراعتی و سامان خانہ داری رعایائے درآمدہ از علاقہ سرکار عظمت مدار سرکار عالی نے رعایائے علاقہ عظمت مدار جو سرکار عالی کے ملک مین آوین اُن کے مویشی اور سامان خانہ داری بلا قید مدت دوام کے لئے معافی منظور فرمائی |

گئی ہے حسبہ عمل کیا جاوے اور اسکی بھی احتیاط رہے کہ کوئی تجارتی سامان نہ چھوڑا جائے - مگر اُنہین رعایا سے کوئی واپس جاوے تو ہنگام واپسی حسب ضابطہ محصول اشیاء کا وصول کیا جاوے اور ہر ایک محصولخانہ سے سالانہ ایک تختہ بابت درآمد برآمد اطلاعاً محکمہ کمشنری پر بھیجا کرے (حکم سرکار با جلاس کونسل ۹۱۱/۲۲۴ ۳۰ مہر ۱۳۱۵ ف) رعایا ممالک جو سرکار عالی کے ملک مین آوین اُن کے مویشی اور سامان خانہ داری کے محصول کی معافی جو دو سال کے لئے مخصوص کی گئی تھی وہ اب بلا قید مدت دوام کے لئے منظور کیجاتی ہے - جس سے ملک کی آبادی و توفیر زراعت متصور ہے

| | |
|---|---|
| گشتی نشان ۱۶ مورخہ ۲۳ آبان ۱۳۱۳ ف<br>حکم سکریٹری صیغہ مال نشان ۱۶۴ مورخہ ۷ آبان ۱۳۱۳ ف | **دفعہ ۵۱** - معافی محصول برآمد تھان رنگین - چونکہ اکثر غریب بیوپاری ململ کے تھان جو بمبئی سے درآمد ہوتے ہین اور جن کا محصول کروڑگیری ادا ہو چکا ہے اونکو رنگواتے ہین اور نیز چھوٹے چھاپے چھاپکر علاقہ سرکار عالی |

بمعافی محصول برآمد کرنا چاہتے ہین اُنکے نسبت سرکار سے حکم ہوا ہے کہ جن ململ کے تھانون کا محصول وقت درآمد وصول ہوتا ہے اور تھانون کو رنگواکر یا چھوٹے

چھلیان بناکر برآمد کیجاوین تو اون پر وقت برآمد مکرر محصول کرورگیری آیندہ سے وصول نہوا کرے۔

گشتی نشان ۵۶ مورخہ ۹ خورداد ۱۳۰۸ف
مراسلہ صاحب عالیشان بہادر نشان ۱۵۵۴
مورخہ ۲۰ جولائی ۱۸۹۸ء

**دفعہ ۵۲** - تمامی پوسٹ ماسٹران برٹش گورنمنٹ متعلقہ ٹپہ خانجات ملک سرکار عالی پر خانگی اسباب کا محصول کرورگیری معاف اور تجارتی سامان کا محصول وصول کرنا حسب تجویز صاحب عالیشان بہادر سرکار نے منظور فرمائی ہے۔

گشتی نشان ۳۶ مورخہ ۳ دی ۱۳۱۰ف
مراسلہ مال نشان ۲ حکم سرکار
غرہ آذر ۱۳۱۰ف

**دفعہ ۵۳** - معافی محصول کرورگیری پوسٹ ماسٹران ٹپہ خانہ انگریزی - ذریعہ گشتی نشان ۵۶ مورخہ ۹ خورداد ۱۳۰۸ف پوسٹ ماسٹران محصول سے مستثنے ہوئے ہین - لیکن صاحب عالیشان بہادر درخواست کرتے ہین کہ صرف پوسٹ ماسٹران ہی نہین بلکہ تمام عہدہ داران ٹپہ خانہ جات سرکار عظمت مدار جن کا درجہ پوسٹ ماسٹرون سے زیادہ ہے وہ بھی معافی محصول کرورگیری سے مستفید ہونا چاہئے - لہذا صرف اُن کے سامان خانگی کا محصول معاف کیا جاتا ہے۔

گشتی نشان ۱۳ مورخہ ۱۶ بہمن ۱۳۰۶ف
مراسلہ مال نشان ۲۷ مورخہ ۱۲ اسفندار ۱۳۰۶ف
و گشتی نشان ۱ مورخہ ۲ آذر ۱۳۰۶ف

**دفعہ ۵۴** - معافی محصول اہلکاران رزیڈنسی - صاحب عالیشان بہادر کی یہہ تحریر ہے کہ رزیڈنسی علاقہ کے محرر ایک مدت دراز سے محصول کرورگیری سرکار عالی نہین دیتے ہین اور مستثنے چلے آتے ہین اور دوسری ریاستون مین بھی یہی دستور ہے اس لئے فی الحال جو جو کلارک

مت کاٹنا۔ اُنکا خدا ہی حافظ ہے۔ موسم سرما مین لالٹین کا پاس رکھنا بہت ہی مفید ہے اور اسی طرح بہت لوگ جب رات کے وقت باہر نکلتے ہین تو ایک ڈنڈا ہاتھ مین رکھتے ہین اور چلتے وقت اسکو زمین پر کھٹکاتے جاتے ہین تاکہ اگر کوئی سانپ راستہ مین بیٹھا ہو تو ہٹ جائے۔ مگر یاد رکھنا چاہیے کہ سانپ اس آواز سے ہمیشہ راستہ نہین چھوڑ دیتا بلکہ کُنڈلی مارکر اور سر اونچا کرکے حملہ کیواسطے تیار ہو جاتا ہے۔ ایسی حالت اکثر موسم گرما مین جبکہ رات کو سخت گرمی ہو واقعہ ہوتی ہے۔ گرمی کے موسم مین جب بارش ہو جائے تو رات کیوقت سانپ بہت ملتے ہین اسوقت یہ خوراک کی تلاش مین اِدہر اُدہر پھرتے ہین اور کبھی کبھی راستہ مین بھی بیٹھ جاتے ہین۔ اگر سانپ سڑک پر بیٹھا ہوا ہو تو اکثر دفعہ ایسا اتفاق بھی ہوتا ہے کہ جب تک اسکو مجبور نہ کیا جائے راستہ نہین چھوڑتا۔ اور نزدیک جانے پر فوراً کاٹ کھاتا ہے۔ جہانتک تجربہ سے ثابت ہوا ہے بارہ مہینون مین شروع برسات کی پہلی رات چلنے پھرنے کیلئے بہت ہی خطرناک ہے۔ اس دن تمام سانپ اپنی اپنی بلیون سے نکل آتے ہین جسطرح سانپ سخت سردی سے نفرت کرتے ہین اسی طرح سخت گرمی سے بھی گھبراتے ہین پس گرمی کے موسم مین جسدن کسی قدر ٹھنڈک ہو یہ بہت ہی خطرناک ہو جاتے ہین اور ٹھنڈی ہوا کھانیکے لیے باہر نکل آتے ہین۔ ماسوا اسکے بارش کا پانی انکے بلون مین بھر جاتا ہے اسلئے یہ بیچارے مجبوراً نکل آتے ہین۔ برسات کے دنون مین رات کیوقت چلنے پھرنے والون کو خاص احتیاط رکھنی چاہیے۔ اگرچہ سانپ برسات کے موسم مین بڑے سخت ہو جاتے ہین پھر بھی یہ بارش کو پسند نہین کرتے اگر رات کیوقت خوب زور کی بارش ہو تو یہ پناہ لینے کیواسطے گھرون مین گھس آتے ہین اور سیلاب کیحالت مین درختون پر بھی چڑھ جاتے ہین۔ ہر ایک سانپ کی چھ کچلیان ہوتی ہین۔ دو لمبی۔ اور چار چھوٹی ان دو کچلیون سے ہی کاٹتا ہے اگر کسی سبب سے انمین سے ایک یا دونون ضائع ہو جائین تو چھوٹی کچلیان انکی جگہ لے لیتے ہین۔ یہ کچلیان بھی شکل اور بناوٹ مین بڑی کچلیو کیطرح ہوتی ہین۔ فرق صرف اتنا ہوتا ہے کہ یہ قد مین نسبتاً چھوٹی ہوتی ہے۔ بعض تو اسقدر چھوٹی ہوتی ہے کہ معلوم ہی نہین ہوتین یہ کچلیان انکی کے نکلنے سے بھی پہلے سانپ کے منہ مین نمودار ہوتی ہین اور یہ موذی اسیوقت بے ایذا خیال کیے جا سکتے ہین جبکہ یہ تمام کچلیان اور زہر کی تھیلیان نکالدیجائین۔ اگر سپیرے کی غلطی سے کوئی چھوٹی کچلی

باقی رہ جائے تو چند یوم کے عرصہ مین سانپ ویسا ہی خطرناک ہوجاتا ہی جیسا کہ پہلے تھا۔ چونکہ چند دنکے عرصہ
مین ہی یہ چھوٹی مہلک زخم لگانے کے قابل ہو جاتی ہین اسلئے سانپ کے موتڑنے مین بڑی احتیاط کی
ضرورت ہے۔ کیونکہ اس ذراسی غفلت کا نتیجہ بہت خراب ہوتا ہے۔ اکثر ایسا ہوتا ہی کہ کوئی کچلی سپیرے کی نظر
سے بچ کر رہ جاتی ہے اور تھوڑے دنون کے بعد سانپ سپیرے کو کاٹ کھاتا ہی۔ لیکن سپیرا اس وہم سے
کہ اسکی تمام کچلیان نکل چکی ہین اس ڈنگ کی کچھ پروا نہین کرتا۔ اس لاپرواہی مین زہر جسم مین سرایت کر جا
تا ہی اور سپیرے کی جان لیتا ہے۔ کچلیون کی جڑھ مین زہر کی تھیلیان ہوتی ہین۔ اور یہ تالو کے سات چپٹی
طرز سے لگی رہتی ہے۔ مگر جب سانپ ڈنگ مارتا ہے تو سیدھی کھڑی ہوجاتی ہین کچلیان بھینس کے سنگ
کے مشابہ ہوتی ہین اور باریک سوئی یا الپن سے ذرا موٹی اور اندر سے کھوکھلی ہوتی ہین۔ زہر غدود والا
تھیلیون مین پیدا ہوتا ہے اور انہین کچلیون کے ذریعے نیش زدہ جگہ مین پڑکر خون مین سرایت کرجاتا
ہے جبکہ یہ کچلیان تالو کے ساتھ لگی ہوئی ہوتی ہین تو اسوقت زہر کی تھیلیون کے منہ بند ہوتے ہین لیکن
جب سیدھی ہوتی ہین تو انکے منہ کھل جاتے ہین اسطرح جب سانپ کاٹتا ہی تو زہر کی کچھ مقدار باہر نکل آتی ہی
اور اگر سانپ متواتر ڈنگ مارتا جائے تو تھیلیان خالی ہو جاتی ہین اور سانپ کچھ عرصہ کیواسطے بالکل بے
ایذا ہو جاتا ہی۔ لیکن کچھ عرصہ کے بعد زہر پھر پیدا ہو جاتا ہے جس سانپ کی زہر نکل چکی ہو اسکا ڈنگ کمزور
اور بے ضرر ہوتا ہے سانپ کی زہر ایک قسم کا تیلیہ مادہ ہوتا ہے اور شکل مین شہد سے ملتا جلتا ہے اسکا
ذائقہ سخت کڑوا ہوتا ہے اور ایسا کڑوا کہ اگر ایک بوند بھی زبان پر رکھی جائے تو کتنی گھنٹون تک منہ کی کڑواہٹ
نہین جاتی۔ اگر اسکو ذرا ذرا کرکے برتا جائے تو کچھ نقصان نہین پہنچتا لیکن بڑی خوراک مین سخت تکلیف دہ ہی
سر مین سخت درد محسوس ہوتا ہی۔ جی متلاتا ہی۔ دوران خون سر کیطرف تیز ہو جاتا ہی۔ آنکھین سرخ ہو جاتی
ہین اور اگر ایک بوند بھی خون مین ملجائے تو اسکا لازمی نتیجہ موت ہے۔ تجربہ سے ثابت ہوا کہ درخت یعنی جری بیم نامی
ہوتا ہے جو سانپون کا قاتل ہی کہ اس بو سے سانپ تمام بھاگ جاتے ہین اکثر باغون مین سانپ وغیرہ
ہوتے ہین اگر باغون مین اسکا درخت لگایا جائے تو عمدہ طریقہ ہے اور ہرگز وہان سانپ نہین رہینگے اکثر مالی
لوگ پہچانتے ہین بآسانی کو ٹھون مین لگا کر باغ یا جنگلون مین رکھتے ہین۔ علاج سانپون کو دور کرنا

گندھک کا دھواں دینے سے فوراً دور ہو جاتے ہیں۔ یہیں اور رائی کا دھواں دینے سے بھاگ جاتے ہیں۔ آرتی کا فور اور ڈانبر جلانے سے فوراً بانشہ چلا جائیگے۔ اگر کسیکو سانپ کاٹے تو علاج فوراً جونک لگادین بعد کائی مرچ کو ٹکر ایسپر [illegible] دیکر آگ سے سیکا دین۔ اگر کسیکو سانپ کاٹے تو فوراً کچلہ کا لیپ دیکر [illegible] لگادین خدا چاہا تو شفا دیگا۔

# [illegible] العقرب یعنی بچھو کا علاج

(۱) علاج سداب کی پتی ہتھیلی مین ملکر گژدم گزیدہ کو سونگھا دین اور نیش زدہ مقام پر بھی لگادین۔ (۲) علاج بیج درخت اگہاڑا کا صندل لگادین۔ (۳) علاج کیتھے دیعنے کویٹ کے پھل کے پوست کا صندل لگائین۔ (۴) علاج بیخ درخت مدار دیعنے آگ) جو چاندگہن یا سورج گہن کے روز لائی گئی ہو اس کا صندل گھسکر لگائین۔

## ہدایت

آگ کی جڑ لانے کا طریقہ یہہ ہے کہ چاندگرہن یا سورج گرہن کے روز عین وقت گہن مین غسل کر کر نیوتا دیعنی کوکو۔ ہلدی۔ پیچ کہجا۔ وغیرہ درخت کے پاس رکہکر سامنے عود اور لوبان جلائے اور پھول کا ایک ہار درخت پر ڈالے اسکو نیوتا کہتے ہین) دیگر تھوڑی دیر علیحدہ ٹھہرے پہر آکر کہے کہ مین تجکو بچھو کے دوا کے لئے لیجاتا ہون۔ اس کے بعد جڑ نکال لائے بر وقت ضرورت کام آے گی یاد رہے کہ نیوتا دیتے یا جڑ نکالتے وقت اپنی چہاؤن جہاڑ پر نہ گرنے دے۔ اپنے مکان مین لانے تک اور جسطرف اوس درخت کی چھاؤن ہو اودہر سے جڑ نہ نکالے۔ بلکہ دہوپ کے طرف سے اکہاڑے۔ (۵) علاج۔ کافور۔ افیون پانی مین گھسکر ضماد کرین۔ (۶) علاج۔ افیون بمقدار نخود یعنی چنا گڑ مین لپیٹ کر کہلا دین۔ (۷) علاج۔ نوشادر۔ چونا۔ ہتیلی مین ملکر خوب

سنگہائین - (۸) علاج - شکر سرخ پانی مین گاڑہی گہولکر لگائین - (۹) علاج - نارجیل بحری کا مغز پانی مین گہسکر ضماد کرین - (۱۰) علاج - لال مٹی جس سے مکان لیپا کرتے ہین پانی مین گاڑہی ملاکر لگائین - (۱۱) علاج - کافور پانی مین گہسکر لگائین (۱۲) علاج - مولی کے بیج پیسکر ضماد کرین - (۱۳) علاج - تمباکو پانی مین باریک پیسکر ضماد کرین - (۱۴) علاج - امرتی جسکو رام لچمن کہتے ہین کہ جڑ گہسکر ضماد کرین آگ سے سینکین - (۱۵) علاج - سجی کہار کو مولی کے رس مین پیسکر ضماد کرین - (۱۶) علاج - سجی کہار شہد مین حل کرکے ضماد کرین - (۱۷) علاج - چونہ شہید ملاکر ضماد کرین - (۱۸) علاج - مہوہ کا پہول کچلہ کو باہم ایک ذات کرکے ضماد کرین - مار کو بہی اکسیر ہے - (۱۹) علاج - پوست ریٹھہ چبا کر اسکے لعاب کا ضماد کرین عقرب گزیدہ شخص چابے - یا گہسکر لگادے - (۲۰) علاج نمک پیسکر ضماد کرین - (۲۱) علاج - گندہک گہسکر ضماد کرین - (۲۲) علاج لہسن گہسکر ضماد کرین - (۲۳) علاج - چار پانچ دیا سلائی کا سرخ مصالحہ عرق پیاز مین ملاکر ضماد کرین - (۲۴) علاج - مولی کے عرق مین ہڑتال پیسکر ضماد کرین - (۲۵) علاج - کچلہ کی جڑ یا لکڑی یا خود کچلہ کا صندل ضماد کرین - (۲۶) علاج شورہ نمک سرکہ مین ملاکر ضماد کرین - (۲۷) علاج - شورہ عرق لیمون مین ملاکر ضماد کرین - (۲۸) علاج - گہی شہید - نو نو ماشہ بچہ کے تالو پر ایک دفعہ ملدین تو اسکو تمام عمر بچہو کے زہر سے تکلیف نہ ہوگی (۲۹) علاج - جنگلی خرگوش کی بیٹ لگائین - (۳۰) علاج - جن بچہو نے کاٹا ہے اُسکو نمک کے ساتھہ روغن چراغ مین گرم کرکے لگائین -

تمام شد

کتاب نمبر

# اعلان عام

چونکہ زراعت آصفیہ باتصویر کی رجسٹری بذریعہ فہمائش نامہ محکمہ معتمد سرکار عالی صیغہ عدالت وکوتوالی وامور عامہ کلیات نشان ۲ واقع ۱۴ اسفندار ۱۳۲۰ ف م ۱۵ محرم ۱۳۲۹ھ و م ۱۷ جنوری ۱۹۱۱ء ہوچکی کوئی صاحب بلا اجازت المشتہر کے نہ چھاپیں ورنہ عیوض نفع نقصان اوٹھانا پڑیگا۔

مورخہ غرہ ربیع الاول ۱۳۲۹ھ

**نوٹ۔** جو صاحب اضلاع سے یا غیر ریاست سے کتب طلب فرماویں تو قیمت معہ خرچہ ٹپہ پیشگی روانہ فرمانے پر فرمایش روانہ ہوگی فقط

## المشتہر

محمد برہان الدین تاجر کتب بازار تہر گٹی روبرو ٹپہ خانہ سرکار عالی حیدرآباد دکن